ایسی خوش آوازی دی تھی۔ کہ جب وہ زبور پڑھتے تھے ان کی خوش الحانی سے بہتا پانی تھم جاتا تھا۔ کہتے ہیں کہ بہتر طرح کے الحان سے پڑھتے تھے۔ وحوش وطیور وچرندوپرند جمیع جانور ہوا پر اور زمین پر کھڑے ہو کر سنتے اور بے ہوش ہو جاتے اور پتیاں درختوں کی زرد ہو جاتیں۔ اور پتھر موم ہو جاتے اور پہاڑ جنبش میں آجاتے۔ ان کے ساتھ سب تسبیح پڑھا کرتے۔ چنانچہ حق تعالےٰ فرماتا ہے۔ یٰجِبَالُ اَوِّبِیْ مَعَہٗ وَالطَّیْرَ ترجمہ:۔ اے پہاڑو اور اے جانورو رجوع سے پڑھو اور تسبیح کرو۔ اس کے ساتھ کتاب زبور کو۔ اللہ تعالےٰ نے ان پر الحان سے نازل فرمایا تھا ویسا الحان نہ جبرائیل پر تھا۔ نہ میکائیل پر قصص الانبیا میں لکھا ہے۔ اور مترجم نے بھی دیکھا۔ کہ توریت اور زبور میں امر و نہی وعدہ و وعید سوا طریق عبادت کے نہیں اور زبور پڑھتے وقت داؤدؑ کی آواز چالیس فرسنگ تک جا پہنچتی۔ اس آواز سے کافر لوگ بے ہوش و مردہ ہو جاتے تھے۔ یہ ایک معجزہ ان کی نبوت کا تھا۔ اور دوسرا معجزہ یہ تھا۔ کہ خدا تعالےٰ نے ان کی انگلیوں میں ایسی تاب وگرمی دی تھی۔ کہ ان کے چھوتے ہی لوہا پگھل کے نرم ہو جاتا تھا۔ جیسا حق سبحانہٗ و تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ وَاَلَنَّا لَہُ الْحَدِیْدَ ترجمہ اور نرم کیا ہم نے داؤدؑ کے واسطے لوہا یعنی ان کے ہاتھ میں آتے ہی مثل موم کے نرم ہو جاتا۔ اور بے آلہ اور بے آتش کے ہاتھ سے کڑیاں موڑ کر زرہ بناتے اور لوگ بناتے ہیں آگ سے کہتے ہیں۔ کہ لوہے کی زرہ پہلے انہیں سے ایجاد ہے۔ جیسا کہ حق تعالےٰ نے فرمایا ہے وَعَلَّمْنٰہُ صَنْعَةَ لَبُوْسٍ لَّکُمْ ترجمہ اور سکھائی ہم نے کاریگری اس کو بنانا ایک پہناؤ تمہارا تو کہ بچاوے تم کو تمہاری لڑائی سے اور زرہ بنا کے چار سو درم کو بیچتے دو سو درم درویش محتاجوں کو دیتے۔ اور ایک سو درم اقارب کو اور ایک سو اپنی عبادت کے لئے غذا پر صرف کرتے۔ اور اپنے اوقات کو تین طرح پر تقسیم کیا تھا۔ چند روز عبادت میں رہتے اور چند روز لوگوں کا انصاف کرتے۔ اور چند روز اپنے کام ہی مصروف رہتے۔

## بیان مبتلا ہونا حضرت داؤدؑ کا

مروی ہے کہ ان کے مبتلا ہونے کا یہ سبب تھا۔ کہ ایک روز کتاب صحیفہ بلیثین پڑھتے تھے اس میں حضرت ابراہیم اور اسحٰق اور یعقوب علیہم السّلام کی بزرگی کا بیان لکھا پایا۔ دل

پس کہا کہ انہوں نے خدا کے کیا کام کئے تھے۔ کہ یہ مرتبے اور بزرگیاں پائیں اس وقت درگاہ
باری سے خطاب آیا کہ اے داؤد ان پر میں نے بلا نازل کی تھی۔ انہوں نے صبر کیا تب مرتبہ
اور بزرگی ان کو ملی پس داؤد ؑ نے عرض کی الٰہی تو مجھ کو بھی بلاء میں مبتلا کر میں بھی صبر کروں گا
تاکہ مجھ کو بھی یہ بزرگی ملے۔ بعض کہتے ہیں کہ طالوت کی سلطنت جب ان کو ملی اور بنی اسرائیل
پر بادشاہ ہوئے۔ مارے خوشی کے کہا اللہ کی قسم ہے۔ کہ میں اچھی طرح سے ان کی عدالت
کروں گا۔ اور لفظ اِنْ شَاءَ اللّٰہُ نہ کہا اور بعض کہتے ہیں کہ طالوت کے اعتماد پر دعا کی ہے
اے پروردگار تو گنہگاروں پر رحم کر۔ اور اپنے آپ کو گناہ سے پاک جانا۔ اور اس میں اختلاف
ہے بہت۔ حاصل کلام جبرائیل ؑ نے ایک روز کہا کہ اے داؤد خدا نے تم کو صحت اور
عافیت میں رکھا۔ تم اپنی خواہش سے دکھ مانگتے ہو۔ خیر باشد فلاں روز تم پر بلا نازل ہوگی منقول
ہے۔ کہ ایک دن داؤد علیہ السلام اپنے گھر میں بیٹھے تھے۔ روز موعود کو دو شنبے کے دن تیرہویں
ماہ رجب کی اچانک ایک پرندہ خوبصورت کبوتر کے مانند بدن اس کا سونے کے رنگ کا۔ اور
ہر پر اس کا رنگ برنگ مثل جواہر کے تھا۔ اور ناخن اور چونچ مانند یاقوت کے سرخ اور آنکھیں
زمرد کی۔ اور پاؤں فیروزے کے تھے۔ عبادت گاہ میں حضرت کے سامنے گھر کے کنارے طاق پر آبیٹھا
حضرت نے اس کا حسن و لطافت دیکھ کر بخواہش اپنے لڑکوں کے چاہا کہ پکڑیں۔ وہ مرغ وہاں سے
اڑ کر ایک بالاخانے پر جا بیٹھا حضرت نے اس کا تعاقب کیا۔ پھر وہاں سے ایک باغ میں جا بیٹھا وہاں
بھی گئے۔ اور لوگوں سے دریافت کیا۔ کہ یہ کس کا باغ ہے۔ وہ بولے کہ یہ باغ بطشا نام ایک
عورت کا ہے۔ ..... تب حضرت ایک بالاخانے پر چڑھ کر چاروں طرف دیکھتے تھے
اور اسی باغ میں بطشا عفیفہ ننگی حوض میں اپنے نہا رہی تھی ناگاہ نظر اس پر جا پڑی کہتے ہیں کہ
داؤد ؑ نے اس کو دیکھ کر بہت خواہش کی وَاللّٰہُ اعلم اور بطشا نے اس کو دریافت کیا کہ یہ شخص مجھ
پر خواہش رکھتا ہے۔ پس بالوں سے اپنا تمام بدن ڈھانپ لیا۔ اور دل میں ان کے نہال
محبت بویا۔ اور داؤد ؑ نے اس بالاخانے پر سے اتر کے باغ کے پاس جا کے پوچھا یہ مرغ
کس کا ہے۔ بولے بطشا کا۔ حضرت نے پوچھا اس کا شوہر ہے بولے چند روز ہوئے ہیں
کہ اوریا نام ایک شخص ہے۔ اس سے اس کا بیاہ ہوا ہے۔ اور اب تک ہمبستری نہیں ہوئی

یہ سُنکر داؤدؑ نے اوریا کو بلایا۔ اور بہت پیار کر کے محبت سے کہا۔ کہ تم جہاد میں جاؤ۔ اور بہت روپیہ پیسہ دیکر اس کو خوش کیا۔ روم کی طرف بھیجا۔ جہاں کہ جانے دشوار تھی۔ وہاں جو جاتا تو واپس نہ آتا۔ پس اوریا نے وہاں جا کے بہت لڑائی ماری اور فتح کی۔ پھر وہاں سے دوسری جگہ کہ نام اس کا ناطقہ تھا۔ وہاں جا کے بہت لڑائی کی اور درجہ شہادت پایا۔ اور پیچھے اسکے لشکر نے اس ملک کو فتح کر کے بہت سا مال غنیمت لا کے حضرت داؤدؑ کو دیا۔ اور حضرت نے اوریا کی شہادت کی خبر سن کر ایک برس تک تعزیت کی۔ بعد اس کے بطشابی بی کو اپنے نکاح میں لائے۔ اس سے پہلے ننانوے بیبیاں حضرت داؤدؑ کی تھیں۔ بطشا کو لے کے سو بیبیاں ہوگئیں کہتے ہیں کہ سلیمانؑ بطشا کے بطن سے پیدا ہوئے۔ ایک دن داؤدؑ محراب میں بیٹھے مناجات کر رہے تھے۔ کہ محراب کی دیوار توڑ کے دو شخص اجنبی اس کے اندر سے نکل آئے۔ حضرت دیکھ کے چونک اٹھے۔ انہوں نے کہا مت ڈر۔ چنانچہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ وَهَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ ۙ اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ الاٰیۃ ترجمہ کیا پہنچی ہے خبر تجھ کو دعویٰ والوں کی جب دیوار توڑ کے آئے عبادت خانہ میں۔ جب داخل ہوگئے داؤدؑ کے پاس تو وہ گھبرایا اُن سے۔ وہ بولے مت گھبرا ہم دو جھگڑنے والے ہیں۔ زیادتی کی ہے۔ ایک نے دوسرے پر سو فیصلہ کر دے ہم میں انصاف کا۔ اور دور نہ ڈال بات کو۔ اور بتادے ہم کو سیدھی راہ تب داؤد علیہ السلام نے ان سے کہا کہ اپنا احوال کہو۔ پس کہا فریادی نے قولہٗ تعالےٰ اِنَّ هٰذَآ اَخِیْ ۫ لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِیَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ الاٰیۃ یہ جو ہے۔ میرا بھائی اس کے پاس ہیں۔ ننانویں دنبیاں اور میرے پاس ایک دنبی ہے۔ پھر کہتا ہے۔ مجھ سے حوالے کر مجھ کو دنبی اپنی اور زبردستی کرتا ہے۔ مجھ سے بات میں تب داؤدؑ نے اس کے مخالف سے کہا کیوں؟ بھئی یہ جو بولتا ہے۔ سچ ہے یا نہیں وہ بولا سچ ہے۔ قولہ تعالیٰ قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰى نِعَاجِهٖ ۔ ترجمہ بولا داؤد وہ بے انصافی کرتا ہے۔ تجھ پہ کہ مانگتا ہے۔ تیری دنبی ملانے اپنی دنبیوں میں۔ پس داؤدؑ سے وہ دونو فرشتے متخاصمین یہ سن کر ہنس کر کہنے لگے اے داؤد باوجود تیری ننانویں عورتیں ہونے کے اوریا کی جورو کو حرص سے تم نے بیاہ لیا

ایک سو عورت کو تم نکاح میں لائے۔ یہ وہ مقدمہ ہے جو ہم آئے ہیں تمہارے پاس دُنبی کا
کا معاملہ لے کر۔ یہ تم نے اپنے نفس پر ظلم کیا ہے یہ کہکر دونوں فرشتے غائب ہو گئے یہ جامع
التواریخ میں ہے اور قصص الانبیاء میں لکھا ہے اور داؤدؑ کے وقت میں اوریا نام ایک
شخص تھا ایک عورت سے اس کے نکاح کا پیغام تھا۔ قریب تھا کہ اس کا نکاح ہو جائے۔ اس
عورت کے وارثوں کو اوریا سے کچھ خلش ہوئی اس واسطے اس عورت کو اس سے نکاح میں نہ دیا
تب حضرت داؤد نے اس عورت کے نکاح کا پیغام دیا۔ اور ان کی ننانوے بیبیاں موجود تھیں
اگرچہ اس میں کچھ خلاف شرع اس وقت نہ ہوا۔ از روئے توریت اور زبور کے مگر
اتنا بھی پیغمبروں کے شان سے خلاف ہے۔ کہ شائد کوئی شبہ کرے کہ درست نہیں۔ یہ
جا بیچ ہوئی۔ ان دو فرشتوں اور داؤد علیہ السلام کے بیچ میں پس داؤدؑ اس بات سے
بہت نادم ہوئے معلوم کیا کہ وہ دونوں فرشتے اپنی دنبی کا معاملہ لے کر ہم کو نصیحت کرنے آئے
تھے۔ تب اپنی خطا سے معترف ہو کر بہت روئے۔ اور توبہ کی۔ اور سجدے میں چالیس رات
دن پڑے رہے نہ کھاتے نہ پیتے۔ شب و روز رویا کرتے یہاں تک روئے کہ آپ چشم سے اُن کے
چاروں طرف گھاس پیدا ہوئی سر سے اونچی۔ تب جناب باری سے ندا آئی۔ اے داؤدؑ سر
اپنا سجدے سے اٹھا تیری خطا میں نے معاف کی تب آپ نے سر سجدے سے اٹھایا۔ اور ایک
آہ ایسی ماری کہ اس آہ سے سب گھاس جوان کی چاروں طرف تھی جل گئی۔ اللہ تعالٰی
فرماتا ہے۔ وَظَنَّ دَاوُدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ الآیہ ترجمہ اور خیال کیا داؤد
نے کہ ہم نے اس کو جانچا پھر گناہ بخشوانے لگا اپنے رب سے اور گرا جھک کر سجدے میں
اور رجوع ہوا طرف اللہ کے پس ہم نے معاف کیا۔ اس کو وہ کام جبرائیل نے آکر فرمایا۔ اے
داؤدؑ اوریا کی قبر پر جا کے اس سے اپنی تقصیر معاف کروا۔ تاکہ فردا قیامت میں تم سے مواخذہ
نہ کرے۔ داؤدؑ نے جبرئیل سے یہ بات سن کر اس کی قبر پر جا کر پکارتے لگا۔ اے اوریا
تیسری دفعہ اس نے جواب لبیک دیا۔ اور بولا تم کون ہو جو مجھ کو پکارتے ہو۔ اور نیند سے
مجھے کس لئے جگا دیا حضرتؑ نے کہا میں داؤد ہوں بولا یا خلیفہ خدا آپ یہاں کس لئے آئے
حضرت نے فرمایا کہ میں تم سے معافی چاہتا ہوں۔ اس نے کہا اے حضر آپ نے مجھ کو جہاد

ہیں بھیجا تھا۔ میں شہید ہوا۔ اس کے بدلے اللہ نے مجھے تو بہشت میں جگہ دی اب میں آرام سے ہوں۔ اور جو کچھ کیا ہو گا۔ آپ نے میرے ساتھ وہ میں نے معاف کیا۔ پس حضرت داؤد اس سے خوش ہو کر اپنے گھر چلے گئے۔ پھر جبرائیل نے ان سے کہا۔ اے داؤد خدا نے تم کو سلام کہا ہے۔ اور فرمایا پھر تم اوریا کے پاس جا کے یہ بات کہو کہ تجھ کو میں نے جہاد میں بھیجا تھا اپنے نفس کی خواہش سے تو وہاں شہید ہوا میں نے بطشا سے نکاح کیا۔ یہ تقصیر مجھ سے ہوئی۔ تو مجھے یہ تقصیر معاف کر۔ پس بموجب ارشاد باری کے داؤد نے اوریا کی قبر پر جا کے پکارا اس نے جواب دیا اے حضرت پھر کیوں آپ مجھ کو پکارتے ہیں۔ تب احوال اپنا کھول دیا اسکی عورت کی حقیقت سب بیان کی اپنی خطا کی معافی چاہی اوریا نے اس کا کچھ جواب نہ دیا۔ داؤد بہت گردیدہ ہوئے۔ اور رو رو کے کہا اے اوریا میری تقصیر معاف کر میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا۔ تب اس نے کہا اے داؤد مت رو اس بارے میں تم کو معاف نہ کروں گا۔ جو تم نے کیا ہے۔ پھر حضرت نے روبرو کے معافی مانگی۔ پھر بھی اس نے معاف نہ کیا۔ تب درگاہ الٰہی سے یہ ندا آئی۔ اے داؤد مت رو میں نے تجھ کو معاف کیا حضرت نے عرض کی یا الٰہی اوریا مجھ کو معاف نہیں کرتا۔ تب حکم ہوا۔ اے داؤد حشر کے دن اس کے لئے ایک قصر یاقوت سرخ سے بناؤں گا۔ اس میں حوریں بہشت کی رہیں گی۔ اوریا کو ان پر عاشق و فریفتہ کروں گا۔ تب اس کے بدلے وہ تم کو معاف کر دے گا۔ منقول ہے کہ حق تعالےٰ نے اسی وقت بہشت میں ایک مکان پر تکلف جواہرات سے بنا کے اوریا کو دکھایا۔ اور اس سے فرمایا کہ داؤد کو معاف کر۔ تو یہ قصر بہشت تجھ کو دوں گا۔ پس اس وقت وہ یہ قصر اور حوروں کو دیکھ کے عاشق ہوا اور خوش ہو کر داؤد کو پکارا۔ اے داؤد علیہ السلام میں نے تمہاری خطا معاف کی بعد اس کے داؤد خوش ہو کر اپنے گھر پر آئے۔ ایک دن بنی اسرائیل جمع ہو کر کہنے لگے اے نبی اللہ تم۔ آپ کو کیا ہوا۔ ہم آپ کو چالیس برس سے دیکھتے ہیں کہ کھانا پینا چھوڑ کر غم دیدہ ہو کر پھرتے ہو حضرت داؤد علیہ السلام نے فرمایا۔ اے صاحبو خدا نے جب مجھ کو خلیفہ کیا۔ اور تم پر نبی کر کے بھیجا مجھکو منع فرمایا تھا۔ کہ نفس امارہ کے پیچھے مت پڑو۔ کہ خراب ہو گے۔ پس اس بات کو میں نے بھول کر نفس امارہ کی پیروی کی تھی۔ ایک شخص اوریا نام تھا۔ میں نے اس کو مغالطہ

دے کے جہاد میں بھیجا تھا۔ کہ اس کی عورت سے نکاح کروں۔ وہاں وہ شہید ہو گیا۔ اور اس کی جورو سے میں نے نکاح کیا۔ اس لئے چندروز خدا نے مجھ کو بلا میں مبتلا کیا تھا۔ اب اللہ تعالےٰ نے مجھ کو اس سے نجات بخشی ہے۔ اور واہب بن منبہ سے روایت ہے۔ کہ داؤدؑ اپنی خطا سے تیس برس تک رویا۔ کہ ان کی آنکھوں کے آنسو سے سات نہ کپڑے گزی کے ان کے سجدے کے نیچے تر ہو جاتے تھے۔ کہتے ہیں کہ چار ہزار عابد ان کے ساتھ رویا کرتے تھے۔ حضرت سلیمان اپنے باپ کے آنسو پونچھ لیتے۔ اور حسن بصری رحؒ سے روایت ہے کہ داؤدؑ بعد عفو گناہ اپنے کے خشک روٹی پر بجائے نمک کے خاک چھڑک کر کھاتے۔ اور آنسو بہاتے اور کہتے تھے۔ کہ یہی خوراک ہے۔ صاحب تقصیر کی۔ کہتے ہیں کہ ستر برس تک ان کا یہ حال رہا ایک دن بیت المقدس میں جا کے سر زمین پر رکھ کر روتے رہے۔ تب جبرائیلؑ جناب باری سے یہ مژدہ لائے قولہٗ تعالیٰ فَغَفَرْنَا لَهٗ ذٰلِكَ ؕ وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ مَاٰبٍ

ترجمہ پس معاف کر دیا ہم نے اس کا یہ خطاء اور اس کا ہمارے پاس مرتبہ ہے۔ اور اچھا ٹھکانا۔ داؤد علیہ السلام نے ایک دن بیت المقدس کے منبر پر چڑھ کر شکر بجا لا کر اور زبور پڑھ کر جناب الٰہی میں عرض کی۔ یارب میری توبہ تو نے قبول کی۔ آواز آئی قبول ہوئی پھر عرض کی یارب میں ڈرتا ہوں کہ خطا اپنی بھول جاؤں۔ تو میرے بدن پہ ایک نشان خطا کا رکھ دے۔ تاکہ اس گناہ سے اپنے تئیں نہ بھولوں۔ نشان دیکھنے سے یاد رہے۔ تب بہ حسب عرض اللہ تعالےٰ نے ان کی داہنی ہتھیلی پر ایک نشان اس گناہ کا جو مذکورہ بالا ہے رکھ دیا۔ تب داؤد اس پر ہمیشہ نگاہ کرتے تھے۔ اپنی خطائے ماضی کو نہ بھولتے۔ اور توبہ استغفار کرتے۔ اور منبر پر خطبہ پڑھتے وقت وہ دست مبارک کہ جس پر نشان گناہ کا تھا سب کو دکھلاتے۔ اسے دیکھ کر سب افسوس کرتے اور روتے۔ جب توبہ داؤدؑ کی خدا تعالےٰ کے ہاں قبول ہوئی تب عدل و انصاف کے تخت پر بیٹھے کہتے ہیں کہ ایک دن دو دہقانی متخاصمین دادخواہ ان کے پاس آئے۔ ان میں سے ایک نے کہا کہ اس کی بکریوں نے میرا کھیت کھایا ہے۔ آپ اس کا انصاف کر دیجئے۔ حضرت نے منصفوں کو فرمایا۔ کہ قیمت بکریوں کی اور کھیت کی ٹھیراؤ۔ جب قیمت بکریوں سے زراعت کی زیادہ ٹھہری

تو حضرت نے بکریوں کو زراعت والے کے حوالے کیا۔ اور صاحب بکری داؤد علیہ السلام کے پاس سے روتا ہوا نکل آیا۔ تب حضرت سلیمان ؑ کی عمر اس وقت سات برس کی تھی وہ دروازے پر بیٹھے تھے۔ اس کو روتے ہوئے دیکھا۔ حضرت نے اس کو پوچھا۔ تم کیوں روتے ہو۔ اس نے کہا کہ داؤد ؑ نے انصاف کر کے میری بکریاں کھیت والے کو دے دیں۔ حضرت سلیمان ؑ نے اس سے کہا کہ تم خلیفہ خدا سے جا کے کہو اے خلیفہ خدا اگر آپ ہمارے اس مقدمہ کو غور کر کے انصاف فرماویں تو اس غریب کے حق میں بہتر ہو گا۔ اس نے بموجب ارشاد سلیمان ؑ کے حضرت داؤد ؑ سے جا کے کہا۔ داؤد ؑ نے کہا تم کو بات کس نے بتائی۔ وہ بولا سلیمان ؑ نے تب حضرت داؤد ؑ نے حضرت سلیمان ؑ کو بلایا اور ان سے پوچھا۔ کہ تم نے اس کو میرے پاس پھر کیوں بھیجا۔ حضرت سلیمان ؑ نے کہا۔ اے بابا جان اگر حضور اس مقدمے کو اچھی طرح غور کر کے انصاف فرماویں۔ تو اس غریب کے حق میں بہتری ہوتی ہے۔ تب داؤد ؑ نے سلیمان سے پوچھا۔ کہ کہو اس کا فیصلہ کس طرح ہو گا۔ تب دونوں حضرات نے اس مقدمے کو چکا دیا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَدَاوُدَ وَسُلَيْمَانَ إِذْ يَحْكُمَانِ فِي الْحَرْثِ الآیہ ترجمہ اور داؤد اور سلیمان کو دی ہدایت ہم نے جس وقت کہ حکم کرتے تھے۔ دونوں بیچ کھیتی والوں کے۔ جس وقت چگ گئیں بیچ اس کے بکریاں ایک قوم کی۔ اور روبرو تھا ہمارے ان کا فیصلہ پس سمجھا دیا ہم نے وہ فیصلہ سلیمان ؑ کو۔ اور دونوں کو حکم و علم دیا تھا۔ تفسیر میں لکھا ہے کہ حضرت داؤد ؑ نے بکریاں دلوادیں کھیتی والوں کو بدلہ ان کے نقصان کا ان کے دین میں یوں تھا۔ کہ چور کو غلام کر لیتے تھے۔ اس کے موافق یہ حکم کیا۔ اور سلیمان اس وقت لڑکے تھے۔ انھوں نے بھی یہ جھگڑا اپنے پاس منگوایا۔ اور کہا کھیتی والوں کو کہ بکریاں رکھو ان کا دودھ پیو۔ اور کھیتی کو پانی دیا کریں۔ بکری والے جب کھیتی جیسی تھی۔ ویسی ہو جاوے۔ تب بکریاں پھیر دیجیو۔ اور کھیتی لے لیجیو۔ جس میں دونوں کا نقصان نہ ہو۔ حضرت سلیمان ؑ نے یہ انصاف کیا۔ اور پھر داؤد ؑ بغیر مشورہ سلیمان ؑ کے کے کوئی بھی حکم لوگوں پر عائد نہیں کرتے تھے۔

ایک دن یوں ہوا کہ ایک بڑھیا سلیمان ؑ کے غائبانہ حضرت داؤد ؑ کے پاس دادخواہ آئی۔ اور بولی اے خلیفہ خدا میں بڑھیا ضعیفہ عیال دار ہوں۔ میں اپنے عیال و اطفال کے لئے دکھ محنت کر کے سر پہ آٹا لائی تھی۔ ہوا میرے سر پہ سے سب اڑا لے گئی ہے

میرے بال بچے بھوکے مرتے ہیں۔ آپ اس کا انصاف کیجئے۔ ہوا سے میرا آٹا دلوا دیجئے
حضرت داؤد نے فرمایا اے بڑھیا ہوا پر میرا حکم چلتا نہیں ہے کیونکر تجھ کو آٹا دلوا دوں۔ اپنی
طرف سے اس کے بدلے آٹا دیتا ہوں۔ تو لے جا۔ تب بڑھیا آٹا لے کر دعا کرتی ہوئی
چلی۔ دروازہ پر سلیمان کھڑے تھے بڑھیا کو دیکھ کر پوچھا اے بڑھیا تو کیوں آئی تھی۔ فریاد کو یا آٹا
مانگنے کو۔ وہ بولی میں فریاد کو آئی تھی۔ داؤد نے انصاف کیا۔ کہ اپنی طرف سے مجھے آٹا دلوایا حضرت
سلیمانؑ نے کہا وہ کیا معاملہ ہے۔ تب اس نے مذکورہ بالا بیان کیا سلیمانؑ نے اس سے کہا
کہ تم جاؤ خلیفہ خدا سے کہو۔ اے نبی اللہ میں ہوا سے قصاص چاہتی ہوں۔ آٹا میں نہیں مانگتی
ہوں۔ تب بڑھیا نے جا کے حضرت داؤدؑ سے قصاص مانگا۔ حضرت داؤدؑ نے فرمایا اے
بڑھیا تو دس من آٹا مجھ سے اور لے جا۔ پر ہوا سے انتقام مت لے میری حکومت اس پر
نہیں چلتی کہ اس کو پکڑ منگاؤں۔ اور سیاست کروں۔ پھر بڑھیا ناچار ہو کر دس من آٹا لے کر
خوش ہو کر حضرت داؤدؑ کے سامنے سے دروازے پر جب نکلی پھر سلیمانؑ نے اس سے
کہا اے بڑھیا تو کیوں فیصلہ کے بغیر جاتی ہے۔ پھر جا کے خلیفہ خدا سے کہو کہ میں آٹا نہیں
چاہتی ہوں۔ آپ آٹا پھیر لیجئے۔ میری تجویز کر دیجئے۔ پھر بڑھیا نے جا کے یہ بات کہی تب
حضرت داؤد نے اس سے پوچھا تجھے کس نے یہ بات بتائی ہے۔ وہ بولی سلیمانؑ نے
تب داؤدؑ نے سلیمانؑ کو بلایا اور کہا اے بیٹے ہوا کی تجویز میں کس طرح کروں گا۔ وہ تو پکڑی
نہیں جاتی۔ ہاں اگر وہ صورت مجسم ہوتی تو البتہ اس کو پکڑ منگواتا۔ پھر حضرت سلیمانؑ علیہ السلام
نے کہا اے باباجان اس کو پکڑ کر حاضر کرنا سہل بات ہے۔ آپ کی دعا کافی ہے آپ دعا کریں
کہ خدا تعالےٰ کے حکم سے ہوا بصورت شخص بن کر خود حضور میں حاضر ہو جاوے گی۔ میں ڈرتا ہوں کہ
آپ کو قیامت کے دن خدا تعالےٰ کے پاس مواخذہ نہ ہو وہ بڑھیا اگر آپ کا شکوہ کرے اور
انصاف چاہے تو آپ اس وقت کیا جواب دیں گے۔ یہ سن کے داؤد علیہ السّلام نے خدا تعالیٰ
کی جناب میں دعا مانگی اور سلیمانؑ نے ان کے ساتھ آمین کہا۔ اس وقت خدا کے حکم سے
ہوا بصورت شخص ہو کر حضرت، داؤدؑ کے پاس حاضر ہوئی۔ تب بڑھیا نے ہوا سے اپنے
آٹے کا دعویٰ کیا۔ ہوا نے اس کا یہ جواب دیا کہ یا نبی اللہ میں نے جو کیا تھا خدا تعالیٰ کے حکم سے

کیا تھا۔ حضرت داؤدؑ نے فرمایا وہ کیا ہے بیان کر۔ ہو لنے اس کا یہ جواب دیا کہ یا نبی اللہ دریا میں میں قوم کی کشتی تھی۔ اس میں ایک سوراخ ہو گیا تھا۔ قریب ڈوبنے کے تھی۔ آپ کے گرداب میں پڑی تھی۔ اس قوم نے اللہ کی نذر کی کہ اگر کشتی کو اس گرداب ہائل سے بچاوے تو اس کشتی کا سب مال خدا کی راہ پر فقیروں اور محتاجوں کو دیں گے۔ تب خدا نے مجھ کو بھیجا اس بڑھیا کا آٹا لے کر اس کشتی کے سوراخ کو بند کر دیا۔ وہ کشتی غرق ہونے سے بچی حاصل کلام چند روز کے بعد وہ کشتی کنارے پر لگی۔ حضرت داؤد کو خبر ہوئی کہ کشتی نذر کی دریا کے کنارے پہنچی ہے۔ حضرت نے سب مال نذر کا کشتی سے منگوا کے فقیروں اور محتاجوں کو دیا اور آدھا مال اس بڑھیا عورت کے حوالے کر دیا۔ کہ جس کے آٹے سے اس کشتی کا سوراخ ہوا نے بند کیا تھا۔ ایک روز داؤدؑ نے اس بڑھیا عورت سے پوچھا کہ تم نے خدا کی کیا اطاعت و بندگی کی تھی۔ جو تم کو اتنا مال ملا وہ بولی میں نے خدا کی کچھ بندگی نہیں کی۔ مگر ایک دن ایک فقیر بھوکا محتاج پیاسا میرے پاس آیا۔ کھانے کا سوال کیا۔ اس وقت میرے پاس ایک روٹی موجود تھی۔ میں نے وہ روٹی اس کے حوالے کی تب اس کو کھا کے پھر مجھ سے اس نے کہا کہ میں بہت بھوکا ہوں۔ دور سے آیا ہوں اس روٹی سے مجھے سیری نہیں ہوئی۔ اور جب میں نے اس کو کہا۔ کہ تم ذرا ٹھیر و میں گیہوں پیس کر روٹی پکائے دیتی ہوں۔ یہ کہہ کر میں آٹا پیس کر سر پر رکھ کر لا رہی تھی۔ کہ راہ میں ہوا سے سب آٹا اڑ گیا میں یہ جانتی ہوں تجھ پر تکلیف گذری اس بھوکے فقیر کے سبب سے متفکر و غمناک ہو کر تمہارے پاس داد خواہ آئی تھی اتنے مال خدا کی مہر سے تمہارے ہاتھ سے مجھ کو ملا کہتے ہیں کہ اس وقت خدا کے حکم سے جبرائیلؑ نے داؤدؑ سے آ کے یہ بات کہی کہ اس بڑھیا کو کہہ دو کہ اتنا مال جو تو نے پایا بدلہ اس آٹے کا ہے۔ جو ہوا سے اڑ گیا تھا۔ اور اس روٹی کے بدلے جو تو نے فقیر کو دی تھی۔ آخرت میں ستر روٹیاں ملیں گی۔ منقول ہے کہ بنی اسرائیل نے داؤدؑ علیہ السلام سے کہا کہ ہم احوال قیامت داد و ستد کا دنیا میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ تا کہ ہم کو یقین ہو کہ قیامت کے دن اسی طرح ماجرا گذرے گا۔ تب حضرت نے ان سے کہا کہ کل عید کے دن تم کو دکھاؤں گا۔ مروی ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک شخص سردار رئیس القوم

مال دار تھا۔ اس کی ایک گائے تھی۔ زرد رنگ خوشنما پاؤں اس کے یاقوت سے اور سینگ اس کے جواہرات سے اور زری کپڑے سے سجا کے میدان میں وہ چھوڑ دیا کرتا تھا۔ اور بنی اسرائیل میں ایک عورت عابدہ تھی۔ اس کا ایک بیٹا صالح تھا۔ دونوں صحرا میں جا کے ایک عبادت گاہ بنا کے خدا کی عبادت میں مصروف تھے ان کے ساتھ کھانے پینے کا کچھ اسباب نہ تھا مگر ایک چشمہ اس کے کنارے جاری تھا۔ اور ایک انار کا درخت تھا خدا کی مہر سے ہر روز اس میں دو انار لگتے اور اس کو ماں اور بیٹا کھاتے اور اسی پر قناعت کرتے ستر برس تک یہی حال رہا۔ ایک روز اس کے بیٹے نے کہا اے اماں جان شہر کے اندر بازار میں بہت چیزیں بکتی ہیں جی چاہتا ہے کچھ لا کے کھاؤں۔ اس کی ماں نے کہا۔ اے بیٹا دو انار اللہ تعالیٰ ہم کو بے رنج و محنت ہر روز عنایت کرتا ہے۔ یہ کھا کر شکر کرو دوسری چیز کی لالچ مت کرو۔ لالچ بری چیز ہے۔ یہ کہہ کر جب درخت کی طرف نظر کی وہ دو انار جو روز دینے لگتے تھے غائب ہو گئے۔ اس کی ماں نے کہا اے بیٹا دو انار جو اللہ نے ہم کو روزی دی تھی بسبب بے صبری اور ناشکری کے غائب ہوئے۔ پس ایک رات دن دونوں ماں بیٹے بھوکے رہے اتنے میں ایک اجلی گائے جو اوپر مذکور ہے دونوں ماں بیٹے کے پاس آ کے بولی کہ مجھ کو ذبح کر کے کھا جاؤ۔ تمہاری حلال روزی سے ہوں۔ اس کی ماں نے کہا اے بیٹا یہ گائے چاہتی ہے کہ ہم کو گناہ میں گرفتار کرے۔ تب اس کو ہانک دیا پھر آ کے موجود ہوئی ہاتھ پاؤں چھوڑ کر زمین پر سو گئی۔ اور حلق سامنے لا کر بولی اے میاں مجھ کو ذبح کر کے کھاؤ۔ میں تمہارا رزق حلال ہوں۔ تس پر بھی انہوں نے نہ مانا اور ہانک دیا پھر آ کے موجود ہوئی۔ تب ناچار تیسرے دن ماں بیٹے نے اس کو ذبح کیا۔ اور کباب بنا کے کھا گئے۔ جب تیسرے دن وہ گائے اپنے آقا کے گھر نہ گئی۔ آقا نے اس کی بہت تلاش کی لوگوں کو جنگل و میدان میں بھیجا نہ ملی۔ آخر ایک عورت دلالہ قوم بنی اسرائیل سے تھی۔ ہر گھر میں خرید و فروخت کے واسطے جاتی تھی۔ اتفاقاً ان دونوں ماں بیٹے کے گھر گئی دیکھتی کیا ہے کہ ایک گائے ذبح کر کے وہ دونوں ماں بیٹے کباب بنا کے کھا رہے ہیں اس کو دیکھ کے دونوں ماں بیٹا گھبرا گئے ماں نے اپنے بیٹے سے کہا کہ آج کتنے برس سے ہم یہاں اپنے خالق کی

عبادت میں مشغول ہیں۔ اور رزق حلال ہے کھاتے ہیں آخر میری بات تو نے مانی بیگانی گائے
ذبح کر کے کھا گئے کیا جانے خدائے تعالیٰ ہم کو کس عذاب میں ڈالے۔ اور رسوا کرے ملک میں
پس عورت دلالہ نے جا کے صاحب بقر کو خبر دی اور نشان اس کا بتا دیا۔ تب صاحب
گائے نے جا کے حضرت داؤدؑ کے پاس نالش کی کہ فلاں شخص نے میری گائے ذبح کر کے
کھائی ہے اسی وقت داؤدؑ نے حکم کیا کہ اس کو میرے دربار میں حاضر کرو۔ تب پیادے
سب دوڑے۔ اور ان ماں بیٹے کو حضور میں لا کر حاضر کیا۔ حضرت نے ان سے پوچھا تم کیوں
بیگانی گائے ذبح کر کے کھا گئے۔ انہوں نے کہا اے خلیفہ خدا وہ گائے تین دن تک
ہمارے دروازے پر آتی رہی ہانکنے سے بھی نہ جاتی تھی اور بولتی تھی کہ تمہاری حلال روزی
ہوں۔ مجھ کو ذبح کر کے کھا جاؤ۔ اور ہم تو تین دن کے بھوکے تھے۔ ذبح کر کے ہم ان کو کھا
گئے یہ سن کر اس رئیس صاحب بقر نے ان سے کہا تم جھوٹ کیوں بولتے ہو۔ کبھی گائے
بیل نے بھی کسی سے بات کی ہے۔ حضرت نے اس کا جواب دیا اللہ خدا کے حکم سے کر سکتی
ہے۔ القصہ صاحب گائے نے دونوں ماں بیٹے سے قصاص طلب کیا حضرت نے فرمایا کہ
تم ان کو معاف کرو۔ ہزار اشرفی ہم سے لے لو۔ وہ بولا میں ہرگز ان کو معاف نہ کروں گا
میں اپنی گائے کا قصاص لوں گا۔ پھر حضرت نے اس سے کہا کہ اس گائے کا چمڑا اشرفیوں کا
بھر کر مجھ سے لے لو۔ ان کو اس خطا سے معاف کر۔ اس جاہل نے حضرت کا کہنا نہ مانا اتنے میں
حضرت جبرائیلؑ نازل ہوئے اور کہا اے داؤدؑ اللہ تعالیٰ نے تجھ کو سلام کہا اور فرمایا ہے کہ بنی اسرائیل
احوال قیامت تجھ سے دنیا میں دیکھنا چاہتے ہیں تم ان سے کہدو کل کے دن میدان میں جا کے
سب حاضر ہوویں۔ احوال قیامت کا وہاں دیکھیں گے۔ تب حضرت نے ان سے کہدیا تب
سب چھوٹے بڑے زن مرد قوم کے اس میدان میں عید کے روز جا کے حاضر ہوئے۔ اور
داؤدؑ منبر پر چڑھ کر زبور پڑھنے لگے تمام لوگ خوش الحانی سے ان کی غش میں آ گئے۔ اس وقت
جبرائیلؑ نے حضرت داؤدؑ سے کہا کہ اس رئیس قوم صاحب گائے سے پوچھو کہ اس دن کو وہ
یاد کرے کہ جس دن شام کی راہ سے فلانے سوداگر کے ساتھ نوکر ہو کے جاتا تھا۔ اس کے
پانسو اونٹ بکری اور مال اسباب تھا۔ تو نے اس کو مار کر سب چھین لیا۔ اور مصر میں

جا کر بہت نفع اٹھایا تھا۔ اور پھر ملک شام میں چلا آیا تھا۔ اتنا مال و متاع تو نے جو جمع کیا یہاں تک کہ تو بنی اسرائیل کا سرغنہ ہوا۔ سو وہ سوداگر جس کو تو نے مارا تھا اس کی یہ جورو اور لڑکا ہے۔ جو تیری گائے کو ذبح کر کھا گئے اور جتنا مال تیرے پاس ہے۔ سب اُس کا ہے داؤدؑ نے یہ حقیقت جبرائیل سے سن کر صاحب گائے۔ سے پوچھا اس نے انکار کیا۔ اور کہا میں نے ہرگز کسی کو نہیں مارا اور مال کسی کا چھینا لوٹا نہیں۔ یہ بات کس نے کہی جھوٹ ہے جو آپ نے سنی ہے۔ اس وقت خدا کے حکم سے زبان اس کی گنگ ہوئی۔ اور ہاتھ پاؤں نے اس کی گواہی دی اس کے ہاتھ نے کہا۔ میں نے چھری سے اس سوداگر کو ذبح کیا تھا اور اس کا شتر مال سب لے لیا تھا۔ اور اسی طرح تمام اعضا نے اس کی گواہی دی بنی اسرائیل یہ حقیقت سن کر متعجب ہوئے داؤد علیہ السلام نے فرمایا اے بھائیو مومنوں یہی حقیقت ہوگی حشر کے دن جس نے جو نیک و بد دنیا میں کیا ہوگا۔ قیامت کے دن اللہ تعالے کے سامنے ظاہر ہوگا۔ ہاتھ پاؤں ان کے گواہی دیں گے۔ جیسا کہ صاحب گائے کے ہاتھ پاؤں نے گواہی دی ہے۔ اور منہ سے اس دن نہ بول سکے گا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓی اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ الاٰیۃ ترجمہ آج ہم مہر کر دیں گے ان کے منہ پر اور بولاویں گے ان کے ہاتھوں کو ہم اور گواہی دیں گے۔ پاؤں ان کے جو کچھ وے کمائے تھے دنیا میں آخر داؤدؑ نے ان دونوں ماں بیٹے کو کہا یہ رئیس قوم جو صاحب گائے ہے تمہارے باپ کو مار کے تمام مال و دولت لوٹ لے گیا تھا۔ اب خدا کے حکم سے اسے مار کے تم اپنے باپ کا قصاص لو اور مال و اسباب اس کا سب لوٹ لو۔ اس لڑکے نے اس بات کو سن کے اسی وقت صاحب گائے کا سر کاٹ لیا۔ اور جو مال و اسباب اپنے باپ کا تھا۔ سب لے لیا اور شکر نعمت منعم حقیقی کا بجا لایا خبر ہے کہ جب داؤدؑ کی عمر آخر ہوئی موت قریب آئی جبرائیل نے ایک صندوق ان کو لا دیا اور کہا اے داؤدؑ اپنے بیٹوں سے کہہ دے کہ اس کے اندر کیا چیز ہے جو بتائے گا۔ خلافت اور سلطنت اس کو ملے گی تب انہوں نے تمام بنی اسرائیل اور پندرہ بیٹوں کو آپ نے بلا کے ایک جگہ جمع کر کے اپنے بیٹوں سے پوچھا۔ کہو تو اس صندوق کے اندر کیا چیز ہے۔ جو کہہ سکے گا۔ اس کا اپنا ولی عہد کروں گا۔ وہ نبی ہوگا۔ بنی اسرائیل اور سارے جہان

کا بادشاہ ہوگا۔ کسی سے اس کا جواب نہ آیا۔ سلیمان جو سب بھائیوں سے چھوٹے تھے وہ خدمت
باپ کی بجالائے۔ اور کہا۔ اے باباجان اگر حکم ہو۔ تو فدوی عرض کرے۔ کہ اس کے اندر
کیا ہے انہوں نے کہا اے بیٹا کہو تب سلیمانؑ نے کہا کہ اس کے اندر ایک انگشتری
اور ایک چابک اور ایک خط یہ تینوں چیزیں ہیں۔ اور کچھ نہیں جب صندوق کھول کے
دیکھا تو وہی تینوں چیزیں پائیں جبرائیلؑ نے کہا۔ یہ تینوں چیزیں معجزے ہیں یہ خاتم جو ہے
بہشت کی ہے اللہ تعالیٰ نے بھیجی ہے جو شخص اس کو ہاتھ میں رکھے گا۔ جو چاہے گا اسے حاصل ہوگا
اور جب اس پر نگاہ کرے گا۔ جو کچھ دنیا کے بیچ میں ہے مشرق سے مغرب تک بھلا برا مخلوق کا
سب ہویدا ہوگا اور وحوش وطیور پرند و مور و مار و ہوا چلتے ہیں سب اس کے تابع فرمان ہونگے
اور یہ جو چابک ہے دوزخ کا ہے جو شخص صاحب چابک سے باغی ہوگا۔ اطاعت نہ کرے گا
جب صاحب چابک اس پر ارشاد کرے گا۔ وہ چابک خود بخود جاکے اس کو معذب کرے گا
خبر ہے کہ وہ چابک نہ تھا دربان تھا جو باغی ہوتا اللہ تعالیٰ سے۔ چابک اس کو معذب کر
کے لاتا کہتے ہیں کہ کوئی اس چابک کو ڈر کے مارے نہ چھوتا سوائے مالک کے کیونکہ بغیر استعانت
غیر کے لوگوں پر عذاب کرتا۔ اور کہا جبرائیلؑ نے پوچھو اس خط کے اندر کیا لکھا ہے تب حضرت
داؤدؑ نے اپنے بیٹے سے پوچھا کوئی اس کا حال دریافت نہ کرسکا حضرت سلیمانؑ نے کہا
اس کے اندر پانچ مسئلے ہیں۔ وہ یہ ہیں ایمان اور محبت اور عقل اور شرم اور طاقت پھر
پوچھا ہر ہر چیز مذکورہ کا مقام وقرار بدن میں کس کس جگہ ہے۔ وہ بولے مقام ایمان اور محبت
کا دل ہے اور مقام عقل کا سر اور مقام شرم کا آنکھ اور مقام قوت ہڈی۔ جب سلیمان نے
یہ باتیں بتادیں تب داؤدؑ نے ان کو اپنا خلیفہ کیا اور وہ خاتم سلطنت کی ان کی انگلی میں
پہنائی اور وہ چابک ان کے ہاتھ میں دیا اور تخت پر بٹھایا اور خود گوشہ اختیار کرکے عبادت
خانے میں جابیٹھے اس وقت عمر ان کی سو برس کی تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک سو بیس برس
کی تھی۔ یہ جامع التواریخ سے لکھا ہے ایک دن ملک الموت آئے حضرت داؤدؑ نے ان سے
پوچھا تم کون ہو وہ بولے میں ملک الموت ہوں۔ کہا آپ کیوں یہاں آئے عزرائیلؑ نے کہا
کہ تمہاری روح قبض کرنے کو آیا ہوں۔ تب حضرت داؤدؑ نے کہا مجھ کو دو رکعت نماز پڑھنے

کی فرصت وہ ملک الموت نے کہا کہ حکم خدا نہیں ابھی تم کو جانا ہے یہ کہہ کر ان کی روح قبض
کی چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ فَلَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ترجمہ
پس جب آتا ہے وقت ان کا نہیں پیچھے رہ جاتے ہیں ایک ساعت اور نہ آگے نکل
جاتے ہیں۔ بعد وفات ان کے سلیمان علیہ السلام نے تعزیت کی اور دفن کیا۔

# بیان مسخ ہونا بعضے بنی اسرائیل کا داؤدؑ کے عہد میں

خبر ہے کہ ایک قبیلے نے بنی اسرائیل میں سے نکل کر لب دریا پر مکان بنائے جب داؤدؑ
بلا میں مبتلا ہوئے ان سبھوں نے اکثر احکام توراۃ کے چھوڑ کر خلاف شرع کام اختیار
کیا چنانچہ ہفتہ کے دن شکار کرنا اور خرید و فروخت کا کاروبار دنیا کا کرنا یہ توراۃ میں حرام ہے
وہ سب اختیار کئے جب اس قوم نے نافرمانی شروع کی حق تعالیٰ نے ان کی آزمائش کے
لئے دریا کی مچھلیوں کو حکم کیا کہ ہفتے کے دریا سے نکل کر کنارے پر تیر کر کھیلا کودا کریں اور
دوسرے دنوں میں دریا کے اندر چلی جایا کریں پس خدا کے حکم سے مچھلیاں ہفتے کے دن
دریا سے نکل کر کنارے پر آکر پھرتی تھیں اور دنوں کو دریا میں جا رہتیں آخر یہودیوں نے
ان مچھلیوں کو دیکھ کر لالچ کے مارے ایک حیلہ کیا کہ دریا کے کنارے پر نہر کھود کے جال
اس نہر میں ڈال دیئے کیونکہ ہفتے کے دن مچھلیاں دریا سے آکر کھیل کود کے شام کے وقت
دریا میں چلی جاتی تھیں آخر وہ سب ہفتے کے دن نہر میں جال ڈال رکھتے تھے فجر کو اٹھ کر یک
شنبہ کو حسب آرزو مچھلیاں پکڑ کھاتے تھے۔ **قولہ تعالیٰ** وَاسْئَلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الاية
ترجمہ اور پوچھ اُن سے احوال اِن بستی کا کہ تھے کنارے دریا کے جب ہاتھ سے بڑھنے
لگے ہفتے کے دن کے حکم میں جب آنے لگیں ان پر مچھلیاں ہفتے کے دن پانی کے
اوپر اور جس دن ہفتہ نہ ہوا نہ آدیں یوں ہم آزمانے لگے۔ اس واسطے کہ بے حکم تھے اور
جب بولا ایک فرقہ اُن میں سے کیوں نصیحت کرتے ہو ایسے لوگوں کو کہ اللہ تعالیٰ چاہتا ہے
ان کو ہلاک کرے یا عذاب کرے ان کو سخت بولے الزام اتارنے کو تمہارے رب کے اور شاید
کہ وے بچیں پھر جب بھول گئے جو ان کو سمجھایا گیا تھا۔ بچا لیا ہم نے اُن کو جو منع کرتے ،

تھے برے کام سے۔ اور پکڑا ہم نے گنہگاروں کو بڑے عذاب میں بدلہ ان کی حکمی کا۔ پھر جب جب بڑھنے لگے جس کام سے منع کئے گئے تھے۔ ہم نے حکم کیا کہ ہو جاؤ بندر ذلیل سورۂ اعراف کے ترجمہ کے فائدے میں لکھا ہے۔ کہ حضرت داؤد کے عہد میں یہود کو ہفتے کے دن شکار کرنا منع تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان شہر والوں کو بے حکم دیکھا۔ لگے آزمانے ہفتے کے دن مچھلیاں دریا سے اوپر پھریں اور دوسرے دنوں میں غائب رہیں انہوں کا جی نہ رہ سکا۔ آخر ہفتے کے دن شکار کیا اپنی دانست میں حیلہ کیا کہ کنارے دریا کے پانی کاٹ لائے اس لئے کہ مچھلیاں وہاں بند ہو رہیں تو بھی مچھلیاں ہاتھ نہ آئیں ہفتے کی شام کو نکل جاتیں آخر ہفتے کے دن راہ بھاگنے کی بند کی اتوار کو پکڑ لیا پھر دسے لوگ بندر ہو گئے ان میں تین فرقے ہو گئے۔ ایک شکار کرتے تھے۔ اور ایک شکار کرنے والوں کو منع کرتے تھے اور ایک تھک کر منع کرنا چھوڑ بیٹھے تھے۔ لیکن وہی بہتر تھے جو منع کرتے تھے اور منع کرنے والوں نے شکار کرنے والوں سے ملنا چھوڑ دیا۔ اور بیچ میں دیوار اُٹھائی۔ ایک دن صبح کو اُٹھے تو دوسروں کی آواز نہ سنی دیوار پر سے کیا دیکھتے ہیں کہ ہر گھر میں بندر ہی نظر آتے ہیں وہ اپنے قرابت والوں کو پہچان کر ان کے پاؤں پر سر رکھنے اور رونے لگے آخر برے حال سے تین دن میں مر گئے۔ توراۃ میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ جب حکم توراۃ کا چھوڑ دوگے تو تم پر اور لوگ مسلط ہوں گے پھر قیامت تک ذلیل رہو گے اب دیکھو یہود کو کہیں حکومت نہیں غیر کی رعیت ہیں۔ پس اے مومنو بسبب نافرمانی کے بنی اسرائیل مسخ ہو کر بندر کی صورت بن گئے اور خاتم النبیین کی امامت میں ہیں اس لئے اس زمانے میں گناہ کرنے سے سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طفیل مسخ نہیں ہوتے مگر قیامت کے دن جزا اس کی ذلت مسخ سے کم نہ ہوگی یا اللہ توفیق دے ہم کو اوپر خیر کے اور ثابت رکھ اوپر ایمان کے آمین

# قصہ لقمان بن باعور کا اور وصیّت کرنا ان کا اپنے بیٹے کو

منقول ہے کہ داؤد کی نبوت کے تیس برس کے بعد اللہ تعالیٰ نے لقمان حکیم کو علم حکمت سے بہرہ مند کیا چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ الْحِكْمَةَ

ہر آئینہ دی ہم نے لقمان کو حکمت کہتے ہیں۔ کہ ان کی حکمت سے داؤدؑ کو بھی فائدے پہنچے تھے۔ ایک دن دونوں بہم متفق بیٹھے تھے حضرت داؤدؑ اپنے ہاتھ سے لوہے کی کڑیاں موڑ کے زرہ بناتے تھے۔ بغیر آگ کے لقمان نے یہ دیکھ کر نہ پوچھا کہ کس طرح بناتے ہیں۔ جامع التواریخ میں لکھا ہے کہ لقمان حکیم سیاہ فام قوم حبشی سے عرب کے یا بنی اسرائیل کے غلام تھے۔ اور ان کے آقا کا دوسرا ایک غلام بھی تھا وہ کوئی چیز منیب کی چرا کر کھا گیا تھا۔ منیب نے دونوں پر شبہ کیا لقمان نے کہا اے میرے خواجہ ہم کو گرم پانی سے قی کرا کر دیکھو اگر ہم نے آپ کی چیز کھائی ہوگی۔ تو سب نکل آوے گی۔ تب خواجہ نے دونوں کو گرم پانی سے قی دلوائی دوسرا غلام جو تھا۔ اس کے منہ سے جو چیز کھائی تھی نکل پڑی خواجہ نے لقمان کی حکمت پر آفرین کہی اور ان کو آزاد کیا کہتے ہیں کہ پہلی لقمان کی یہی تھی۔ جامع التواریخ میں لکھا ہے۔ کہ بعد آزاد ہونے کے ان کو علم حکمت اور تہذیب اخلاق حاصل ہوا ان کے قیلولہ کے وقت ایک دن فرشتے نے آ کے کہا۔ اے لقمان حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ اہل زمین پر تم کو خلیفہ کروں گا۔ لقمان نے کہا کہ مجھ سے خلافت نہ ہو سکے گی۔ کیوں کہ اگر حق بہ مستحق نہ پہنچے تو موجب ندامت و خجالت ہے۔ اللہ تعالیٰ کے پاس اور اگر پہنچے تو مطعون ہے۔ عندالناس ملائکہ یہ حسن تقریر اس کی سن کر چلے گئے۔ تب اللہ تعالیٰ نے علم حکمت اور نبوت ان دونوں میں ان کو اختیار دیا انہوں نے حکمت قبول کی جس میں مواخذہ نہ ہو۔ پس ایک رات عنایت ایزدی سے ابواب حکمت بے مشقت ان کے دل پر مفتوح ہوئے۔ روایت کی گئی ہے۔ کہ لقمان کا ایک بیٹا جو سب سے چھوٹا تھا۔ اس نے اپنے باپ سے کہا اے بابا جان میں تجارت کرنے کے لئے میں سفر کو جانا چاہتا ہوں آپ کیا فرماتے ہیں انہوں نے کہا میں تجھے ایک نصیحت کرتا ہوں۔ اس کو یاد رکھنا چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے وَاِذْ قَالَ لُقْمٰنُ لِابْنِهٖ وَهُوَ يَعِظُهٗ يٰبُنَيَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ۔ الآیۃ ترجمہ اور جب کہا لقمان نے اپنے بیٹے کو جب اس کو سمجھانے لگا۔ اے چھوٹے بیٹے میرے شریک نہ ٹھہراؤ۔ اللہ تعالیٰ کا بے شک شریک بنانا بڑی بے انصافی ہے

پھر لقمان نے کہا۔ **قولہ تعالیٰ** یٰبُنَیَّ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ۔ الآیۃ **ترجمہ**
اے چھوٹے بیٹے میرے قائم کر نماز کو اور امر کر ساتھ بھلائی کے اور منع کر برائی سے
اور صبر کر اوپر اس چیز کے کہ پہنچے تجھ کو۔ تحقیق یہ کاموں میں سے ہے۔ اور مت موڑ گال
اپنے لوگوں کی طرف یعنی غور سے نہ دیکھ اور مت چل زمین کے اوپر تکبری سے تحقیق
اللہ تعالیٰ دوست نہیں رکھتا ہے ہر تکبر کرنے والے شیخی کرنے والے کو اور راہ متوسط
لے اور نرم کر اپنی آواز کو تحقیق ناپسندیدہ آواز گدھے کی ہے۔ پس بیٹے کو یہ وصیت کر
کے کہا کہ جب اسباب سفر تیار ہو۔ میرے پاس سے ہوتے جائیو تب وُہ بموجب
ارشاد کے باپ کے پاس آیا لقمان نے کہا اے بیٹا۔ جب جاؤ گے راہ میں ایک
میدان پاؤ گے۔ اس میدان میں ایک چشمہ ہے۔ اس کے کنارے ایک درخت ہے
خبردار تم اس کے سائے کے تلے مت بیٹھو تم کو اللہ تعالےٰ اس مہلکہ سے محفوظ رکھے
اور ایک بوڑھا ضعیف ملے گا۔ عمر میں زیادہ اس درخت کے نیچے جو وہ تم کو کہے اس کی
بات کو مانیو۔ اور دوسری یہ بات ہے کہ جب فلاں گاؤں میں جاؤ گے وہ لوگ
میرے دوست ہیں تم کو تعظیم و تکریم سے اپنے گھر میں لے جائیں گے اور اس قوم میں
ایک عورت خوبصورت مالدار ہے۔ تم کو اس سے بیاہ دینا چاہیں گے۔ تم ہرگز قبول نہ
کیجیو۔ خدا تعالیٰ اس سے پناہ میں رکھے۔ اور تیسری یہ ہے کہ ایک شخص فلاں موضع میں
رہتا ہے نام اس کا فلاں ہے۔ مدت ہوئی ہے وہ مجھ سے اتنا زر و پیہ قرضے لے گیا ہے تم اس
سے جاکے وصول کیجیے۔ اور شب کو وہاں نہ رہیو۔ یہ نصیحتیں یاد رکھو اب جاؤ میں تم کو خدا پر
سونپتا ہوں۔ وہ اپنے باپ کی باتوں کو تسلیم کر کے سفر کو روانہ ہوا جب بیابان مذکور میں جا پہنچا
جو اس کے باپ نے کہا تھا۔ اس کے کنارے ایک چشمہ پانی کا نہایت شیریں و شفاف
اور چشمہ کے کنارے ایک درخت پایا سایہ دار اس کے نیچے ایک شخص بزرگ کامل بیٹھا
ہوا دیکھا مارے تشنگی کے چاہتا تھا۔ کہ چشمہ سے پانی پیئے۔ اور اس درخت کے تلے
ذرا دم لے کر آرام کرے اس وقت باپ کی نصیحت جب یاد آئی وہاں سے قدم آگے
بڑھانے لگا۔ تب اس بزرگ نے جو درخت کے نیچے بیٹھا تھا۔ پکارا اے لڑکے

کہاں جاؤ گے ایسی دھوپ میں سخت گرمی پڑتی ہے ذرا دم لو چھاؤں کے تلے میرے
پاس بیٹھو وہ بولا میرے باپ کی منا ہی ہے میں یہاں نہ بیٹھوں گا۔ وہ درویش بولا قسم
ہے تیرے رب کی ایسی دھوپ میں مت جا میرا کہنا مان یہ بات سنتے ہی باپ کی بات
یاد پڑی باپ نے کہا تھا کہ اگر وہ ضعیف تمہیں کچھ کہے اس کی بات مانیو۔ تب لڑکے نے اس
بزرگ کا کہنا مانا خلاف اس کا نہ کیا سلام کر کے بیٹھا۔ اور چشمے سے پانی پی کر اس درخت کے
نیچے سو گیا بعد اس کے ایک سانپ اس درخت کے نیچے اس کو کاٹنے آیا۔ وہ نیند میں تھا
اور وہ بزرگ جاگتے تھے۔ سانپ کو مار کے سر کاٹ لیا اس لڑکے نے نیند سے اٹھ کر دیکھا
کہ ایک سانپ مردہ پڑا ہے بغیر سر کے پس اس بزرگ سے یہ حقیقت پوچھ کر متعجب ہوا۔ اور
سلام و علیک کہہ کے اِن سے رخصت ہوا۔ بستر اٹھا کے چلا اس بزرگ نے کہا آپ کا عزم
سفر کہاں ہے وہ بولا میں فلاں گاؤں میں فلانے کے پاس جاؤں گا۔ اس درویش بزرگ
نے کہا۔ کہ اگر کہو تو میں بھی تمہارے ساتھ چلوں وہ بولا بہت اچھا۔ آپ کی مہربانی ہے
تب دونوں آدمی اس گاؤں میں جہاں اس کے باپ کا دوست تھا۔ پہنچے۔ وہاں کے
لوگ پوچھنے لگے تم کہاں سے آئے ہو۔ اور کون ہو۔ وہ بولا میں لقمان حکیم کا بیٹا ہوں یہاں
تجارت کو آیا ہوں۔ تب وہ تعظیم و تکریم سے اس کو اپنے گھر لے گئے اور کھانا کھلایا
اور ہر روز مہمان داری کرنے لگے ایک دن اس سے کہنے لگے۔ اے لڑکے ہماری قوم
میں ایک عورت مالدار بہت خوبصورت نیکبخت حسب و نسب میں درست ہے ہم
چاہتے ہیں کہ تم سے اس کا نکاح کر دیویں یہ بات تمہارے واسطے اچھی ہوگی۔ دولت ہاتھ
لگے گی اس نے کہا میرے باپ نے منع کیا ہے سفر میں کسی امر کا پابند نہیں ہونا ورنہ تکلیف
اٹھاؤ گے پس اس بزرگ پیر نے جو ہمراہ اس کے تھا۔ اس سے کہا کہ یہاں کے سب رئیس
آرزومند ہیں چاہتے ہیں کہ تمہارا نکاح ہو جاوے اور ہم سنتے ہیں کہ وہ عورت حسین اور مالدار ہے
تم بے تکلف اس سے نکاح کرو کچھ اندیشہ نہیں تب اسے اپنے والد کی بات یاد آئی کہ جو بندہ
تمہارے ساتھ رہے گا اس کی بات مانیو۔ جو کہے تب اس نے اپنے مصاحب یار کے کہنے پر
اس عورت مالدار سے نکاح کر لیا۔ بعد نکاح کے اس قوم میں سے ایک شخص نے کہا کہ اے

دوست اس عورت سے تم نے کیوں نکاح کیا وہ تو بہت بری ہے اس نے تجھ سے پہلے
نوشوہروں کو پہلی ہی خلوت میں مار ڈالا ہے تم کو بھی مار ڈالے گی تب پسر لقمان اس بات
کو سن کے بہت پچھتانے لگا اور مغموم ہوا۔ اس مرد نے اس سے کہا۔ تم کیوں اندیشہ کرتے ہو
کیا سبب ہے وہ بولا میں نے سُنا ہے کہ جو میری بی بی ہے جس سے میں نے نکاح کیا ہے
اس نے میرے آگے نوشوہروں کو پہلی خلوت شب زفاف میں مار ڈالا ہے میں ڈرتا ہوں
شاید کہ مجھ کو بھی ڈالے تب اس پیر مرد نے اس سے کہا کہ تم اندیشہ نہ کرو خاطر جمع سے رہو
میں تم کو ایک حکمت بتلا دوں کا اس کو سمجھو وہ یہ ہے کہ تمہارے پاس جب بی بی شب کو
خلوت میں آوے گی اس وقت تم میرے پاس کسی بہانے سے اُسے وہاں چھوڑ کے آئیو۔ تب
ہم اس کی تدبیر اور علاج کریں گے غرض جب ان کی جورو ان کے پاس شب کو خلوت میں آئی
تب اس نے اپنی جورو نامبارک نوشوہر کشندہ کو کہا کہ تم ذرا بیٹھو۔ اس وقت مجھ کو باہر کچھ کام ہے
میں ہو آؤں۔ یہ کہہ کر اس کے پاس سے نکل کر اس بزرگ کے پاس آیا اس بزرگ نے کہا کہ تم
ایک آتشدان انگاروں کا بھر کر میرے پاس لاؤ۔ تب وہ لایا۔ اور اس بزرگ نے جو سر بار درخت
کے نیچے سے کاٹ لایا تھا۔ اس کو آتش دان میں رکھ دیا۔ اور کہا کہ لے جاؤ۔ تم اپنی جورو سے کہو کہ
ننگی ہو کر اس آتش دان میں اندام نہانی کو سینکے بعد اس کے یہ آتش دان میرے پاس لے
آئیو۔ تب پسر لقمان نے وہ آتش دان لے جا کے اپنی جورو کو دیا۔ اور اُس نے اپنا اندام سینک
لیا۔ بعد اس کے پھر پسر لقمان وہ انگیٹھی لے کر اس بزرگ کے پاس گیا۔ اس نے انگیٹھی
میں دیکھا کہ دو سانپ اس میں جل رہے ہیں۔ تب اس نے کہا کہ جاؤ اپنی بی بی سے فراغت
سے بے خطرہ جماع کرو جس کا ڈر تھا۔ سو دو سانپ اس کی فرج سے نکل پڑے ہیں اگلے شوہر
اسی کے سبب سے مارے جاتے تھے۔ پس پسر لقمان تمام شب اپنی جورو سے ہم بستر رہا
فجر کو باسلامت خلوت سرا سے باہر آیا۔ اور یہ ماجرا سب اہل شہر یہ سن کر بہت خوش ہوئے
پس پسر لقمان نے یہاں سے عزم کیا۔ کہ باپ مدیوں کے پاس جا کے باپ کا روپیہ وصول
کر لاوے۔ تب اس بزرگ سے کہا کہ میں دریا کے کنارے ایک بزرگ کے پاس
جانا چاہتا ہوں۔ کہ اُس کے پاس میرے باپ کا جو روپیہ ہے اُسے

جا کے وصول کر لاؤں اس پیر بزرگ نے کہا میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گا۔ تب دونوں آدمی اس مدیون کے پاس گئے وہاں کے لوگوں نے ان سے کہا کہ یہ مدیون مرد مفسد اور دغاباز ہے تم کیوں اس کے یہاں آئے ناحق مارے جاؤ گے تم یہاں سے چلے جاؤ یہ مفسد کسی کا روپیہ دے کر دیتا نہیں آخر ان کی بات نہ مانی اس مفسد مدیون کے پاس جا کے کہا کہ میں لقمان حکیم کا بیٹا ہوں اور اپنے باپ کے حکم سے اپنے باپ کا روپیہ قرض جو تم نے میرے باپ سے لیا ہوا ہے۔ اس کو وصول کرنے کے لئے آیا ہوں وہ مفسد یہ بات سن کر کہنے لگا۔ بہت اچھا تم ہمارے بزرگ زادے ہو۔ آج شب کو یہاں تشریف رکھیے۔ کل جو میرے پاس ہو گا۔ حساب کتاب کر کے دوں گا اس نے کہا کہ میرے باپ کا حکم نہیں یہاں شب کو رہنے کا اور اس بزرگ نے کہا جو اس کے ہمراہ تھے۔ اے لڑکے کچھ پرواہ نہیں چلو آج شب کو وہاں رہ جائیں۔ خدا نے جو قسمت میں لکھا ہے۔ سو ہو گا۔ پس اس بزرگ کے کہنے سے اور اس کی کرامت سے بھی آگاہ تھے۔ اور اس کے باپ نے بھی کہا تھا۔ کہ اپنے ساتھ والے کی بات ماننیو تب شب کو دونو آدمی اس دغاباز مدیوں کے مکان پر رہ گئے جب کھانا کھا چکے اس دغاباز نے ایک مکان لب دریا اس حکمت سے بنایا تھا کہ جو اس مکان میں شب کو سو جاتا تو دریا کا پانی آ کے اس کو ڈبو دیتا۔ ان دونوں کو اسی مکان پر لے گیا سونے کو جگہ دی لقمان کا بیٹا سو گیا اور وہ بزرگ جاگتے تھے رات کو دوپہر کے بعد جو لہر آئی اس مکان پر چڑھ گیا۔ قریب ڈوبنے کے تھے اس بزرگ نے اس کو نیند سے جگا دیا دونوں نیچے کے طبق سے اوپر بالاخانے کے جا کے جس جگہ پر اس دغاباز کے بیٹے سب سو رہے تھے تخت سمیت اٹھا کے نیچے کے طبق میں اپنی جگہ پر لب دریا سلا دیا اور دونوں آدمی اوپر جا کے اس کے بیٹوں کی جگہ پر سو رہے فجر کو وہ دغاباز آ کے کیا دیکھتا ہے کہ اپنے بیٹوں کی جگہ پر بالاخانے میں وہ دونوں مسافر سو رہے ہیں اور اپنے بیٹے سب نیچے کے مکان میں ان دونوں کی جگہ پر پانی میں مردہ پڑے ہیں تب پکار کے کہنے لگا اے افسوس صد افسوس میں نے تمہارے واسطے یہ فریب کیا تھا کہ تم کو مار ڈالوں مگر میں اپنے فریب میں آپ ہی ہلاک ہوا میرے بیٹے سب مارے گئے تب ان دونوں مسافروں نے کہا کہ جو شخص کسی کیلئے بدی کرتا ہے سو اپنے لئے ہی کرتا ہے چنانچہ اس آیت کریمہ سے ثابت ہے

وَلَا یَحِیْقُ الْمَکْرُ السَّیِّیءُ اِلَّا بِاَھْلِہٖ ط یعنی نہیں گھیرتا ہے مکر مگر مکر کرنے والوں کو غرض لقمان کے بیٹے نے اپنے باپ کا روپیہ اس دغاباز سے وصول کر کے اور اپنی جورو کو جس سے وہاں نکاح کیا تھا۔ اپنے ہمراہ لے کر معہ اسباب اور اس درویش کے اپنے وطن کی طرف عزم کیا جب پسر لقمان اپنے مکان کے قریب آیا تب اس بزرگ نے یہ بات کہی اے بھائی پسر لقمان تمہارے ساتھ میں اتنے روز رہا تم نے مجھ کو کیا دیکھا میں نیک ہوں یا بد وہ بولا آپ نیک مرد ہیں آپ کی طفیل سے میں نے ایسی ایسی مصیبت سے رہائی پائی خدا آپ کو سلامت رکھے اور اتنا مال داسباب اور عورت نیکبخت میں نے جو پائی ہے صرف آپ کی طفیل اور برکت سے پائی ہے اس درویش نے کہا کہ اگر میرے سبب سے تو نے یہ مال واسباب پایا ہے تو اس سے مجھ کو بھی کچھ حصہ دو اس نے کہا بہت اچھا آدھا لے جایئے میں بہت خوش ہوں درویش بولا تم حصہ کر کے دو وہ بولا نہیں آپ اپنا حصہ تقسیم کر کے لے جائے مجھ کو قبول ہے تب اس پیر مرد نے تھوڑا سا مال اس کی بی بی کے پاس ایک طرف رکھ دیا۔ اور باقی مال ایک طرف رکھ کے اس سے کہا ان دونوں میں سے جو تمہاری طبیعت چاہے لے لو اس نے اپنی بی بی کے پاس جو حصہ تھا اٹھا لیا۔ اور باقی مال بزرگ کو دے کر اپنے گھر کی طرف چلا جب تھوڑی دور گیا پیچھے پھر کے دیکھا تو وہ درویش چلا آتا ہے اور سوال کیا اے لڑکے مجھ کو جو آدھا حصہ مال کا دیئے جاتا ہے اس کا کیا سبب ہے شاید ڈر کے مجھ سے تم دیئے جاتے ہو وہ بولا آپ میرے رفیق شفیق خیر خواہ تھے جناب کی برکت صحبت سے میں نے جورو اور اتنا مال و اسباب حاصل کیا آپ میرے ناصح اور رہنما تھے کتنی مصیبتوں سے آپ نے مجھ کو بچایا اتنا مال میں نے اپنی خوشی سے آپ کو دیا۔ وہ بولا میں تم سے بہت خوش ہوں جو تم نے مجھ کو دیا تم سب پھر لے لو میں نے تم کو دیا اللہ تعالیٰ تم کو مبارک کرے تمہارا مال مجھ کو نہ چاہیے مجھ کو دنیا کے مال وزر سے کچھ حاجت نہیں میں بنی آدم نہیں ہوں تب پسر لقمان نے اس سے پوچھا برائے خدا بتاؤ مجھے تم کون ہو۔ اس نے کہا۔ میں اللہ تعالیٰ کا امین ہوں میں تمہارا نگہبان ہوں اور سب کے واسطے ہوں اللہ تعالیٰ نے مجھ کو دنیا میں یہی کام دیا ہے کہ سب کی بہتری کروں اور تمہارے ساتھ رہا اللہ تعالیٰ

کے حکم سے کہ تمہارے باپ کا مال تم کو دلادیا۔ اور تم کو راہ بتلائی اور تمہارے باپ کے پاس تم کو پہنچایا۔ پس اب اپنے باپ کے گھر سلامت سے جایئے ہیں اب تم سے رخصت ہوتا ہوں سلام علیک پس لقمان اپنی جورو اور مال واسباب سب لے کر بسلامت گھر پہنچا اور اپنے باپ کے قدم بوس ہو کر جو جو حال سفر میں گذرا تھا سب بیان کیا اور بعض تاریخوں میں لقمان کی حکمت کا حال بہت سا لکھا ہے یہاں میں نے مختصر بیان کیا طول نہ دیا

# قصہ سلیمان نبی علیہ السلام کا

سلیمان نبی داؤدؑ کے بیٹے اور بطشا بنت حنا کے بطن سے تھے جو بطشا اوریا کی بی بی تھی بعد شہید ہونے اوریا کے اس کو داؤدؑ اپنے نکاح میں لائے تھے کہتے ہیں کہ اُسی کے بطن سے سلیمانؑ ہیں یہ جامع التواریخ میں اور قصص الانبیا سے لکھا ہے سلیمانؑ جب تخت سلطنت پر اپنے باپ کی جگہ پر بیٹھے۔ انگشتری سلطنت کی انگلی میں رکھی لوگوں کہا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ وَوَرِثَ سُلَيْمٰنُ دَاوٗدَ وَقَالَ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ عُلِّمْنَا الخ الاٰية **ترجمہ** اور وارث ہوا سلیمانؑ داؤدؑ کا یعنی نبی اور بادشاہ ہوا باپ کی جگہ اور کہا سلیمانؑ نے اے لوگو سکھلائے گئے ہیں ہم بولی ہر جانور کی اور دیئے گئے ہم ہر چیز سے جو چیز دنیا میں درکار ہے اللہ تعالیٰ نے مجھ کو عنایت فرمائی تحقیق یہ البتہ دی ہے بزرگی ظاہر جب سلیمانؑ کا تخت نکلتا تھا ہوا پر چلتا تھا۔ تمام پرندہوا کے جھنڈ کے جھنڈ ان کے تخت پر آ کے پروں کا سایہ کرتے تھے اور فوج آدمی کی داہنی طرف اور فوج پریوں کی بائیں طرف اور سب دیو پیچھے کھڑے ہوتے تھے۔ اور وحوش وطیور تمام چپ وراست پیش وپس۔ گرد بگرد حلقہ باندھ کے ان کے ساتھ چلتے تھے۔ چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَحُشِرَ لِسُلَيْمٰنَ جُنُوْدُهٗ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالطَّيْرِ فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ۔ **ترجمہ** اور اکٹھے کئے گئے واسطے سلیمانؑ کے لشکر جنوں اور انسانوں اور جانوروں سے پس وہ بمثل بمثل کھڑے کئے جاتے ہیں۔ تفسیر میں لکھا ہے کہ سلیمانؑ کا تخت تھا جس پر سب لشکر یا ہوا اس کو لے چلتی شام سے یمن اور یمن سے شام ایک مہینے کی راہ ادھے دن میں پہنچا لائی اور لے آتی چنانچہ حق سبحانہ وتعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے وَلِسُلَيْمٰنَ الرِّيْحَ غُدُوُّهَا

شَهْرٌ وَرَوَاحُهَا شَهْرٌ ۔ ترجمہ اور مسخر کیا واسطے سلیمان کے باد کو صبح کی سیر اس کی ایک مہینہ تھا اور شام کی سیر اس کی ایک مہینہ اور بہایا ہم نے اس کے لیے ایک چشمہ پگھلے ہوئے تانبے کا اور جنوں میں سے ایک لوگ تھے۔ کہ خدمت کرتے تھے آگے اس کے پروردگار کے حکم سے ترجمہ قرآن شریف میں لکھا ہے کہ پگھلے ہوئے تانبے کا چشمہ اللہ تعالیٰ نے نکال دیا یمن کی طرف سے اس کو سانچوں میں ڈال کر باسن برتن دیگیں بڑی بڑی بناتے تھے لشکر کے موافق کھانا پکتا اور بٹتا تھا اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيحَ تَجْرِي بِأَمْرِهِ رُخَاءً حَيْثُ أَصَابَ ۝ پھر ہم نے تابع کی اس کے باد چلتی اس کے حکم سے نرم نرم جہاں پہنچا چاہتا کہتے ہیں کہ جس جگہ مال دفینہ رہتا زمین وہاں کی آواز دیتی اے سلیمانؑ جو کچھ مال مجھ میں ہے اٹھائے جا۔ اپنے کام میں لگا۔ سلیمانؑ نے دیووں کو حکم کیا گنج زمین سے باہر نکالیں اور موتی وجواہرات دریا اور خشکی سے لا کے جمع کئے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وَالشَّيَاطِينَ كُلَّ بَنَّاءٍ وَغَوَّاصٍ ترجمہ۔ اور تابع کئے سلیمانؑ کے شیطان ہر ایک عمارت بنانے والے اور غوطہ لگانے والے کہتے ہیں کہ ساری دنیا میں جہاں معلوم کرتے کہ جن ستاتا ہے آدمیوں کو تو سلیمانؑ اس کو قید کر لیتے یا بند کر کے دریا میں ڈال دیتے یا زمین میں دفن کر دیتے بلکہ بعضے دیو اب تک قید میں ہیں خبر میں آیا ہے کہ سلیمانؑ نے ایک مکان عالیشان پر تکلف ایسا بنوایا تھا کہ طول اور عرض اس کا چھتیس کوس تھا۔ اینٹیں اس کی سونے چاندی کی تھیں اور یاقوت زمرد جڑے تھے۔ اس میں سات سو کوشک سات سو حرموں کے واسطے اور تین سو کوشک تین سو بیبیوں کے واسطے بنوائے تھے مفسروں نے لکھا ہے۔ کہ سلیمان ہر شب کو اپنی بیبیوں اور حرموں کے پاس جا کے سب سے جماع کرتے تھے اور ایک جانب ایک مکان عالی شان کے ایک کوشک بنوایا تھا۔ ایسا کہ درازی اس کی بارہ کوس تک تھی ایک کوشک پر آپ کے تخت کا جلوس تھا طول اس کا تین کوس سب ہاتھی کے دانت لعل اور فیروزہ اور زمرد اور مروارید سے مرصع کیا تھا اور گرداگرد اس کے سونے کی اینٹیں لگائی ہوئی تھیں اور چار کونے پر اس کے درخت چاندی اور ڈالیاں اس کی سونے کی اور پتے اس کے زمرد سبز کے لگائے تھے اور ہر ڈالی پر طوطی اور طاؤس بنا کے اس کے پیٹ کے اندر مشک اور عنبر بھرا ہوا تھا

اور خوشے انگور کے و لعل و یاقوت کے لگے تھے اور پیچھے تخت کے اور داہنے بائیں ہزار کرسی سونے چاندی کی لگی تھیں اس پر بڑے بڑے آدمی اور پری سب بیٹھے تھے۔ اور پشت پر ان کے دیو پری غلام سب کھڑے رہتے اور ہر دو جانب تخت کے دو شیر زمرد کے بنائے ہوئے تھے اور دو ستوں یاقوت کے اس پر دو کبوتر سونے کے رکھے تھے۔ کہتے ہیں تخت اور جانوروں کو دیوؤں نے طلسم سے بنایا تھا سلیمانؑ تاج شاہی سر پر رکھ کے جب تخت پر پاؤں رکھتے ان کی ہیبت سے تخت اس وقت حرکت میں آجاتا تھا۔ طاؤس اور طوطی اپنے پر پھیلا دیتے اور اس سے بوئے مشک اور عنبر کی نکلتی اور وہ دو شیر سلیمانؑ کے سامنے سر سے نگون رہتے تھے اور کبوتر اس ستون سے اس ستون پر اڑتے اور بیٹھتے تھے۔ اور حضرت سلیمانؑ اس تخت پر بیٹھ کر تورات پڑھتے تھے تمام پرند ہوا کے تخت کے اوپر معلق ہوا پر ان کے سر پر چھاؤں کرتے تھے۔ اور دیوؤں کو فرماتے تھے۔ کہ بساط فرش زربفت کا بچھادیں اور اس کے کنارے نہریں جاری تھیں۔ اور اس تخت گاہ کے مکان میں کئی محرابیں تھیں۔ عابد سب اس میں عبادت کرتے تھے۔ اور ابر کو حکم کرتے کہ دیگیں بھر بھر کے پانی دیتے جاؤ۔ اور ان کے باورچی خانے میں ہر روز ستر ڈھیر سیاں نمک خرچ ہوتا تھا۔ اور سات سو بوجھ پر مرغ باورچی خانے سے نکال کر پھینک دیتے باوجود اس کے حضرت سلیمانؑ اپنے نعمت خانے سے کچھ نہیں کھاتے تھے خدا تعالیٰ کے حکم سے زنبیل سیتے اس کو بیچ کر اپنے ہاتھ سے آٹا جو کا پیس کے روٹی پکا کے ہر شام کو بیت المقدس میں جا کر کسی مسلمان روزہ دار درویش غریب کو ساتھ لے کر کھاتے تھے اور شکر نعمت خدا تعالیٰ کا بجالاتے اور مناجات کرتے اور کہتے تھے کہ الٰہی میں درویشوں کے شامل درویش ہوں۔ اور بادشاہوں کے ساتھ بادشاہ ہوں۔ اور پیغمبروں میں ایک پیغمبر ہوں یہ تیری نعمت کا شکر کہاں تک بیان کروں:- **بیت**

اگر ہر موئے من باشد زبانم  کجا تا شکر ایں نعمت گذارم

الٰہی میں گنہگار ہوں تو اپنا رحم فرما

# حضرت سلیمان علیہ السلام کا تمام مخلوقات کی ضیافت کرنا

وہب بن منبہ سے روایت ہے کہ سلیمانؑ کو مشرق اور مغرب سارے جہان کی سلطنت ملی جناب باری میں عرض کی آلہٰی مجھ کو آرزو ہے۔ کہ ایک دن سارے عالم کی، مخلوقات کے جو کہ تیری آفریدہ ہے۔ جل کفل بن دریا اور خشکی پہاڑ میں انس دیو پری وحش و طیور مور و ملخ چیونٹی مکھی ہوائی کیڑے مکوڑے جتنے ذی روح ہیں سب کی ضیافت کروں بارگاہ ایزدی سے ندا آئی اے سلیمانؑ میں سب کی روزی پہنچاتا ہوں میری موجودات مخلوقات بے انتہا ہیں سب کو تم نہیں کھلا سکو گے حضرت سلیمانؑ بولے خداوندا تو نے مجھ کو بہت نعمت دی ہے تیری عنایت سے سب کچھ ہے اگر تیرا حکم ہو۔ تو میں سب کا طعام تیار کروں جناب باری کا حکم ہوا دریا کے کنارے ایک مقام بڑا وسیع تھا۔ دیوؤں کو حضرت سلیمانؑ نے حکم کیا۔ انہوں نے اس میدان میں جھاڑو دے کر صاف کر کے بچھونا کیا۔ اس میں آٹھ مہینے لگے تھے۔ مشرق اور مغرب سارے جہان سے اس میدان میں کھانے پینے کا سامان و اسباب مہیا کیا گیا۔ اور سات لاکھ دیگ ہر ایک سترگز لمبی چوڑی اور ایک ایک لگن مثل تالاب کے دیوؤں نے تیار کی تھی یہ قصص الانبیاء سے لکھا ہے اور جامع التواریخ بھی لکھا ہے کہ دو ہزار سات سو دیگ مسافت میان دو کنارہ ہر ایک کی ہزار گز اور ہر ایک لگن مثل تالاب کے دیوؤں نے بنائی تھی۔ چنانچہ حق تعالیٰ نے اس آیت کریمہ سے ارشاد فرمایا ہے يَعْمَلُونَ لَهُ مَا يَشَاءُ مِن مَّحَارِيبَ وَتَمَاثِيلَ وَجِفَانٍ كَالْجَوَابِ وَقُدُورٍ رَّاسِيَاتٍ ط ترجمہ بناتے تھے سلیمانؑ کے واسطے جو کچھ چاہتا۔ قلعوں سے اور ہتھیاروں سے اور تصویریں اور لگن مانند تالابوں کے اور دیگیں ایک جگہ پڑی رہنے والی کہتے ہیں کہ اس دعوت میں بائیس ہزار گائیں ذبح ہوئی تھیں۔ اور باقی اشیائے ضیافت اسی پر قیاس کیا چاہیئے یہ جامع التواریخ سے لکھا ہے جب کھانا تیار ہوا جن وانس و حیوانات سب کو اس میدان وسیع میں بٹھایا گیا اور ہوا کو حکم کیا کہ بساط تخت سلیمان کا دریا کے اوپر ہوا پر معلق رکھ تاکہ لوگ اس پر نظر کریں اور دیکھیں فی الجملہ اس وقت ایک مچھلی نے پانی سے نکل کر حضرت

سلیمانؑ سے آ کے عرض کی کہ اے حضرت خدا نے مجھ کو بھیجا ہے کہ آج تم نے تمام مخلوقات کا کھانا تیار کیا میں بہت بھوکی ہوں اول مجھ کو کھلا دیجیے حضرت نے کہا ذرا صبر کر سب کو آنے دے ان کے ساتھ جتنا کھا سکے گی کھائیو۔ آسودہ ہو کر جائیو وہ بولی اتنی دیر میں نہیں ٹھہر سکوں گی کہ سب کی انتظاری کروں۔ تب حضرت نے ان سے کہا کہ اگر تو نہیں ٹھہر سکے گی۔ تو کھالے اس میں سے جو چاہے پس جو کچھ کھانا اس میدان میں موجود اس مچھلی نے ایک ہی لقمے میں سب کھا کے اور مانگا اے سلیمانؑ مجھ کو کھانا چاہیئے۔ سلیمان اس کے حال سے متعجب ہوئے اور اس سے کہا اے مچھلی میں نے تمام مخلوقات کے واسطے یہ کھانا تیار کیا تھا تو سب کھا گئی اس سے کچھ نہ ہوا۔ اب اور مانگتی ہے۔ مچھلی نے کہا اے حضرت ہر روز مجھ کو تین لقمے کھانا ملتا ہے یہ جو تم نے تیار کیا تھا۔ یہ تو میرا ایک لقمہ ہوا اور دو لقمے مجھ کو اور چاہیئے۔ تب میرا پیٹ بھرے گا۔ میں آج تمہاری میزبانی میں بھوکی رہی اگر تم کھانا دے نہیں سکو گے تو لوگوں کو ناحق بلوایا تکلیف دی حضرت سلیمانؑ مچھلی کی یہ بات سن کے حیرت میں آ گئے۔ اور بے ہوش ہو گئے بعد ایک ساعت کے ہوش میں آئے اور سر سجدے میں رکھ کے درگاہ الٰہی میں مناجات کر کے روئے اور کہنے لگے الٰہی میں نے قصور کیا نادانی کی اب تیری درگاہ میں توبہ کرتا ہوں میں اس بات سے پس روزی دینے والا مجھ کو اور سارے جہاں کا تو ہی ہے میں نادان مسکین دانا اور توانا تو ہی ہے کہتے ہیں کہ سب خلائق اس دن جوان کی مدعو تھی۔ بھوکی رہی منقول ہے کہ وہ مچھلی یہ تھی کہ ہفت طبق زمین جس کی پشت پر اللہ تعالیٰ نے رکھے ہیں۔ اور اس دن حق تعالیٰ نے زمین کو ہوا پر معلق رکھا تھا۔ اور بعضوں نے روایت کی ہے کہ دریا کی کل مچھلیاں آ کے اس دن سب کھانا کھا گئیں تھیں اور اکثر علماء کا قول ہے کہ حق تعالیٰ نے ایک دریا کا جانور بھیجا تھا اس نے ایک لقمہ میں وہ سب کھانا کھا لیا تھا۔ تاکہ قدرت اور عجز و ناتوانی سلیمانؑ کی خلائق کو اللہ دکھا دے۔

## ملاقات ہونا سلیمانؑ کا چیونٹیوں کے بادشاہ کے ساتھ

ایک دن سلیمانؑ نبی تخت پر بیٹھے ہوئے ہوا پر جاتے تھے جو تخت دیوؤں نے ان کے واسطے

بنایا تھا۔ اور ہزار وزیر ان کی ملازمت میں کرسیوں پر سامنے بیٹھے تھے ان میں ایک وزیر اعظم نام اس کا آصف دیو وہ بھی سامنے تھا۔ اور سب دیو پری شیطان گرد بگرد تخت کے مؤدب کھڑے تھے اور پرند ہوا کے ان کے سر کے اوپر اپنے پروں سے سایہ ڈالے ہوئے تھے۔ اس میں فرشتوں کی تسبیح کی آواز حضرت سلیمانؑ کے کانوں میں آئی سن کر یہ کہتے تھے اے رب تو نے سلیمانؑ کو جیسا ملک وحشم دیا ایسا کسی جن بشر کو نہیں دیا جناب باری نے فرمایا اے فرشتو میں نے سلیمانؑ کو ہفت اقلیم کی بادشاہی دی ہے اور نبوت اور ان کو کبر نہیں اگر ان کو کبر ہوتا تو میں اس کو ہوا پر سے زمین پر پھینک دیتا اور نیست و نابود کر ڈالتا۔ پس سلیمانؑ یہ کلام الٰہی سن کر خدا کی درگاہ میں سجدہ شکر بجا لائے اور ہوا نے تخت کو اس زمین پر لے جا کے رکھا جہاں چیونٹیوں کی بستی تھی جیسا کہ اللہ تعالےٰ ارشاد فرماتا ہے۔ حَتّٰی اِذَا اَتَوْا عَلٰی وَادِ النَّمْلِ قَالَتْ نَمْلَۃٌ ۔ الآیۃ

**ترجمہ** یہاں تک کہ جب پہنچے سلیمانؑ چیونٹیوں کے میدان پر۔ کہا ایک چیونٹی نے اپنی سب چیونٹیوں کو بلا کر اے چیونٹیو گھس جاؤ اپنے گھروں میں نہ پیس ڈالے تم کو سلیمانؑ اور اس کا لشکر اور ان کو خبر نہ ہو۔ پس چیونٹیوں کے بادشاہ سے یہ بات سلیمان نے سن کر مسکرا کر کہا۔ کہ یہ بھی اپنی رعیت پر شفقت اور مہربانی کرتی ہے۔ اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَتَبَسَّمَ ضَاحِکًا مِّنْ قَوْلِھَا۔ **ترجمہ** پس مسکرائے سلیمان علیہ السلام چیونٹی کی بات سے تب اس چیونٹیوں کی بادشاہ کو پکڑ کے اپنی ہتھیلی پر رکھ کے پوچھا اے شاہ مور تم نے اپنے لشکر کو کیوں کہا کہ سلیمان آتا ہے اپنے غاروں میں گھس جاؤ تم نے مجھ سے کیا ظلم دیکھا۔ تب چیونٹی نے کہا۔ اے نبی اللہ ہم نے آپ سے اور آپ کے لشکروں سے کچھ ظلم نہیں دیکھا۔ مگر اس واسطے کہ سہواً آپ کے لشکروں کے گھوڑوں کی ٹاپوں کے تلے شاید گر کر نہ مر جائیں اور آپ کا لشکر شاید بے خبر ہو احتیاطاً میں نے یہ بات کہی تھی کہ اپنے گھروں میں گھس جاؤ۔ حضرت نے فرمایا کیا تم ایسی شفقتیں ان پر ہمیشہ کیا کرتے ہو۔ وہ بولا اے حضرت ان کی خوشی سے میری خوشی ہے اور ان کی غمی سے مجھ کو غم اور ان کی غمخواری مجھ پر واجب ہے اللہ تعالیٰ نے مجھ کو ان پر اسی واسطے

بادشاہ کیا ہے کہ اگر کہیں ایک چیونٹی زمین پر مر جاوے اس کو وہاں سے اٹھا کر اس کے مسکن پر پہنچاتا ہوں۔ حضرت نے پوچھا۔ کہو تو ہر وقت میرے ساتھ کتنی چیونٹیاں رہتی ہیں۔ کہا چالیس ہزار نقیب ہر نقیب کے ساتھ چالیس ہزار چوبدار ہیں پھر حضرت نے اس سے پوچھا سلطنت تیری بہتر ہے۔ یا میری چیونٹی نے کہا میری بادشاہی بہتر ہے تمہاری بادشاہی سے کیونکہ تمہارے تخت اور بساط کو ہوا اٹھاتی ہے۔ کیونکہ تم اس پر بیٹھتے ہو یہ اتنا تکلف ہے تمہاری بادشاہی میں اس بات کو سن کر سلیمانؑ ہنس کے چیونٹی سے کہنے لگے کہ تم کس طرح جانتے ہو تمہیں کس نے یہ بات کہی شاہ مور نے کہا۔ اے سلیمانؑ اللہ تعالیٰ نے صرف عقل تم کو ہی نہیں دی ہوئی ہے ہم ناتوان کو بھی کچھ عنایت فرمائی ہے اگر حکم ہو تو چند مسئلے آپ سے پوچھوں۔ حضرت نے فرمایا پوچھو کیا پوچھو گے تب شاہ مور نے کہا کہ تم نے خدا تعالیٰ سے یہ سوال کیا تھا۔ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي وَهَبْ لِي مُلْكًا لَّا يَنبَغِي لِأَحَدٍ مِّن بَعْدِي إِنَّكَ أَنتَ الْوَهَّابُ۔ **ترجمہ** کہا اے پروردگار مغفرت کر میری اور بخش مجھ کو ایسا ملک کہ نہ لائق ہو کسی کو میرے پیچھے بے شک تو ہی ہے سب سے زیادہ بخشنے والا تمہارے اس سوال سے بو حسد کی آتی ہے۔ پیغمبروں کو یہ حسد نہ چاہئے کیونکہ خدا مالک ہے سارے جہان کا وہ جسے چاہے بادشاہی دے اور جسے چاہے نہ دے اور یہ نہ کہنا چاہئے۔ کہ اے پروردگار میرے سوا کسی کو بادشاہی نہ دیجیو۔ یہ کہنا پیغمبروں کی شان سے بعید ہے سلیمانؑ چیونٹی کی بات سے کچھ خفا ہوئے۔ چیونٹی بولی اے حضرت راست بات پہ بیزار نہ ہونا چاہئے۔ اور ایک بات آپ سے اور پوچھتی ہوں۔ آپ اس کا بھی جواب دیجئے وہ بات یہ ہے کہ خدا تعالیٰ نے جو انگشتری آپ کو دی ہے اس کا کیا بھید ہے حضرت نے کہا میں نہیں جانتا ہوں۔ تم کہو کیا بھید ہے۔ اس نے کہا خدا نے تم کو سلطنت دی ہے قاف سے قاف تک وہ سب ایک نگینہ کی قیمت ہے۔ تاکہ تم کو معلوم ہو۔ کہ دنیا کچھ حقیقت نہیں رکھتی اور ہوا کو اللہ تعالیٰ نے تمہاری تابع کیا ہے اس میں کیا بھید ہے آپ کو معلوم ہے۔ حضرت نے کہا نہیں اس نے کہا کہ تم کو آگاہ کر لیا ہے اس بات سے کہ بعد مرگ کے تمہیں یہ دنیا ہوا جیسی معلوم ہو گی۔ پس سلیمان اس بات کو شاہ مور سے سن کر بہت روئے اور فرمایا کہ تم نے سچ کہا ہے

کہ دنیا ہوا سی ہے پھر چیونٹی نے کہا۔ کہ سلیمانؑ کے کیا معنے ہیں جانتے ہو۔ حضرت نے کہا نہیں وہ بولی سلیمانؑ کے معنے ہیں۔ کہ دنیا کی زندگی میں دل مت لگا۔ ہر وساعت کہ موت قریب ہے حضرت سلیمانؑ نے چیونٹی سے کہا کہ تو بڑی دانا اور عقلمند ہے مجھ کو کچھ نصیحت کر کار نیک بتا چیونٹی نے کہا کہ تم کو اللہ تعالیٰ نے نبوت اور جہان کی بادشاہت دی لازم ہے کہ تم رعیتوں کی نگہبانی کرو اور عدل انصاف سے رعیت کو شاد رکھو اور ظالم سے مظلوم کی داد لو ہیں بیچاری ضعیفہ ہوں اپنی رعایا کی ہر روز خبر لیتی ہوں بار اٹھاتی ہوں تاکہ کوئی کسی پر ظلم نہ کر سکے پس سلیمانؑ نے بادشاہ مور سے یہ بات سن کے وہاں سے مراجعت کرنا چاہا شاہ مور نے کہا اے حضرت بغیر کچھ کھائے ہوئے آپ کو یہاں سے تشریف لے جانا مناسب نہیں ہے۔ جو کچھ روزی اللہ تعالیٰ نے ہم کو دی ہے آپ کچھ تناول فرما کے جایئے حضرت نے کہا بہت اچھا۔ تب شاہ مور نے جا کے ایک ران ٹڈی کی حضرت سلیمانؑ کے سامنے لا رکھی۔ تب حضرت سلیمانؑ دیکھ کر ہنسے اور کہا اے شاہ مور مجھ کو میرے لشکر سمیت ایک ران ٹڈی کی کیا ہوگی۔ اس نے کہا حضرت اس ٹڈی کی ران کو آپ کم نہ جانیئے اللہ تعالیٰ کی قدرت کو دیکھئے اس میں بہت برکت ہے خبر میں آیا ہے کہ حضرت سلیمانؑ مع لشکر کے اس ران کو کھا کر آسودہ ہوئے۔ پھر بھی کچھ باقی رہی سلیمان یہ حال دیکھ کر متعجب ہوئے اور سجدے میں گر کے کہا اے پروردگار قدرت تیری بے انتہا ہے اور عظمت اور بزرگی کے لائق تو ہی ہے۔ اندک را بسیار گردانی و بسیار را اندک:۔

## خبر لانا ہُدہُد کا بلقیس شاہزادی کی شہر سبا سے حضرت سلیمانؑ کے پاس

مروی ہے کہ ایک دن حضرت سلیمانؑ تخت پر بیٹھے ہوئے ہوا پر جاتے تھے سب دیو پری آدمی ان کی بساط پر حاضر تھے۔ اور پرند سب اپنے پروں سے ان کے سر پر سایہ ڈالے ہوئے ہوا پر جاتے تھے اس میں حضرت سلیمانؑ کو گرمی آفتاب کی معلوم ہوئی۔ جب اوپر کی طرف دیکھا اور نظر کی کہ سب پرندے حاضر ہیں۔ مگر ہُدہُد کو نہ دیکھا۔ تب فرمایا۔ قولہ تعالےٰ وَتَفَقَّدَ الطَّيْرَ فَقَالَ مَا لِيَ لَا أَرَى الْهُدْهُدَ أَمْ كَانَ مِنَ الْغَائِبِينَ ۔ ترجمہ۔ اور خبر لی

سلیمانؑ نے اڑتے جانوروں کی بیس کہا کیا ہے مجھ کو کہ نہیں دیکھتا ہوں میں ہُدہُد کو یا ہو رہا وہ غائب البتہ عذاب کروں گا میں اس کو عذاب سخت یا ذبح کروں گا میں اس کو یا لاوے میرے پاس کوئی دلیل ظاہر پس عقاب کو بھیجا ہُدہُد کی تلاش کو عقاب نے جا کے ہُدہُد کو حاضر کیا حضرت نے ہُدہُد سے پوچھا تو کہاں گیا تھا ہُدہُد نے کہا میں ایک خوشخبری لایا ہوں آپ کے واسطے شہر سبا سے۔ **قولہ تعالیٰ** فَقَالَ اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ الآیۃ **ترجمہ** بولا ہُدہُد میں لے آیا ہوں خبر ایک چیز کی کہ تم کو اس کی خبر نہ تھی۔ اور آیا ہوں میں تمہارے پاس سبا سے ایک خبر لے کے تحقیق۔ تفسیر میں لکھا ہے سبا ایک قوم کا نام ہے۔ ان کا وطن عرب میں تھا۔ یمن کی طرف اور بعضی روایت میں آیا ہے۔ کہ سبا ایک شہر کا نام ہے حضرت سلیمان علیہ السلام نے ہُدہُد سے کہا۔ کہ تو وہاں سے کیا خبر لایا ہے اور کس طرح گیا۔ وہاں بیان کر مجھ سے تب ہُدہُد نے کہا۔ یا نبی اللہ فلانے وقت حضور جب تخت سے نیچے اترے تھے اس وقت میں نے ہوا پر اڑ کر دیکھا ایک ہُدہُد کو ہم جنس اپنا ایک دیوار پر باغ کے اوپر بیٹھا تھا میں اس کے پاس گیا تھا اس نے مجھے پوچھا کہ تم کہاں سے آئے ہو میں نے کہا ملک شام سے اپنے خاوند حضرت سلیمانؑ کے پاس سے آیا ہوں وہ بولا سلیمانؑ کون ہے۔ میں نے کہا وہ بادشاہ ہے جن وانس وحوش وطیور و مور وملخ وجمیع مخلوقات کا اور میں نے اس سے پوچھا کہ تم کہاں کے رہنے والے ہو وہ بولا اسی شہر کا ہوں میں نے کہا اس شہر کا نام کیا ہے وہ بولا اس شہر کا نام سبا ہے اور میں نے کہا اس شہر کا بادشاہ کون ہے وہ بولا بلقیس نام ایک عورت ہے وہ اس ملک کی ملکہ ہے اس کے تابع بارہ ہزار سردار قوم ہر ہر سردار کے تابع ایک ایک لاکھ سوار و پیادہ ہر وقت رہتے ہیں چل میرے ساتھ دکھلا دوں تب اس سے میں نے کہا کہ بہت دیر ہوئی ہے حضرت سلیمان کے پاس سے آیا ہوں مبادا اگر بادشاہ اور لشکر کو پانی کی ضرورت ہو تو مجھ کو تلاش کریں گے۔ اس وقت میں حاضر نہ ہوں گا تو مجھ کو سیاست کریں گے کیونکہ میں پانی کے واسطے مقرر رہوں۔ منقول ہے کہ حضرت سلیمانؑ کے ہُدہُد کو اللہ تعالیٰ نے ایسی بصارت دی ہوئی تھی۔ کہ زمین میں پانی ہوتا یا نہ ہوتا تھا وہ دور سے ہی کہہ دیتا تھا جہاں سلیمان علیہ السلام کا تخت جاتا تھا۔ ہُدہُد کو ساتھ

لے جاتے تھے اور پانی کے واسطے بھیجتے جہاں وہ نشان بتا دیتا تھا۔ سلیمانؑ دیوؤں کو بھیج
کے چاہ و تالاب کھدوا کے وہاں سے پانی منگوا لیتے تھے غرض اس ہُد ہُد نے مجھ کو کہا کہ چلو میرے
ساتھ ملکہ بلقیس دختر شراحیل دیو کو دیکھو۔ شان شوکت اس کی کیسی ہے اور اس کے حسن و
اخلاق دیکھنے سے خوش ہو وگے۔ تب اس کے کہنے سے میں شہر سبا میں گیا وہاں
جا کے بلقیس کو دیکھا اس کا ایک تخت عظیم ہے کہ طول عرض اس کا تیس گز ہے تمام جواہرات
مرصع اور چاروں پائے اس کے یاقوت سرخ اور زبرجد اور زمرد اور لعل کے ہیں اس
پر وہ بیٹھی ہے اور بے دین ہے۔ یعنی آفتاب پرست ہے۔ اور کنواری ہے شوہر
ندارد۔ حضرت سلیمانؑ نے کہا مجھ کو معلوم ہوا۔ لیکن تو نے کیونکر جانا کہ وہ بے دین ہے
یعنی آفتاب پرست ہے اُس نے کہا **قولہ تعالیٰ** اِنِّیْ وَجَدْتُّ امْرَاَةً تَمْلِكُهُمْ وَاُوْتِيَتْ
مِنْ كُلِّ شَيْءٍ الآیۃ ترجمہ سلیمانؑ سے ہُد ہُد بولا میں نے پائی ہے ایک عورت کہ بادشاہی کرتی
ہے۔ اپنی قوم کی اور دی گئی ہے ہر چیز سے یعنی مال و اسباب حسن و جمال اور اس کا ایک
تخت ہے بڑا دیکھا میں نے کہ وہ اور اس کی قوم سجدہ کرتے ہیں سورج کو اللہ تعالیٰ کے سوائے اے نبی
اللہ مجھ کو خلعت دیجئے کچھ نشان آپ کا رہے میرے فرزندوں میں سلیمانؑ نے ہُد ہُد سے
کہا۔ **قولہ تعالیٰ** قَالَ سَنَنْظُرُ اَصَدَقْتَ اَمْ كُنْتَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ۔ ترجمہ کہا ہم دیکھیں گے کہ تو
نے سچ کہا ہے۔ یا تو جھوٹا ہے۔ ہُد ہُد نے کہا اے نبی اللہ میں آپ سے جھوٹ نہیں کہتا ہوں
کہتے ہیں کہ ہُد ہُد کے سر پر جو تاج ہے یہ حضرت سلیمانؑ کی دی ہوئی عنایت ہے
اور پھر ہُد ہُد نے حضرت سلیمانؑ سے کہا۔ اس سے بہتر میں خلعت آپ سے چاہتا ہوں
کہ جس میں میری اولاد کی بھ[illegible] حضرت نے فرمایا کہ قصاص کا کام تجھ کو اور تیری اولاد کو میں
نے دیا جا یہ میرا خط بلقیس شہزادی کے پاس لے جا اور اس کو دیدے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا
ہے۔ اِذْهَبْ بِّكِتٰبِيْ هٰذَا فَاَلْقِهْ اِلَيْهِمْ الخ الآیۃ **ترجمہ** کہا سلیمانؑ نے لے جا خط میرا یہ اور ڈال دے
ان کی طرف پھر ان کے پاس سے ہٹ آ پھر دیکھ وہ جواب دیتے ہیں تب حضرت نے ایک خط
لکھ کے سر بہ مہر سلیمانی ہُد ہُد کے حوالے کیا۔ وہ خط اپنی چونچ میں لے کر شہر سبا میں بلقیس کے در
پر جا پہنچا کہتے ہیں کہ سلیمانؑ کے مکان سے بلقیس کے مکان تک دس ہزار کوس کا فاصلہ تھا۔ [illegible]

قصر معلے بلقیس کے مسدود پائے اور کھڑکیاں اس کی کھلی تھیں اس کے اندر جاکے خلوت گاہ میں بلقیس کو خفتہ پایا اور اس خط کو اس کی چھاتی پہ رکھ کے چھپ کر وہاں سے آیا بلقیس نے نیند سے اٹھ کر وہ خط مکتوب مختوم بہ مہر سلیمانی اپنی چھاتی پہ پڑا ہوا پایا اور اس کے لانے والے کو معلوم نہ کیا۔ وہاں سے اٹھ کر عجب کچہری لگائی۔ تو اپنے کار پردازوں کو بلا کے اُن سے پوچھا چنانچہ حق تعالےٰ نے فرمایا ہے قَالَتْ يَا أَيُّهَا الْمَلَأُ إِنِّي أُلْقِيَ إِلَيَّ كِتَابٌ كَرِيمٌ إِنَّهُ مِن سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ الخ ترجمہ کہنے لگی بلقیس اے دربار والو میرے پاس ڈال دیا گیا ہے ایک خط عزت والا وہ خط ہے سلیمانؑ کی طرف سے اور وہ ہے شروع اللہ تعالیٰ کے نام سے جو بڑا مہربان ہے رحم کرنے والا کہ زور نہ کرو میرے مقابل اور چلے آؤ میرے پاس مسلمان ہو کر۔ بلقیس نے حضرت سلیمانؑ کا خط پاکر تعظیم و تکریم سے پڑھا۔ خدا کی مہر سے وہ دولت اسلام سے مشرف باسلام ہوئی۔ اور تقدیر آلہی سے سلیمانؑ کی زوجیت میں داخل ہوئی۔ اور خط کا مضمون دریافت کر کے کہنے لگی اپنے ملازموں سے چنانچہ **قولہ تعالیٰ** قَالَتْ يَا أَيُّهَا الْمَلَأُ أَفْتُونِي فِي أَمْرِي الخ **ترجمہ** کہا بلقیس نے اے دربار والو۔ جواب دو مجھ کو میرے کام میں۔ میں مقرر نہیں کرتی ہوں کوئی کام جب تک تم حاضر نہ ہو۔ انہوں نے جواب دیا **قولہ تعالیٰ** قَالُوا نَحْنُ أُولُو قُوَّةٍ وَأُولُو بَأْسٍ شَدِيدٍ الخ کہا انہوں نے ہم صاحب قوت اور صاحب جنگ سخت ہیں۔ اور کام تیرے اختیار ہے سو تو دیکھ لے جو حکم کرے بلقیس نے اُن سے کہا کہ مجھ کو سلیمانؑ اسلام کی دعوت کرتے ہیں۔ خط میں لکھا ہے کہ آفتاب پرستی چھوڑ دو اور اسلام میں داخل ہو جاؤ۔ اگر میں حکم ان کا نہ مانوں۔ تو ساری ولایت میری برباد کر دیں گے۔ چنانچہ **قولہ تعالیٰ** قَالَتْ إِنَّ الْمُلُوكَ إِذَا دَخَلُوا قَرْيَةً الخ کہا بلقیس نے کہ تحقیق بادشاہ جس وقت داخل ہوتے ہیں کسی [illegible] پر خراب کرتے ہیں اس کو اور کر ڈالتے ہیں وہاں کے سرداروں کو بے عزت اور اسی طرح سے کریں گے اس ملک کو خراب اور کہنے لگی بلقیس **قولہ تعالیٰ** وَإِنِّي مُرْسِلَةٌ إِلَيْهِم بِهَدِيَّةٍ الخ **ترجمہ** تحقیق میں بھیجنے والی ہوں طرف ان کے ہدیہ پس دیکھتی ہوں ساتھ کس چیز کے پھر آتے ہیں بھیجے ہوئے یعنی اگر سلیمانؑ پیغمبر ہے تو اس کے ساتھ لڑنا مناسب نہیں۔ دیکھوں ہدیہ بھیج کر آزمائش کر دوں۔ اگر پیغمبر ہوگا۔ ہدیہ نہ لے گا۔ اور بغیر اسلام کے راضی نہیں ہوگا۔ وزیر نے کہا اے بلقیس

تمہاری جو مرضی میں آوے سو کرو۔ پس بلقیس نے قسم قسم کے ہدیئے اور تحایف حضرت سلیمانؑ کے پاس ایلچی کے ہاتھ بھیجے سلیمان تخت پر بیٹھے ہوئے تھے اور ہزار وزیر سونے چاندی کی کرسیوں پر ان کی ملازمت میں بیٹھے ہوئے تھے اور دیو پری ان کے گرداگرد مؤدب کھڑے ہوئے تھے۔ اور ہزاروں پرندہوا کے ان کے سر کے اوپر سایہ دے رہے تھے۔ ہوا نے جلدی سے حضرت کو خبر پہنچائی کہ بلقیس نے بہت سے ہدیئے اور تحائف اور سات اینٹیں سونے کی اور سات اینٹیں چاندی کی اور زربفت کے سات پردے حضور کے پاس نذر بھیجے ہیں۔ جب بلقیس کی طرف سے سلیمانؑ کی طرف رسول آئے۔ سلیمانؑ نے یہ بات سن کے اپنے ملازموں کو حکم کیا۔ کہ بادشاہی دروازے کے سامنے میدان کی دیوار سے سونے چاندی کی اینٹوں سے جو بنی ہے۔ سات اینٹوں سونے کی اور سات اینٹیں چاندی کی اور سات پردے زربفت کے وہاں سے اٹھا کے لے آؤ۔ تب لائے پس بلقیس کے رسول شاہی دروازے کے میدان کی دیوار کے پاس جب آئے دیوار سب سونے چاندی اور حشمت وعظمت دیکھ کے بھوچک رہ گئے۔ اور بولے کہ یہ ہم چند خشت سونے کی سلیمانؑ کی نذر کیوں کر گذاریں گے ہم دیکھتے ہیں کہ سب در و دیوار ان کی بارگاہ کے میدانوں میں سونے چاندی کے ہیں اور ہماری یہ چودہ اینٹیں سلیمانؑ کے سامنے کیا حقیقت رکھتی ہیں۔ اور جس دیوار سے چودہ اینٹیں سونے چاندی کی اور سات پردے زربفت کے کھلوا کے حضرت سلیمانؑ علیہ السلام نے منگوائے تھے۔ جب بلقیس کے رسول وہاں پہونچے وہ دیکھ کے کہا کہ شاید ہم کو چور پکڑنے کے لئے یہاں سے اینٹیں نکال کے فریب کیا ہے غرض بلقیس کے رسولوں نے سلیمانؑ کے پاس آ کے نذر گذاری اور شرطیں خدمت کی بجالائے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَلَمَّا جَآءَ سُلَیْمٰنَ قَالَ اَتُمِدُّوْنَنِ بِمَالٍ الخ پس جب آیا سلیمانؑ علیہ السلام کے پاس رسول بلقیس کا بولے سلیمانؑ علیہ السلام کیا تم مدد دیتے ہو میرے تئیں ساتھ مال کے پس جو کچھ مجھ کو دیا ہے اللہ تعالیٰ نے بہتر ہے اس چیز سے کہ دیا ہے تم کو اور جاؤ تم اپنے تحفے سے خوش ہو۔ پھر جاؤ ان کے پاس اب ہم بھیجتے ہیں ان لشکروں کو جن کا سامنا نہ ہو سکے ان سے اور نکال دیں گے ہم ان کو بے عزت کر کے اس شہر سے اور ذلیل ہوں گے پس رسولوں نے

سلیمان سے یہ باتیں سن کے بلقیس کو جا کے کہیں اور حشمت و عظمت نبوت کی ان کو بیان کی وہ بولی سلیمانؑ نبی ہوں گے تو معجزہ دکھاویں کیونکہ دلیل پیغمبری کی معجزہ ہے سو ہمکو دکھاویں تب ہم ایمان لاویں گے ان پر تب بلقیس نے سو لونڈی اور سو غلام سب کو ایک ہی صورت کے لباس پہنا کر اور ٹکڑا یاقوت ناسفتہ کا ڈبیہ میں رکھ کے اور چند مادیاں اسپ ساتھ کرہ کے ملا کے اور ایک شیشہ خالی واسطے امتحان اور امتیاز کے حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس رسولوں کے ہاتھ بھیجا۔ اور کہا کہ تم جاؤ یہ سب سلیمان کے پاس پہنچا دو۔ اور ان سے کہو کہ آپ ان سب غلام اور لونڈیوں میں امتیاز کر دیں۔ اور یہ شیشہ پانی سے بھر دیں اور نہ وہ پانی آسمان سے برسا ہو۔ اور نہ زمین سے نکلا ہو۔ پھر جلدی چلے آئیو میرے پاس اس کی خبر کر۔ پس رسولوں نے وہ سب لے کر سلیمانؑ کے پاس پہنچایا۔ اور وہ شرطیں جو بلقیس نے کہی تھیں سلیمانؑ سے بیان کیں۔ حضرت سلیمان نے فرمایا سیلابچی آفتابہ لا کر پہلے لونڈی اور غلام کے ہاتھ دھلائے لونڈیوں نے اپنا کف دست دھویا وہ لونڈیاں تھیں اور جنہوں نے سر انگشت دھویا وہ سب غلام تھے اور عورت مرد میں یہی عادت ہے اور دوسرا اعجاز یہ ہے کہ یاقوت چھیدنے کو کیڑے کو حکم کیا۔ کیڑے نے چھید دیا۔ اور تیسرا اعجاز یہ کہ اسپ مادیاں اور کرہ کو پس و پیش بندھوا کے سامنے دانہ گھاس دیا ان میں سے بعضوں میں دانے پر جلدی سر بڑھایا۔ اور بعضوں نے پیچھے پس اسی سے حضرت نے دریافت کیا۔ اور فرمایا کہ جن گھوڑوں نے جلدی سے سر بڑھایا۔ دانے پر سو مادیاں کرہ ہیں۔ اور جن گھوڑوں نے تاخیر کی کھانے میں وہ ناکرہ ہیں۔ بعد اس کے حکم کیا۔ گھوڑوں کو خوب دوڑاؤ۔ اور ان کے پسینہ سے شیشہ بھرا غرض سلیمانؑ نے بلقیس کے سوالات ناشائستہ کو بطریق شائستہ حل کر کے اور اس کے رسولوں کو خلعت دے کر رخصت کیا۔ پس رسولوں نے بلقیس سے جا کر یہ معجزے اور کرامتیں شرح دار بیان کیں۔ بلقیس نے یہ سن کر اپنے ارکان دولت سے کہا کہ بہتر یہ ہے کہ میں سلیمانؑ کے پاس جاؤں۔ اور اطاعت ان کی قبول کروں۔ تب اسباب سفر کا اس نے تیار کیا سو لونڈی اور لشکر بہت ساتھ لیا۔ تخت اور دولت ہفتم خانے میں رکھ کر ہفت در بند کر کے کنجیاں اپنے ساتھ لیں۔ اور بعضی روایت میں آیا ہے کہ معتمد الیہ کے سپرد کیں

اَور اِس سے کہا کہ تخت جڑاؤ اَور یہ مدار سلطنت ہے۔ اچھی طرح حفاظت سے رکھیو۔ یہ بات کہہ کر حضرت سلیمانؑ علیہ السلام کی خدمت میں جانے کا عزم کیا ہوا نے جلدی سے جا کے حضرت سلیمان کو خبر دی کہ ملکہ بلقیس شہر سبا سے از خود حضور کی خدمت میں حاضر ہوتی ہے اَور ہوا سے پہلے دیوؤں نے حضرت سلیمان سے قبح بلقیس کی بیان کی تھی کہ اس کی ساق پر بہت بال ہیں۔ اَور وہ کم عقل ہے کیوں کہ ماں اِس کی پری زاد سے ہے اَور پری کی عقل کم ہوتی ہے۔ پس دیو سلیمانؑ سے یہ بات کہہ کر پیچھے ڈرے کہ ہماری یہ بات جھوٹ ہو تو ہم کو عذاب کریں گے۔ اَور سلیمان نے اِن باتوں کو آزمانے کے لئے بلقیس کی آمد کی راہ پر اپنے تخت گاہ کے سامنے حوض بنوا کے اس پر ایک پل شیشے کا تیار کرایا۔ اور مچھلی اَور سرغابی حکمت سے بنا کے اس میں چھوڑیں۔ ایسا کہ پانی پل کے اوپر ظاہر معلوم ہو۔ جب بلقیس اِس پل پر سے آوے گی۔ تو یقین ہے کہ پانی ہی کے دھوکے سے پنڈلیوں کے کپڑے اُٹھائے گی۔ تو پیر کے بال ظاہر ہوں گے۔ یہی حکمت راہ میں کی چنانچہ فرمایا اللہ تعالےٰ نے قَالَ یٰۤاَیُّهَا الْمَلَؤُا اَیُّكُمْ یَاْتِیْنِیْ بِعَرْشِهَا الاٰیة **ترجمه** کہا حضرت سلیمانؑ نے اے درباروالو تم میں کوئی اَیسا ہے۔ کہ لے آوے میرے پاس تخت بلقیس کا پہلے اس سے کہ آوے وہ میرے پاس مسلمان ہو کر۔ کہا ایک دیو نے جنوں میں سے میں لے آؤں گا تمہارے پاس اِس کا تخت پہلے اِس سے کہ تم اٹھو اپنی جگہ سے اَور تحقیق میں البتہ اِس پر زور آور ہوں با امانت اور با امانت اس واسطے کہا کہ اس کے تخت میں جواہر لگے ہوئے تھے۔ بیش قیمت اِدر سلیمانؑ کے وزیر آصف بن برخیا نے کہا کہ اِس سے میں جلدی لاؤں گا۔ تخت بلقیس کا ایک پلک میں چنانچہ حق تعالےٰ فرماتا ہے۔ قَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ۔ الاٰیة **ترجمه** کہا اس شخص نے کہ نزدیک اُس کے تھا علم کتاب کا یعنی اسم اعظم اللہ کا وہ جانتا تھا۔ بولا میں لے آؤں گا۔ تیرے پاس تخت بلقیس کا پہلے اس سے کہ پھر آوے طرف تیری نظر تیری۔ یعنی کسی طرف دیکھنے سے پھر اپنی طرف دیکھے اس کے قبل پھر آصف نے اِسم اعظم پڑھتے ہی ایک پل میں تخت بلقیس کا سلیمانؑ کے پاس لا کر موجود کر دیا۔ بعد اِس کے حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا۔ **قوله تعالیٰ** قَالَ نَكِّرُوْا لَهَا عَرْشَهَا

نَنْظُرْ اَتَهْتَدِیْ اَمْ تَكُوْنُ مِنَ الَّذِیْنَ لَا یَهْتَدُوْنَ ترجمہ کہا سلیمان نے روپ بدل دکھاؤ۔ اُس عورت کے آگے اس کے تخت کا ہم دیکھیں سوجھ پاتی ہے یا ان لوگوں میں ہوتی ہے جن کو سوجھ نہیں روپ بدلنا یعنی بلقیس کا تخت جڑاؤ کا تھا۔ وہ جڑاؤ اکھاڑ کر اور قرینہ سے جڑا کیونکہ بلقیس کی عقل آزمانی منظور تھی۔ اور اپنا معجزہ دکھانا۔ اور کار پردازوں نے ویسا ہی کیا۔ غرض بلقیس جب اس حوض مذکورہ کے کنارے پر آئی۔ وہ پل شیشے کا جو طلسم سے بنایا ہوا تھا اس پر نظر پڑی اس کو یقین ہوا شاید یہاں پانی ہے۔ تب پنڈلیاں اپنی کھول دیں اس سے حضرت سلیمان علیہ السلام نے معلوم کیا۔ کہ اس کی ساق پر کچھ بال نہیں۔ جانا کہ دیو نے جھوٹ بات کہی تھی۔ کہ اس کی ساق پر بال ہیں۔ اور جب بلقیس سلیمانؑ کے پاس آئی اپنا تخت دیکھا پہچانا۔ جیسا کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ فَلَمَّا جَآءَتْ قِیْلَ اَهٰكَذَا عَرْشُكِ قَالَتْ كَاَنَّهٗ هُوَ الخ ترجمہ پس جب بلقیس سلیمان کے پاس آئی۔ کسی نے اس کو کہا کیا ایسا ہے تخت تیرا تب اس نے تخت کے پاس جا کے دیکھا۔ بولی گویا یہ وہی ہے۔ تخت اور ہم کو معلوم ہو چکا آگے سے اور ہم ہو چکے مسلمان اور اس میں بھی معلوم ہوا کہ بلقیس عاقلہ ہے۔ اور کسی نے کہا اس عورت کو اندر چل محل میں۔ پھر جب گئی دیکھا وہاں محل میں پانی ہے کھولی پنڈلیاں اپنی تب سلیمان علیہ السلام نے یہ تو ایک محل ہے جڑے ہوئے ہیں۔ اس میں شیشے تب متحیر ہو کر بولی قولہ تعالیٰ قَالَتْ رَبِّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ وَاَسْلَمْتُ مَعَ سُلَیْمٰنَ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ ترجمہ کہا بلقیس نے اے پروردگار میرے تحقیق میں نے ظلم کیا ہے جان اپنی کو اور مطیع ہوئی ساتھ سلیمانؑ کے واسطے خدا تعالیٰ کے جو پروردگار عالموں کا ہے۔ تفسیر میں لکھا ہے کہ حضرت سلیمان اپنے دیوان خانے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اس میں پتھروں کی جگہ شیشے کا فرش تھا۔ دور سے پانی دکھائی دیتا تھا۔ بلقیس نے پنڈلیاں اپنی کھول دیں پانی میں بیٹھنے کو تب حضرت سلیمانؑ نے پکارا کہ یہ شیشوں کا فرش ہے پانی نہیں پس اس کی عقل کا قصور اور عقل کا کمال سلیمان کو معلوم ہوا۔ اور حضرت سلیمان نے جو دیوؤں کی نہ مانی سُنا تھا کہ اُس کی پنڈلی پر بال ہیں بکریوں کی طرح۔ اب معلوم ہوا کہ سچ ہے تب اس کی دوا تجویز کی جس کو نورہ کہتے ہیں وہ پری کے پیٹ سے تھی۔

سلہ یہاں اختلاف روایت معلوم ہوا ہے کہ بلقیس کی ساق پر بال تھے یا نہیں مترجم نے دونوں روایتوں کو نقل کیا ہے ۱۲ مصحح۔

یہ اثر اُسی کا تھا آخر سلیمانؑ بلقیس کو اپنے نکاح میں لائے ابی ہریرہ سے روایت ہے کہ سلیمانؑ کی تین سو بی بی اور سات سو حرم تھیں سب پر اس کو شرف تھا۔ اور مکان عالی شان پر تکلف بناکے اس میں رکھا ایک دن بلقیس نے کہا اے نبی اللہ آپ ہر روز تخت پہ بیٹھ کے ہوا پر سیر کرتے ہیں گرد عالم کے پھرتے ہیں مجھ کو بھی اپنے ساتھ ایک دن لے چلئے کہ فلانے جزیروں میں جا کے عجیب وغریب تماشا دیکھوں۔ تب سلیمانؑ نے ہوا کو حکم کیا کہ تخت کو اُس جزیرے میں جو سات دریا کے بیچ میں ہے پہنچاؤ تب ہوا نے وہاں پہنچایا۔ بلقیس وہاں کا سبزہ اور آب رواں دیکھ کے بہت خوش ہوئی۔ اور وہاں کے دریائی گھوڑوں کے بازوں میں پر دیکھے وہ سب سلیمانؑ کا تخت دیکھ کے مثال پرندوں کے اُڑ گئے۔ حضرت سلیمانؑ نے حکم کیا دیوؤں کو کہ ان گھوڑوں کو پکڑ لاؤ انہوں نے عرض کی اے نبی اللہ ہم ان گھوڑوں کو نہیں پکڑ سکیں گے مگر سمندون ایک دیو ہے وہ آپ سے باغی ہوکر قعر دریا میں چھپ رہا ہے اگر حضور کا حکم ہو تو اس کو پکڑ لاویں اور جاکے اس سے کہیں کہ سلیمان مر گئے ہیں۔ تم آؤ یہ سنتے ہی وہ ہمارے پاس چلا آوے گا۔ تب اس کو پکڑ کر حضور میں لاویں گے۔ یقین ہے کہ اس کے ہاتھ سے وہ گھوڑے پکڑے جاویں گے تب حضرت نے حکم کیا وہ دیو سب تمام دریاؤں میں جاکے گرد عالم کے سمندوں کو پکارتے اے سمندون سلیمانؑ مر گئے ہیں تم نکل آؤ۔ اور وہ وہ سن کر اس بات کو قعر دریا سے خوش ہوکر نکل آیا۔ پس انہوں نے اس سے کہا۔ کہ اب سلیمان کے عذاب سے ہم نے نجات پائی ہے۔ چاہیئے کہ ہم سب وہاں جاکے اس کی سلطنت میں دخل کریں۔ مزے سے رہیں۔ اور چین کریں یہ کہہ کر جب دونوں میں ملاپ ہوا تب انہوں نے کمند ڈال کر اس کے ہاتھ پاؤں باندھ کر سلیمان کے پاس لاکر حاضر کیا جب سلیمانؑ نے، نظر غضب سے اس کی طرف دیکھا تو سمندون مارے خوف کے کہا کہ یا نبی اللہ مجھ کو ایمان دو میری جان بخشی کرو میں آپ کا فرمانبردار ہوں۔ جو آپ فرماویں گے میں بسر و چشم بجالاؤں گا تب حضرت سلیمانؑ نے فرمایا تو اگر جان بخشی چاہتا ہے تو فلانے جزیرے میں دریائی پرند گھوڑے میرے واسطے پکڑ لا اس نے کہا یا نبی اللہ بغیر کچھ حیلہ وحکمت کے وہ گھوڑے میرے ہاتھ نہیں آویں گے۔ حضرت نے کہا تو کیا چاہتا ہے وہ بولا گھوڑے سب فلانے چشمے سے پانی پیتے ہیں

چند دیو میرے ساتھ کیجئے اس چشمے سے جا کے پانی نکال ڈالیں اور بجائے پانی کے اُس چشمے کو شراب سے بھر دیں تب وہ بمنزلہ پانی کے اس کو پئیں گے اور اس کے پینے سے ان کو نشہ ہوگا۔ اس وقت کمند ڈال کر پکڑ لیں گے۔ اور خدمت میں حاضر کریں گے پس حضرتؑ نے دیوؤں کو سمندوں کے ساتھ کر دیا چالیس گھوڑے وہاں سے جا کے پکڑ لائے اس وقت عصر کا وقت تھا۔ سلیمانؑ گھوڑوں کی لطافت اور خوبیاں دیکھنے لگے۔ یہاں تک کہ نماز عصر جاتی رہی تب اس وقت جبرائیلؑ جناب باری سے عتاب لائے اور کہا۔ اے سلیمانؑ تو دنیا کی مال محبت میں ایسا مشغول ہوا ہے کہ نماز عصر جاتی رہی ہے۔ سلیمانؑ یہ سن کر اسی وقت سجدے میں گئے۔ اور رونے لگے۔ اور استغفار پڑھنے لگے۔ چنانچہ قولہ تعالےٰ اِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ الصَّافِنَاتُ الْجِيَادُ ۝ فَقَالَ إِنِّي أَحْبَبْتُ الایۃ ترجمہ جس وقت کہ روبرو لائے گئے سلیمانؑ کے شام کو خاصے گھوڑے پس سلیمان نے کہا تحقیق میں نے دوست رکھا مال کو اپنے رب کی یاد سے یہاں تک کہ سورج چھپ گیا پردے میں۔ پھر کہا لاؤ ان گھوڑوں کو میرے پاس پس شروع کیا ہاتھ پھیرنا پاؤں اور گردن ان گھوڑوں کی پر مروی ہے کہ حق تعالیٰ نے فرشتے بھیجے آفتاب ٹھہر گیا ڈوبنے نہ پایا یہاں تک کہ سلیمان نے وقت پر نماز عصر کی پڑھ لی۔ تب آفتاب غروب ہوا۔ کہتے ہیں کہ حضرت سلیمانؑ علیہ السلام نے ان گھوڑوں کے پر کاٹ ڈالے پھر ثانیہ پیدا نہ ہوئے اور اسپ تازی انہیں کی نسل سے ہیں۔

## جہاد کو جانا سلیمانؑ کا شہر صیدون میں اور مارا جانا بادشاہ صیدون کا

جب بلقیس کے قصہ سے سلیمانؑ نے فراغت پائی تو سمندون دیو سے پوچھا۔ کہ اے سمندون کوئی چیز عجیب و غریب تو نے کسی شہر میں دیکھی ہے وہ بولا اے حضرت میں نے ویسی دیکھی ہے کہ دریائے مغرب میں ایک جزیرہ ہے اس میں ایک شہر عظیم ہے کہ چاروں طرف اس کی دیوار سنگین ہے۔ بلندی اس کی سو گز اس کے اندر بارہ برج ہیں اور ہر برج کے اوپر طبل اور علم دھرا ہوا ہے اور اس حصار کے بیچ میں بڑا ایک میدان ہے۔ اس میں ایک مکان عالی شان ہے کہ سنگ مرمر سے بنا ہوا ہے۔ اس پر ایک منارہ بلند ہے۔ اور اس منارے پر دو شیر سنگین

اور ایک عقاب بزرگ مثل آدمی کی صورت کے سونے سے بنا ہوا ہے۔ اور ایسی بہت سی صورتیں ہیں میں نے اس کو تک کو جا کے دیکھا تو چار ہزار حجروں میں لونڈیاں صاحب جمال بیٹھی ہیں اور اس کے بیچ میں ایک تخت ہے اور اس پر ایک پری مہ لقا ساتھ ایک چیز برج خستہ کے بیٹھی ہے بعد ایک ساعت کے دختر تخت پر سے اٹھ کھڑی ہوئی۔ اور وہ چار ہزار لونڈیاں اپنے حجرے میں داخل ہوئیں تب میں نے جا کے ایک لونڈی سے پوچھا۔ اس شہر کا کیا نام ہے اور یہ پری اور وہ دختر کون ہے اور وہ طبل اور علم برج کے اوپر اور وہ دو شیر اور عقاب منارے پر کس واسطے بنا رکھے ہیں یہ سن کے مجھ سے وہ لونڈی بولی کہ تم کس ملک کے ہو۔ اور کہاں سے اس جگہ آئے ہو۔ میں نے کہا کہ دوسرے عالم سے آیا ہوں۔ وہ بولی میں جانتی تھی۔ سوا اس ملک کے اور دوسرا کوئی ملک نہیں۔ اور بولی کہ اس شہر کا نام، صیدون ہے۔ اور وہ پری ہمارے بادشاہ کی بی بی اور وہ دختر بادشاہ زادی ہے اور یہ صورتیں طلسم کی اس واسطے بنائی ہوئی ہیں۔ کہ جب کوئی دشمن غنیم اس جگہ آنے لگے گا تو اس کو دیکھ کر ہم کو آواز دیں گی۔ تب ہمارے بادشاہ کو معلوم ہو گا کہ کوئی دشمن یا غنیم ہمارے شہر میں آیا ہے۔ تب اسی وقت جا کے ان کو مار ڈالیں گے۔ اور وہ جو عقاب ہے یہ ہمارا داعی ہے۔ جب ہمارا وقت عبادت کا ہوتا ہے۔ تو وہ بانگ دیتا ہے تب ہم جا کے بادشاہ کو پوجتے ہیں اور اس کی عبادت کرتے ہیں عَیَاذاً بِاللّٰہِ مِنْ ذٰلِکَ اور وہ دو شیر حاکم منصف ہیں جب اسامی اور فریادی دونوں میں خصومت واقع ہو تو ان دونوں شیروں کے پاس ان کو ہمارے بادشاہ بھیجتے ہیں جو ناحق پر ہے اس کو وہ دونوں شیر پھاڑ ڈالتے ہیں اور کوئی شخص بے راہ نہیں چلتا۔ اور جھوٹ نہیں بولتا ہے۔ اس کا یہ ماجرا ہے۔ پس سمندون دیو سے شہر صیدون کی حقیقت و ماجرا سن کے سلیمان علیہ السلام نے لشکروں کو فرمایا کہ شہر صیدون میں جہاد کو جاؤں گا۔ تب دیو پری لوگ بموجب حکم حضرت سلیمان علیہ السلام کے تخت کے گرد آ جمع ہوئے اور ہوا کو حکم کیا۔ کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا تخت جلدی سے شہر صیدون کے پاس پہنچا تب ہوا نے ایسا ہی کیا۔ جب تخت سلیمان کا دور سے نمایاں ہوا۔ وہ طبل و علم سلیمان کا تخت بساط دیکھ کر اس منارے اور برجوں پر سے پکار کر آواز دینے

لگے تب اہل صیدون کو معلوم ہوا کہ کوئی غنیم آتا ہے، چنانچہ سب اہل شہر وسپاہ اور لشکر لیس بلاح آراستہ جنگ کے واسطے شہر سے نکلے کیا دیکھتے ہیں کہ ایک جماعت فوج کی تخت پر بیٹھی ہوئی ہوا پر چلی آتی ہے، یہ دیکھ کر اہل صیدون بولے کہ ہم نے آج تک کسی بادشاہ کو نہیں دیکھا اور نہیں سنا کہ سوا زمین کے ہوا پر چلے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بادشاہ بہت بزرگ ہے پس سب جنگ گاہ میں اکھٹے ہوئے۔ تب سلیمانؑ نے دیوؤں کو فرمایا، اول تم جاؤ، کافروں سے لڑو۔ دیو سب ان سے لڑنے لگے۔ مردم جزیرہ دیوؤں پر غالب آئے، تب حضرت نے پریوں کو حکم کیا یہ بھی ان سے مغلوب ہوئیں، بعد اس کے آدمیوں کو فرمایا تب دیو و پری و آدمی سب مل کر مردم جزیرہ سے لڑے ان کو زیر کیا اس کے بعد ان کا بادشاہ نکل کے سلیمانؑ کے سامنے لڑنے کو آیا۔ اس پلید کا نام عنکبود تھا، حضرت سلیمانؑ نے ہوا کو حکم کیا ہوا نے مشت خاک اس پلید کی آنکھوں میں ڈال دی۔ وہ پلید اندھا ہو کر گر پڑا شیر نے آکر اس ناپاک کا سر کاٹ کے کھا لیا، اور بعضوں نے کہا ہے کہ ٹڈی آ کے اس پلید کی آنکھیں کھا گئی تھی۔ وہ واصل جہنم ہوا، اور باقی کافروں کو لشکر سلیمان نے مار کاٹ کر دریا میں بہا دیا، اور عنکبود کی بیٹی کہ وہ صاحب جمال تھی، اس کو اور اس کی چار ہزار لونڈیوں کو سلیمانؑ اپنے تخت پر اٹھا کر اور شہر کو ویران کر کے چلے آئے۔ واللہ اعلم بالصواب

# مبتلا ہونا سلیمان علیہ السلام کا رنج و عذاب میں بہ سبب بعضی تقصیر کے کہ ان سے سہو ہو گئی تھی

جب سلیمان نے شہر صیدون سے مراجعت کی آنے کے وقت راہ میں اس عنکبود کی بیٹی سے کہنے لگے کہ اے نیک بخت تو ایمان لے آ مسلمان ہو جا وہ بولی میں مسلمان ہوں گی کہ مجھ کو میرے باپ سے ملاقات کراؤ۔ تب سلیمان نے فرمایا کہ تمہارے باپ کو تو میں نے مار ڈالا ہے تم کیونکر دیکھو گی، بہر کیف اس دختر کے کہنے سے سلیمان نے اس کے باپ کا سر لا کے اس کو دکھایا تو وہ بیہوش ہو کر گر پڑی، بعد ایک ساعت کے ہوش میں آئی اور گریہ وزاری کرنے

لگی سلیمانؑ نے اس کو بہت پیار کیا اور دلداری کی لیکن اس کی خاطر جمع نہ ہوئی آخر الامر وہ دین واسلام سے مشرف ہوئی تب حضرت سلیمانؑ اس کو نکاح میں لائے اور بہت چاہتے تھے۔ ایک دن ابلیس لعین نے صورت آدمی کی بن کر اس دختر سے جاکر کہا کہ اے لڑکی پری زاد کیوں اپنے باپ کی صورت بناکر نہیں پوجتی ہے کہ تیرے باپ کی روح تجھ سے خوش رہے جیسا کہ حیات میں تجھ سے خوش تھا۔ اور خبردار یہ بات سلیمانؑ سے ہرگز نہ کہیو۔ چھپا رکھیو۔ تب وہ دختر شیطان کے سکھانے سے اپنے باپ کی صورت بناکر گھر میں مخفی پوجتی تھی اور دل اپنا شاد رکھتی تھی۔ اسی طرح چالیس دن گذرے اور دوسری روایت میں یوں آیا ہے کہ جب سلیمانؑ نے اس دختر سے کہا کہ تو ایمان لا مسلمان ہو جا تجھ سے میں نکاح کروں گا۔ وہ بولی میں مسلمان ہوں گی اور تمہاری زوجیت قبول کروں گی اس شرط پر کہ آپ حکم دیویں کہ میں اپنے باپ کی صورت بناکر اپنے سامنے رکھوں صورت پرستی سے اپنے باپ کے دل خوش کروں غم مہجوری بھول جاؤں پس چونکہ اس زمانہ میں صورت بنانا شرع میں ممنوع نہ تھا۔ اور سلیمانؑ اپنی بیبیوں سے اس کو زیادہ پیار کرتے تھے اس کو تصویر بنانے کی اجازت دے دی۔ تب وہ اپنے باپ کی صورت بناکے اس کو مخفی پوجتی تھی کہتے ہیں کہ اسی سبب سے سلیمانؑ چند روز بلا میں مبتلا ہوئے تخت اور حکومت سے معزول رہے اور بعضوں نے یوں بھی روایت کی ہے کہ دختر عنکبود نے کہا کہ اے حضرت عید قربان ہے کچھ قربانی کیا چاہیئے ایک ٹڈی مجھے لا دیجئے۔ میں قربانی کروں۔ ٹڈی قربانی کرنا ثواب ہے سلیمانؑ نے فرمایا کہ ٹڈی میں گوشت نہیں ہوتا اس کو ذبح کرنے سے کیا فائدہ ہے اونٹ قربانی کرو۔ اس میں ثواب ہے وہ بولی نہیں میں ٹڈی ہی ذبح کروں گی۔ غرض اس کی یہ تھی کہ جب سلیمانؑ صیدون میں جاکے اس کے باپ سے لڑے تھے ٹڈی آکے اس کے باپ کی آنکھیں کھا گئی تھی وہی بغض اس کے دل میں تھا کہ اس سے مکافات لے اور سلیمان علیہ السّلام کو یہ بات یاد نہ تھی سہواً فرمایا کہ اچھا منگوا کے ذبح کر دو تب اس نے ایک ٹڈی کو منگوا کے عداوۃً ذبح کیا پس سلیمانؑ کی عورت نے یہ دو گناہ کئے تھے۔ کہ اپنے باپ کی صورت بناکے گھر میں پوجتی تھی۔ یہ خبر سلیمانؑ کو معلوم نہ تھی اور دوسرے یہ کہ ٹڈی کو بے گناہ ذبح کیا تھا۔ ان دونوں

معصیت کے سبب سے سلیمان ع چند دن بلا میں مبتلا ہوئے پس اے مومنو یہ بات متحقق ہے
کہ جس نیک مرد کے گھر میں بدعورت ہو اور اپنے شوہر سے چھپا کے گناہ کا کام کرے خواہ علانیہ تو
لازم ہے اور واجب ہے کہ عورت کے گناہ کے باعث اس کے شوہر پر آفت نازل ہوگی اور جان
و مال اس کا ویران ہوگا۔ چنانچہ استاد سعدی علیہ الرحمتہ نے بھی فرمایا ہے :۔ بیت

زنِ بد در سرائے مرد نیکو۔ ہم دریں عالم است دوزخ او۔

اور اللہ تعالیٰ کلام مجید میں فرماتا ہے۔ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا
ثُمَّ اَنَابَ ۝ ترجمہ تحقیق آزمایا ہم نے سلیمان ع کو اور ڈال دیا ہم نے اوپر کرسی ان کی کے ایک
دھڑ۔ پھر رجوع کیا۔ سلیمان ع نے لحق۔ پس معاملہ یوں تھا کہ سلیمان ع جب استنجے کو جانے تو
خاتم اپنے ہاتھ سے نکال کے ایک خادمہ حرم کے حوالے کر جاتے تھے کیونکہ اس خاتم پر اسم اعظم
اللہ کا تھا۔ اس لئے استنجے کے وقت ساتھ نہیں رکھتے تھے ایک دن مرضی الٰہی سے ایسا اتفاق
ہوا کہ دیووں میں سے ایک دیو جو نام اُس کا صخرہ تھا اس نے صورت و شکل سلیمان ع کی سی
بنا کے اس خادمہ یمینہ سے جا کے انگوٹھی لے کر اپنی انگلی میں پہن کر تخت پر سلیمان کے جا بیٹھا
اور دیو پری آدمی سب اپنے عہدے پر بدستور سابق جیسا کہ سلیمان ع کی ملازمت میں کھڑے
رہتے تھے ویسے ہی اس کے سامنے سلیمان جان کر سب آ کے حاضر ہوئے اور پرندوں
نے آ کے تخت پر سایہ کیا۔ اور صخرہ احکام حکم کرنے لگا۔ تب حضرت سلیمان ع نے بعد فراغت
استنجے کے اس خادمہ یمینہ سے اپنی انگشتری طلب کی وہ بولی خاتم تو سلیمان ع لے گئے ہیں۔
تم کون ہو۔ حضرت بولے میں سلیمان ع ہوں۔ تم نے خاتم کس کو دے دی ہر چند کہا وہ نہ مانی تب
سلیمان ع اپنے تخت کے پاس جا کے دیکھتے ہیں کہ وہ صخرہ دیو جو ہے تخت پر بیٹھا ہے۔ اور
انگوٹھی ہاتھ میں ہے اور سامنے سب دیو پری آدمی دربار عام میں کھڑے ہیں حضرت سلیمان ع نے
انہوں سے کہا کہ میں سلیمان بن داؤد علیہ السلام ہوں۔ لوگوں نے اُن کی تکذیب کی اور دیوانہ
جان کے چوبداروں نے وہاں سے باہر نکال دیا۔ اور بعضی روایتوں میں یوں آیا ہے کہ حضرت
سلیمان علیہ السلام پر گردش آنے کا یہ سبب تھا کہ ان کی ہزار بیبیاں تھیں ایک دن یوں ارادہ
کیا کہ آج کی شب سب بیبیوں سے جا کے جماع کروں گا۔ تا کہ ہر بی بی ایک ایک بیٹا جنے تو ہزار

بیٹے ہوں گے اور انہوں کو لے کر ہم جہاد کریں گے۔ یہ کہا۔ اور اِنْ شَآءَ اللّٰہُ نہ کہا۔ اپنی بیبیوں
سے جا کے جماع کیا۔ خدا کی مرضی ایسی ہوئی کسی کو حمل نہ رہا مگر ایک عورت کے پیٹ سے آدھا
دھڑ پیدا ہوا تب اِنْ شَآءَ اللّٰہُ نہ کہنے کے سبب نادم ہوئے۔ اور بعضی روایتوں میں آیا ہے کہ
ایک آنکھ ایک کان ایک ہاتھ ایک پاؤں کا لڑکا پیدا ہوا۔ القصہ حضرت سلیمان کو جب دیو پری
آدمیوں نے نہ پہچانا۔ تعظیم نہ کی تخت گاہ سے نکال دیا پس وہاں سے نکل کر بیت المقدس میں جا
کے تین دن تک سجدے میں پڑے روتے رہے پھر بے طاقتی سے مارے بھوک کے مسجد سے نکل کر
کسی بنی اسرائیلی کے گھر جا کر کھانے کو مانگا کسی نے ان پر التفات نہ کیا۔ پھر وہاں سے مایوس
ہو کر شہر میں آئے بامید روٹی کمانے کے اتفاقاً یہاں بھی ان کو کسی شخص نے نوکر نہ رکھا۔ پھر
یہاں سے بھوکے پیاسے نکل کر دریا پر گئے۔ مچھلی والوں کو مچھلیاں شکار کرتے دیکھا ان سے
کہا کہ مجھ کو نوکر رکھو۔ ہم تمہارا کام کریں۔ تب ماہی گیر نے دو مچھلیاں دینی ہر روز مقرر کیں۔ اور
نوکر رکھا۔ آخر تمام دن گذرا رات کے وقت دو مچھلیاں پکڑی گئیں۔ یہی دو مچھلیاں مزدوری میں
ان کو ملیں۔ ان میں سے ایک مچھلی بازار میں بیچ کر روٹی مول لی۔ اور ایک مچھلی تل کے
روٹی کے ساتھ کھائی۔ اور شکر خدا کا بجا لائے۔ اسی طرح چالیس دن تک روزی اپنی پیدا
کر کے کچھ آپ کھاتے اور باقی محتاجوں کو دیتے اور تمام رات عبادت میں رہتے اور توبہ
واستغفار کرتے رہتے۔ اور چالیس دن تک صخرہ دیو نے حضرت سلیمان علیہ السلام کے تخت
پر بیٹھ کے بادشاہی کی۔ مگر آدمی اور پری کو اس کے طور طریق سے کچھ معلوم ہوا تھا کہ یہ دیو ہے
تخت پر بیٹھ کے سلطنت کر رہا ہے یہ سلیمان نہیں مگر یہ راز وہ کسی سے ظاہر نہیں کرتے تھے
اور آصف دیو سلیمان علیہ السلام کا وزیر اعظم بڑا عقلمند وہشیار تھا۔ جس دن سے وہ تخت
پر بیٹھ کر حکم کرنے لگا۔ اسی دن سے آصف دیو اس بات کا متلاشی اور متردد ہوا۔ کہ آج چالیس
دن سے یہ شخص تخت پر بیٹھ کے جو حکومت کرتا ہے، یہ کون ہے۔ یقین ہے کہ یہ سلیمان
نہیں آخر آصف نے سلیمانؑ کی بیبیوں سے جا کے پوچھا کہ آج سلیمان علیہ السلام کہاں
ہیں تمہارے پاس تشریف لاتے ہیں یا نہیں۔ وہ یمینہ خادمہ کہ جس کے ہاتھ سے حضرت
سلیمانؑ علیہ السلام اکثر کام لیتے تھے وہ بولی کہ آج چالیس دن ہوئے ہیں۔ کہ ہم

حضرت سلیمانؑ کو نہیں دیکھتے ہیں۔ ہمارے پاس تشریف نہیں لاتے اور خاتم بھی مجھ کو نہیں دیتے شاید کہیں تشریف لے گئے ہوں گے یا نوع دیگر ہوا ہوگا۔ پس آصف نے یہ سن کر بمینہ سے کہا کہ بہت اچھا میں ابھی معلوم کرلیتا ہوں۔ اس وقت چالیس آدمی توریت خواں کو بلا کے تخت گاہ میں لے جا کے توریت سب کے ہاتھ میں پڑھنے کے لئے دی جب توریت پڑھنے لگے وہ صخرہ دیو جو تخت پر بیٹھا ہوا تھا۔ یہ کلام الٰہی سن کر تخت پر ٹھیر نہ سکا۔ آخر وہاں سے الگ ہو کر اس تخت پہ سے ایک کنارے پر جا بیٹھا پھر وہاں بھی ٹھیر نہ سکا وہاں سے بھی بھاگا اور وہ خاتم سلیمانؑ کی دریا میں ڈال کر چلا گیا۔ مرضی الٰہی سے ایک دن سلیمانؑ ان مچھلی والوں کی نوکری بجالا کے تھکے ماندے دریا کے کنارے سو رہے تھے کہ ایک سانپ آ کے ایک شاخ سبز منہ میں لے کر ان پہ ہوا کر رہا تھا۔ ایک مچھیرے کی بیٹی صاحب جمال تھی پھر روز اپنے باپ کا کھانا دریا کے کنارے پر لایا کرتی تھی۔ اس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو دریا کے کنارے سوتا ہوا دیکھا کہ ایک سانپ ان پر ہوا کر رہا ہے وہ دختر بالغہ تھی۔ یہ حال دیکھ کر اپنے باپ سے جا کر کہا اے بابا جان مجھ کو اس شخص سے بیاہ دو تو بہتر ہے سوا اس کے میں دوسرے کسی سے بیاہ نہیں کروں گی۔ تب اس کے باپ نے کہا وہ تو میرا نوکر ہے۔ نوکری کر کے کھاتا ہے تجھے اس سے کیوں کر بیاہ دوں لوگ کیا کہیں گے وہ بولی اس سے اگر میرا بیاہ نہ ہو تو میں کسی سے بیاہ نہیں کروں گی۔ تب وہ ماہی گیر اپنی بیٹی کو ساتھ لے کر سلیمانؑ کے پاس گیا۔ حضرت سوتے تھے اس کے آنے کی آہٹ سُن کے جاگ اٹھے اس نے حضرت سے کہا کہ آپ کو میں اپنی بیٹی سے بیاہ دوں گا۔ تب حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا میں آپ کا نوکر ہوں نوکری کر کے کھاتا ہوں۔ روزمرہ دو مچھلیاں اُجرت کی حضور سے ملتی ہیں انھیں کھاتا ہوں خوراک اور مہر آپ کی بیٹی کا کہاں سے دوں گا۔ وہ بولا میری بیٹی آپ سے مہر نہیں چاہتی اور کھانے کو میں دوں گا میرا ذمہ ہے آخر سلیمان علیہ السلام نے قبول کیا اور اس کے ساتھ اس کے مکان پر جا کے اس کی بیٹی سے نکاح کیا۔ توبہ استغفار کر کے خدا تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہوئے فی الجملہ اس صخرہ دیو نے جو انگشتری حضرت سلیمان علیہ السلام کی دریا میں ڈال کے بھاگا تھا اس انگشتری کو ایک مچھلی نگل گئی ۔۔۔۔ تھی اور تمام مچھلیاں دریا

کی اس خاتم کے سبب سے مچھلی کے مطیع فرمان ہو رہی تھیں۔ دوسرے دن سب ماہی گیر حضرت سلیمانؑ کو لے کر اس دریا میں جہاں انگشتری صخرہ دیو نے ڈالی تھی وہاں مچھلی کے شکار کو گئے خدا کے حکم سے وہ مچھلی جس نے انگشتری حضرت کی نگلی تھی وہ جال میں پکڑی گئی پس مچھیرے نے اس مچھلی کو اور دو مچھلی لا کے حضرت سلیمان کی اجرت دی پس سلیمان نے ان تینوں مچھلیوں سے دو مچھلیوں کو بیچ ڈالا۔ اور ایک مچھلی اپنی بی بی کے حوالے کی صاف کرنے کو جب اس نے اس کا پیٹ چیرا تو وہ خاتم حضرت سلیمان کی اس کے شکم سے نکل پڑی اس کی روشنی سے سب گھر میں اجالا ہو گیا۔ مچھیرے کی بیٹی یہ عجوبہ دیکھ کر بے اختیار پکار اٹھی۔ سلیمان نے اس وقت خاتم اپنی پہچان کر ہاتھ میں اپنے پہن لی اور مرغان ہوا آکر سر پر سایہ فگن ہوئے۔ اور دیو پری آدمی جمیع خلق ان کی ملازمت میں بدستور سابق آکر سب حاضر ہوئے اور باد نے تخت لاکر موجود کر دیا۔ تب سلیمان نے اپنی بی بی ماہی گیر کی بیٹی سے کہا کہ میں سلیمانؑ بن داؤد علیہ السلام ہوں اور تمام احوال اپنا اول سے آخر تک بیان کیا اور اس وقت ہوا کو حکم کیا کہ تب ہوا نے حضرت کو تخت سمیت اپنے خاص مکان پر پہنچا دیا۔ اور ملازمان جتنے تھے سب نے آکے حضرت کے سامنے دربار عام میں حاضر ہو کر نذریں گذاریں۔ پس سلیمانؑ اپنے محل میں جا کے اس صیدونیہ عنکبو ولعین کی بیٹی کو کہ جس کو ملک صیدون سے لا کے اپنے نکاح میں لاتے تھے وہ اپنے باپ کی صورت بنا کے گھر میں مخفی پوجتی تھی اس واسطے اس کو اور اس کی چار ہزار لونڈیوں کو کاٹ کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے جلا دیا۔ اور جادوگری کی کتابیں جو روز ہزیمت عنکبو ولعین کے صخرہ دیو اس شہر صیدون سے لوٹ لایا تھا۔ اور اس جادو کے سبب سے اس نے سلیمان علیہ السلام کی خاتم ان کی خادمہ یمینہ سے لے کر چالیس دن تک سلطنت کی تھی اور حضرت کو دکھ میں ڈالا تھا اس کتاب کو بھی پارہ پارہ کر کے ڈال دیا۔ کہتے ہیں کہ ان ٹکڑوں سے ایک ٹکڑا ہندوستان میں پہنچا تھا۔ اسی سے لوگ اب تک جادوگری کرتے ہیں۔ بعد اس کے سلیمانؑ نے صخرہ دیو کو ہر چند طلب کیا نہ پایا آخر دیوؤں کو حکم کیا۔ انہوں نے عرض کی یا نبی اللہ صخرہ دیو سمندر کے بیچ میں جا کے آپ کے خوف سے چھپ رہا ہے۔ بغیر کچھ حیلہ کئے اس کو وہاں سے پکڑ نہیں لا سکتے ہیں۔ اگر حضور کا حکم ہو تو کچھ جھوٹ بات بنا کے اس کو کہیں تو البتہ وہاں سے حضور میں لا سکیں گے۔ تب حضرت نے فرمایا اچھا جاؤ

تب دیو جا کے سمندر کے بیچ میں جا کے پکارتے تھے کہ اے صخرہ تو کہاں ہے باہر نکل آ سلیمانؑ مر گئے وہ یہ سن کر سمندر کے بیچ میں سے نکل آیا۔ تب اس کو دیوؤں نے گرفتار کر کے سلیمانؑ کے پاس حاضر کیا چالیس دن حضرت نے اس کو عذاب و سیاست میں رکھا بعد اس کے شکنجے میں پتھر کے ڈال رکھا۔ کہتے ہیں کہ اب تک شکنجے میں ہی پڑا ہے اور قیامت تک پڑا رہے گا۔ پس سلیمانؑ نے کئی برس تک سلطنت کی اور بیت المقدس کو جو داؤد نے بنایا تھا اس کو اور بڑھا کے بنوایا دیوؤں کو حکم کیا کہ دیواریں اس کی سنگ سفید سے بناؤ۔ تب بموجب ارشاد ان کے دیوؤں نے ویسا ہی بنایا اور ستون اس کے چالیس گز لمبے سنگ مرمر سے بنائے اور کواڑ دروازوں کے آبنوس کے لگائے ایک دروازہ کا نام باب داؤد اور دوسرے کا نام باب طوبیٰ اور تیسرے کا نام باب رحمت اور چوتھے کا نام باب نبی العربی آخرالزمان رکھا اور چھت ساج کی لکڑی سے بنوائی تھی اور دیواریں اس کی سونے سے زراندودہ کی تھیں اور مسجد میں قندیلیں چاندی کی لگائی تھیں۔ اور ہر قندیل میں تیل کی جگہ لعل شب چراغ تھا اس کی روشنی سے سب روشن ہوتا تھا اور گندھک سرخ سے قندیلوں کو ترکیب دیا تھا کہ تین کوس تک شعاع اس کی روشنی کی جاتی تھی کہتے ہیں کہ وہی گندھک سرخ کیمیا ہے وہ سلیمانؑ کو اللہ تعالیٰ نے عنایت کی تھی۔ قصہ کوتاہ ایک دن سلیمانؑ گنبد کے دروازہ پر جو شیشے سے بنایا ہوا تھا اپنا عصا ٹیکے کھڑے تھے کہ خدا کے حکم سے ملک الموت آ حاضر ہوئے سلیمان نے ان سے پوچھا تم میری ملاقات کو آئے یا روح قبض کرنے کو ملک الموت نے کہا میں تمہاری روح قبض کرنے کو آیا ہوں۔ حضرت نے کہا بہت اچھا مجھ کو ذرا پانی پینے کی مہلت دے۔ ملک الموت نے کہا اب میں دیر نہیں کر سکتا ہوں۔ خدا کا حکم نہیں ہے۔ پس جیسا کہ حضرت سلیمانؑ عصا ٹیکے کھڑے ہوتے تھے اسی ہیئت پر جان ان کی قبض کر لی گئی خبر میں آیا ہے کہ اسی طرح ایک برس تک سلیمانؑ کی لاش بے جان عصا کے ٹیکے سے کھڑی تھی اور بعض روایت میں آیا ہے کہ دو مہینے تک ان کی موت کی خبر کسی کو نہ ہوئی دیو سب ایک برس تک بیت المقدس کا کام سرانجام کرتے رہے۔ یہاں تک کہ عصا ان کا گھن کھا گیا اور لاش زمین پر گر پڑی تب لوگوں کو معلوم ہوا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام اتنے روز تک بے جان کھڑے رہے تھے۔ بعد اس کے تخت ان کا ہوا پہ اڑ گیا۔

آدمیوں کی نظروں سے غائب ہوا اور جن سب تاسف کرتے ہوئے چلے گئے اس میں حکمت حکیم علی الاطلاق کی یہ تھی کہ جن غیب دانی سے فخر کرتے تھے کہ ہم کو غیب کی بات معلوم ہے اس لئے اللہ تعالےٰ نے آزمایا کہ اگر وہ غیب کی بات جانتے تو سلیمان علیہ السلام کی موت کی خبر ان کو ہوتی اور ذلت میں نہ رہتے پس خدا تعالےٰ کی مرضی یہی تھی کہ جنوں کو حضرت سلیمان علیہ السلام کے مرنے کی خبر نہ ہو اور نہیں تو وہ سب چلے جاتے۔ مسجد بیت المقدس کی تیار نہ ہوتی بے مرمت رہ جاتی۔ چنانچہ حق سبحانہ وتعالیٰ فرماتا ہے۔ فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ مَا دَلَّهُمْ عَلٰى مَوْتِهٖ الخ ترجمہ پس جب تقدیر کی ہم نے موت اس پر نہ خبردار کیا ان کو مرنا ان کا مگر کیڑا کھاتا رہا اس کا عصا۔ پس جب گر پڑا اب معلوم کیا جنوں نے کہ اگر وہ خبر رکھتے غیب کی بات کی تو نہ رہتے بیچ ذلت وتکلیف کے اور دوسری روایت ہے کہ سلیمان علیہ السلام جنوں کے ہاتھ سے بیت المقدس بنواتے تھے جب معلوم کیا کہ موت آپہنچی ہے تب جنوں کو عمارت کا نقشہ بتا کر آپ شیشے کے مکان میں دروازے بند کر کے بندگی میں مشغول ہوئے۔ بعد وفات کے برس دن تک جن مسجد بناتے رہے جب مسجد پوری ہو چکی جس عصا پر سلیمانؑ ٹیک کے کھڑے تھے گھن کے کھانے سے گر پڑا تب سب پر وفات سلیمانؑ کی معلوم ہوئی اور جو جن آدمیوں سے علم غیب کا دعوےٰ کرتے تھے سب کے سب قائل ہوئے یہاں تک تھا قصہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا۔ واللہ اعلم بالصواب

# قصہ حضرت نبی عُزَیر علیہ السلام کا!

خبر میں آیا ہے کہ بخت نصر ایک بڑا بادشاہ کافر تھا۔ شرق سے غرب تک اس کی بادشاہت تھی، قوم بنی اسرائیل پر غالب ہوا، شہر بیت المقدس کو خراب کیا اور توڑ ڈالا اور بنی اسرائیل کو ذلیل اور مقید کیا جب عزیر نبی ان پر مبعوث ہوئے بعد مدت کے اس شہر کی طرف گئے تو شہر کو خراب و ویران دیکھا بہت تعجب اور تاسف کیا اور کہا یا اللہ یہ شہر پھر کیوں کر آباد ہوگا۔ دل میں یہ کہہ رہے تھے کہ اتنے میں خدا تعالےٰ کے حکم سے وہیں جان ان کی قبض ہوئی پھر سو برس کے بعد اللہ نے ان کو زندہ کیا اور اس شہر کو آباد دیکھا۔ چنانچہ حق تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔ اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ

وَہِیَ خَاوِیَۃٌ ترجمہ یا مانند اس شخص کے کہ گذرا ایک شہر پر اور وہ شہر گرا پڑا تھا۔ اپنی چھتوں پر وہ بولا کیوں کر زندہ کرے گا۔ اس کو اللہ تعالیٰ بعد مرنے اس کے کے پس مار رکھا اس شخص کو اللہ تعالیٰ نے سو برس پھر جلایا اس کو اللہ تعالیٰ اور کہا تو کتنی دیر رہا وہ بولا میں رہا ایک دن یا دن سے کچھ کم خدا تعالیٰ نے فرمایا نہیں بلکہ تو رہا سو برس اب دیکھ اپنا کھانا اور پینا کہ نہیں سڑا اور دیکھ اپنے گدھے کو اور تجھ کو ہم نمونہ کیا چاہتے ہیں لوگوں کے واسطے اور دیکھ ہڈیاں کس طرح جوڑا تے ہیں ہم ان کو پھر پہناتے ہیں ان کو گوشت پھر جب اس پر ظاہر ہوا۔ بولا میں جانتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے یہ قصص الانبیاء سے لکھا ہے۔ اور تفسیر میں لکھا ہے کہ بخت نصر ایک کافر بادشاہ تھا۔ بنی اسرائیل پر غالب ہوا۔ شہر بیت المقدس کو خراب کیا تمام لوگ بندی میں پکڑے گئے تب حضرت عزیر بنی اسرائیل پر مبعوث ہوئے۔ اس شہر پر گذرے دیکھا۔ تعجب کیا کہ یہ شہر پھر کیونکر آباد ہوگا خدا تعالیٰ کے حکم سے ان کی روح اسی جگہ قبض ہوئی۔ پھر سو برس کے بعد وہ زندہ ہوئے ان کا کھانا اور پینا پاس دھرا تھا۔ اسی طرح اور سواری کا گدھا مرکر ہڈیاں اسی طرح دھری تھیں۔ پھر گدھا ان کے روبرو خدا تعالیٰ کے حکم سے زندہ ہوا۔ اور اسی سو برس میں بنی اسرائیل قید سے خلاص ہوئے اور شہر بیت المقدس پھر آباد ہو گیا۔ اور حضرت نے زندہ ہو کر آبادہی دیکھا۔ تب سجدے میں گرے اور توبہ استغفار کیا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ فَلَمَّا تَبَیَّنَ لَہٗ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پھر جب ظاہر ہوا۔ بولا میں جانتا ہوں۔ کہ اللہ تعالیٰ سب پر قادر ہے۔ جو چاہتا ہے سو کرتا ہے۔

# قصہ زکریا پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کا!

خبر میں آیا ہے کہ زکریا علیہ السلام داؤد پیغمبر کی اولاد میں سے تھے۔ اور دوسری روایت میں آیا ہے کہ ارمیا کی اولاد میں سے تھے اللہ نے ان کو بنی اسرائیل کے پیغمبروں میں برگزیدہ کیا تھا۔ چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَہٗ زَکَرِیَّا اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَآءً خَفِیًّا ۝ یہ مذکور ہے تیرے رب کی مہر کا اپنے بندے زکریا پر جب پکارا اس نے اپنے پروردگار کو پکارنا آہستہ یعنی دل میں دعا کی یا پکارا اکیلے مکان میں چھپ کر پکارا اس واسطے کہ بوڑھی عمر میں بیٹا مانگتے تھے۔ اگر نہ ملے تو لوگ ہنسیں گے۔ جب بوڑھے ہوئے۔ سر سجدے میں رکھ کر فرزند کے واسطے پکارا قولہ تعالیٰ

قَالَ رَبِّ اِنِّیْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّیْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَیْبًا الخ ترجمہ۔ کہا زکریا نے اے پروردگار میرے تحقیق سست ہو گئی ہیں ہڈیاں میری اور شعلہ مارا سر نے بڑھاپے سے یعنی بال سفید ہو گئے سر کے اور تجھ سے مانگ کر اے رب میرے میں بدنصیب نہ رہا اور تحقیق میں ڈرتا ہوں بھائی بندوں سے اپنے پیچھے اپنی موت کے برگشتہ نہ ہوں اور میری بانجھ ہے پس بخش تو میرے واسطے اپنے نزدیک سے ایک ولی کہ وارث ہو میرا اور وارث ہو اولاد یعقوب کا اور کر اس کو پسندیدہ اے پروردگار میرے پس زکریا کی دعا خدا تعالیٰ نے قبول کی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قرآن مجید میں یٰزَکَرِیَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ نِ اسْمُهٗ یَحْیٰی الخ ترجمہ اے زکریا ہم خوشخبری دیتے ہیں تیرے تئیں ایک لڑکے کی کہ نام اس کا یحییٰ ہے نہیں کیا ہم نے پہلے اس نام کا کوئی شخص۔ زکریا بولے اے رب کہاں سے ہو گا مجھ کو لڑکا اور عورت میری بانجھ ہے۔ اور میں بوڑھا ہو گیا ہوں۔ یہاں تک کہ اکڑ گیا کہا فرشتوں نے یوں ہی فرمایا ہے تیرے رب نے کہ مجھ پر آسان ہے اور تجھ کو بنایا پہلے اس سے اور تو نہ تھا کچھ چیز۔ کہا زکریا نے اے رب میرے ٹھیرا دے مجھ کو کچھ نشانی کہا رب نے نشانی تیری یہ ہے کہ بات نہ کر سکے تو لوگوں سے تین رات دن چنگا بھلا۔ پس زکریا نے تین رات دن تک بات نہ کی اور بعد نو مہینے کے یحییٰ پیغمبر علیہ السلام پیدا ہوئے اور چار برس تک یحییٰ باہر نہیں نکلے تھے لڑکوں کے ساتھ نہیں کھیلے اور ماں ان کی کہا کرتیں۔ اے بیٹا کیوں نہیں باہر لڑکوں میں جا کر کھیلتے ہو۔ وہ بولے اے میری اماں جان خدا نے مجھ کو کھیلنے کے لئے نہیں پیدا کیا جس لئے اللہ تعالیٰ نے مجھے پیدا کیا ہے وہی راہ لیا چاہیئے۔ یہ کہتے تھے۔ اور رات دن روتے تھے۔ زکریا نے خدا تعالیٰ سے عرض کی کہ اے رب میرے میں نے تجھ سے ایک ولی چاہا تھا۔ تو نے عنایت کیا تاکہ میں خوش ہوں اب رات دن کے رونے سے اس کے مجھ کو چین نہیں پڑتا اور غم مجھ کو زیادہ ہوا۔ جناب باری نے فرمایا اے زکریا مجھ سے تو نے ایک صالح بیٹا چاہا تھا۔ اور میں نے تجھ کو ویسا ہی دیا ہے کہ وہ میری اطاعت کرے میں ایسے بندے کو پیار کرتا ہوں کہ شب و روز میری محبت میں رویا کرے اور میرے عذاب سے ڈرا کرے۔ اور سوا میرے کسی سے امید نہ رکھے۔ یہ سن کر زکریاؑ شکر خدا بجا لائے۔ اور بنی اسرائیل کو وعظ نصیحت کرتے رہے۔ ایک دن کہنے لگے کہ میرا بیٹا یحییٰ اگر یہ بات بہشت دوزخ کی سنے گا۔ تو اور بھی روئے گا۔ اور سب بنی اسرائیل

حضرت زکریاؑ کا وعظ سُن رہے تھے۔ اور یحییٰ وہاں گوشے میں بیٹھے ہوئے چپکے سنتے تھے۔ اِن سب کو معلوم نہ تھا۔ اور زکریا بہشت اور دوزخ کا وعظ کہہ رہے تھے۔ چنانچہ حق تعالےٰ فرماتا ہے۔ وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۙ لَهَا سَبْعَةُ اَبْوَابٍ ۭ لِكُلِّ بَابٍ مِّنْهُمْ جُزْءٌ مَّقْسُوْمٌ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۭ اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِيْنَ۔ ترجمہ اور دوزخ پر وعدہ ہے ان سب کا اُس دوزخ کے سات دروازے ہیں نیک اعمال والوں پر بانٹے ہوئے ہیں شاید بہشت کا ایک دروازہ زیادہ ہے کہ بعضے لوگ اللہ تعالیٰ کے فضل سے جاویں گے بغیر عمل کے باقی عمل کے دروازے برابر ہیں اور جو پرہیزگار ہیں باغوں میں ہیں اور ندیوں میں اللہ تعالےٰ فرمائے گا جاؤ اس میں سلامتی سے خاطر جمع سے رہو۔ جب یہ نصیحت و وعظ خوف ورجا کا یحییٰ نبی نے گوشے میں بیٹھ کر اپنے باپ سے سنا۔ آہ مار کے اُٹھے۔ اور وہاں سے نکل کر پہاڑوں کی طرف چلے گئے۔ سات رات دن پہاڑوں پر روتے پھرتے رہے اور ماں اُن کی پہاڑوں میں جاکے سات دن تک اُن کو ڈھونڈتی رہی کہیں اِن کو نہ ملے بعد سات دن کے ایک شبان نے اُن کی خبر دی کہ تمہارا بیٹا تمام دن پہاڑوں میں روتا پھرتا ہے اور شب کو فلانی غار میں جاکر رہتا ہے یہ کیا باعث ہے ان کی ماں نے یہ بات سنتے ہی ان پہاڑوں میں جاکے تمام دن اس غار کے پاس بیٹھی رہیں جب شام ہوئی یحییٰ علیہ السلام نے اس غار کے پاس اپنی ماں کو دیکھا چاہا کہ بھاگیں۔ ماں ان کی رو رو کے کہنے لگیں اے بیٹا ذرا ٹھیر جا مجھ سے بات کر رونا موقوف کر کس واسطے روتا ہے مجھ سے کہو۔ وہ بولے اے ماں میری کیونکر خاموش رہوں۔ دوزخ کی بات مجھ کو یاد پڑتی ہے مجھ کو یہ خوف آتا ہے کہ نہ جانوں کہ اللہ تعالیٰ مجھ کو کہاں لے جاکے رکھے میں وحشت میں پڑا ہوں آخر کیا ہوگا۔ بہر صورت ان کی ماں ان کو سمجھا کے پہاڑ سے ان کو اپنے مکان پر لائیں اور عمران کی اس وقت سات برس کی تھی مسجد میں جاکے گوشہ نشینی اختیار کی عبادت میں مشغول ہوئے اور قوم بنی اسرائیل نے ایک فساد برپا کیا بے شرع چلنے لگے ہرچند کہ حضرت زکریا علیہ السلام ان کو وعظ نصیحت کرتے تھے چونکہ شقاوت ازلی تھی۔ وہ مردود کچھ نہیں سنتے تھے۔ بلکہ حضرت زکریا علیہ السلام کو مارنے کا قصد کیا۔ حضرت نے ان ظالموں کے ہاتھ سے نکل کر ایک درخت کے پاس جاکر پناہ لی۔ وہ درخت بولا اے نبی اللہ آپ میرے پیٹ کے اندر

گھس آیئے یہ کہہ کر درخت از خود پھٹ گیا زکریا اس کے اندر گھس گئے اور وہ مردود سب تعاقب کرتے ہوئے درخت کے پاس گئے بہت ڈھونڈھا آخر نہ پایا حیرت میں آ گئے۔ اور بولے ابھی یہاں زکریا کو دیکھا تھا۔ کہاں غائب ہو گیا۔ یہ کہہ رہے تھے۔ کہ اتنے میں شیطان مردود نے آکر ان کو بتا دیا۔ اور کہا زکریا اس درخت کے اندر گھس گیا ہے۔ دیکھو شگاف اس کا اب تک مٹا نہیں تب ان مردودوں نے آرہ لا کر اس درخت کو سر سے پاؤں تک چیر ڈالا جب حضرت کے سر مبارک پر آرہ جا لگا تو حضرت اُف کر اُٹھے اور فوراً جبرائیلؑ نازل ہوئے اور حضرت سے کہا اے زکریا خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ اگر تو اُف کرے گا تو صابر پیغمبروں کے دفتر میں تجھ کو داخل نہ کروں گا۔ کیونکہ تو نہیں جانتا ہے کہ خدا سارے جہان کا پناہ دہندہ ہے کیوں تو نے اس درخت سے پناہ مانگی تھی۔ اب درخت سے ہی پناہ اور مدد مانگ وگرنہ تو صبر کر اس بلا سے پس زکریا نے سر پر آرہ لگنے سے اُف نہ کیا۔ اور جان بحق تسلیم کی یہ خبر یحییٰ کو پہنچی کہ کافروں نے زکریا کو اس درخت کے اندر آرے سے چیر ڈالا یحییٰ علیہ السلام نے سن کے کہا۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔

## قصہ یحییٰ پیغمبر علیہ السلام کا

کہتے ہیں کہ یحییٰ پیغمبر علیہ السلام اپنے والد کی وفات کے بعد بھی بہت دن مسجد کے اندر عبادت میں مشغول رہے اور بنی اسرائیل میں بلکہ نام ایک عورت تھی۔ شوہر اول کی طرف سے ایک بیٹی اس کی تھی۔ وہ چاہتی تھی کہ شوہر ثانی کا اپنی بیٹی سے نکاح کرے اور سب بنی اسرائیل اس کی بات پر متفق تھے۔ اور یحییٰ کو بھی سب نے بلایا۔ کہ موافق شرع شریف کے اس کے شوہر ثانی سے نکاح پڑھا دیں یحییٰ نے کہا۔ کہ تمہارے شوہر کا نکاح درست نہیں۔ تب ملکہ نے غصہ ہو کر اپنے شوہر سے یہ بات کہی کہ یحییٰ منع کرتے ہیں۔ کہ دختر ربیبہ سے نکاح کرنا درست نہیں ہے۔ وہ اس شہر کا بادشاہ تھا۔ حکم دیا کہ اس کو باندھ کر میرے پاس لاؤ۔ تب بموجب اس کے حکم کے کافروں یحییٰ علیہ السلام کو اسی طرح سے حاضر کیا تو وہیں جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے۔ اور فرمایا اے یحییٰ اگر تم حکم کرو تو اس شہر کو غارت کردوں۔ حضرت یحییٰ نے کہا اے جبرائیلؑ میری تقدیر میں یہی لکھا ہے۔ کہ میں

اس کے ہاتھ سے مارا جاؤں وہ بولے ہاں تب یحییٰ نے کہا۔ رَضِیْتُ بِقَضَآءِ اللّٰہِ تَعَالٰی ترجمہ
راضی ہوں میں اللہ تعالیٰ کی قضا سے آخر اس بادشاہ مردود نے یحییٰ کو مار ڈالا جب سر
مبارک تن سے جدا کیا پھر کہا اے بادشاہ اپنی جورو کی بیٹی سے نکاح درست نہیں فرشتوں
نے یہ حال دیکھ کر جناب باری میں عرض کی کہ یا الٰہی یحییٰ نے کیا گناہ کیا تھا کہ اس طرح مارے
گئے۔ حق جل شانہ نے فرمایا اے فرشتو وہ میرا دوست ہے میں نے اس کو اپنے پاس بلا لیا۔
انہوں نے عرض کی الٰہی اپنے دوست کو اس طرح مارتے ہیں ندا آئی اے فرشتو میری خلق میں
مشہور ہے کہ دشمن کو مارنا اور دوست کو بچا رکھنا چاہیئے کیونکہ دشمن سے ضرر کسی کو نہ پہنچے اور دوست
سے نفع ہو۔ اور میں خدا سارے جہان کا ہوں۔ دوست کو مارتا ہوں اور دشمن کو پالتا ہوں۔ تاکہ
تاکہ میری مخلوق کو معلوم ہو کہ نہ دوست سے مجھ کو نفع ہے۔ اور نہ دشمن سے مجھ کو ضرر۔ جب
یحییٰ نے جان بحق تسلیم کی تب اس ملکہ کافرہ نے اپنی بیٹی کا اپنے شوہر سے نکاح کر دیا بعد
اس کے اس پر غضب الٰہی نازل ہوا کسی کام کو چھت پر گئی ہوا نے اس کو اڑا کے میدان میں
پھینک دیا وہاں شیر صحرائی موجود تھا۔ دفعتہً اس کو پکڑ کر پھاڑ کر پارہ پارہ کر کے کھا گیا اور واصل
جہنم ہوئی۔ بعد اس کے اس کا شوہر پلید مع قوم اپنی کے غضب الٰہی سے جہنم رسید ہوا۔

## قصہ جرجیس پیغمبر علیہ السّلام کا

کہتے ہیں کہ جرجیس پیغمبر ملک شام میں فلسطین ایک جگہ ہے وہاں ان کی سکونت تھی۔ اور اس
ملک میں ایک بادشاہ بت پرست تھا۔ نام اس کا دادیانہ تھا۔ اس ملعون نے ان کو شہید کیا۔
تفسیر میں لکھا ہے کہ ہزار بار مارا ہزار بار زندہ ہوئے۔ سبب اس کا یہ تھا۔ کہ دادیانہ پلید حضرت عیسیٰؑ
کے کئی برس آگے تھا۔ بت بنا کر زر و جواہر سے سجا کے اور مشک و عنبر سے معطر کر کے سجدہ کرتا۔ اور
لوگوں سے سجدہ کرواتا تھا جو شخص سجدہ نہ کرتا۔ اس کو آگ میں ڈال دیتا۔ خدائے تعالےٰ
نے جرجیسؑ پیغمبر کو شہر فلسطین میں بھیجا تاکہ اس ملعون کو خدا تعالےٰ کی طرف ہدایت کرے
اور راہ بتاوے پس جرجیسؑ نے جا کر خدا تعالےٰ کی طرف اس پلید کو دعوت کی اور کہا اے
دادیانہ بت پرستی چھوڑ دے خدا تعالےٰ ارض و سما کی عبادت کر جو کہ دانا و بینا و خالق و رازق

سارے جہان کا مالک ہے وہ بولا اے جرجیس اگر تیرا خدا ہے تو کیوں تجھ کو تیرے خدا نے دولت دنیا سے محروم رکھا ہے ہم کو تو ہمارے خدا نے سلطنت دی ہے۔ اور سب کچھ ہم کو حاصل ہے۔ تو کیوں غریب رہا۔ پس آپ نے فرمایا کہ دنیا کی دولت و زندگی کو بقا نہیں جس کو ہمیشہ بقا و مدام ہے وہ دولت اچھی ہے۔ اُس کے امیدوار ہم ہیں۔ اُس پلید نے کہا کہ وہ کون چیز ہے۔ حضرت نے فرمایا وہ نعمت بہشت ہے۔ جس میں دکھ محنت نہیں ہمیشہ سرداری ہے۔ اور بے زوال ہے حضرت نے جب ایسی ایسی باتیں اس کو سنائیں پلید نے کہا کہ اِس کو دار پر چڑھا کہ اینٹ پتھر اور رشانہ آہنی سے اس کا گوشت پوست نکال کر ہڈیاں آگ میں جلا دو۔ پس کافروں نے ویسا ہی کیا کہ آگ میں ڈال دیا پھر حضرت نے اس کے اندر سے پکار کے کہا۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پھر اس وقت اللہ تعالیٰ نے ان کو نجات دی پھر جرجیس نے اے لوگو کہو۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ پھر اس ملعون نے کہ چھ میخیں لوہے کی گرم کر کے ایک کے سر میں مارو۔ کہ مغز اس کا نکل پڑے اور ایک سینے پر اور باقی چار ہاتھ پاؤں میں زمین پر گرا کر مار کے رکھ دو پس کافروں نے ویسا ہی کیا۔ اور جان اس کی قبض ہوئی۔ پھر خدا تعالیٰ کے حکم سے فرشتے آئے اور میخیں اٹھائیں اور جی اٹھے ایک سرموان کو صدمہ نہ پہنچا پھر کہا اے کافر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ۔ کہو بت پرستی چھوڑ دو۔ اور خدا تعالیٰ کو پوجو یہ سن کے پھر ملعون نے گندھک اور گھی ملا کے جرجیس کو دیگ میں رکھ کے چولھے پر چڑھا دیا۔ جب روغن اور گندھک جوش میں آیا خدا تعالیٰ کے فضل سے فوارہ چشمے کا چولھے کے اندر سے پھوٹ نکلا۔ دیگ سرد ہو گئی۔ خدا تعالیٰ کے فضل سے ایک بال پر حضرت کے صدمہ نہ پہنچا۔ سلامت دیگ سے نکل آئے۔ یہ حال دیکھ کر پھر پلید نے کہا اے جرجیس تجھ کو اتنے عذاب میں میں نے ڈالا کچھ تجھ پر اثر نہ ہوا حضرت نے کہا اے ملعون جس نے آسمان کو بے ستون اور زمین کو پانی پر رکھا کیا اس سے اتنا بھی نہیں ہو سکتا کہ تیرے عذاب سے مجھ کو بچا دے فضل و کرم سے نگاہ رکھے وہ رب العالمین ہے یہ سن کر وہ پلید ڈرا کہ مبادا خلق اس پر جمع ہو کر۔ ملک میرا چھین لے پھر میخیں ان کے چاروں ہاتھ پاؤں میں مار کر قید میں ڈال رکھا اور ایک پتھر چالیس جوانوں نے لا کے حضرت کے پیٹ پر رکھ دیا جب شب ہوئی۔ تو خدا تعالیٰ کے حکم سے فرشتے آئے پتھر اور میخیں اٹھائیں اور کھانا

پانی ان کو کھلا کے خدا کی طرف سے پیغام وسلام کہا کہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ سات برس
تک تم مبتلا رہو گے۔ مصیبت اٹھاؤ گے۔ اس پر تم کو صبر کرنا ہے۔ اور شاکر رہنا ہے۔ بعد
اس کے شہید ہو گے پس صبح کو جرجیس اٹھ کے اس بادشاہ پلید کے پاس گئے۔ اس نے
پوچھا۔ تم جرجیس ہو۔ حضرت نے کہا ہاں میں جرجیس ہوں۔ اس پلید نے کہا تم کو کس نے
اس بلا سے خلاص کیا۔ حضرت نے فرمایا آسمان وزمین کے خالق نے مجھ پر رحم کیا۔ پھر مردود نے
اپنے پلیدوں سے کہا۔ کہ اسے لے جا کے آرے سے چیر ڈالو۔ تب کافروں نے حضرت
کو آرے سے دو ٹکڑے کر کے شیروں کے سامنے ڈال دیا۔ شیر ان کو دیکھ کے سر جھکا کے
آداب بجا لائے۔ اور گرد ان ان کے نگہبان ہو رہے تھے۔ رات کو پھر اللہ تعالیٰ نے اُن کو
زندہ کیا۔ اور فرشتوں کے ہاتھ کھانا پینا بھیجا۔ اور کہا کہ جرجیس کو میری طرف سے جا کے
سلام کہو۔ کہ کل کے روز تمام کافر عیدگاہ میں جاویں گے تم وہاں جا کے سب کو اللہ تعالیٰ
کی طرف دعوت کرو۔ پس جرجیسؑ نے خدا تعالیٰ کے فرمانے سے فجر کو ان کے پاس جا کے
خدا تعالیٰ کی طرف دعوت دی۔ کافروں نے کہا حضرت سے کہ تم کو پارہ پارہ ٹکڑے ٹکڑے
کر کے کل میدان میں ڈالا تھا۔ تعجب ہے کہ تم وہاں سے کس طرح زندہ ہو آئے ہو۔ حضرت
نے کہا۔ اسی طرح میرا رب عدم سے وجود کرتا ہے اور وجود سے معدوم اور مجھ کو زندہ کیا اور
تمہارے پاس بھیجا۔ تم کیوں نہیں ایمان لاتے ہو۔ واجب ہے کہ تم مسلمان ہو جاؤ۔ کافروں
نے کہا ہم کو معلوم ہوتا ہے۔ کہ تیرا سارا کھیل جادو کا ہے تو ہماری آنکھیں جادو سے بند کر دیتا
ہے۔ ہم نہیں سمجھتے تب اس پلید نے سارے جادوگروں کو اکٹھا کر کے ان سے کہا کہ تم اپنے
جادو سے یا کسی حکمت سے جرجیس کو مار سکو گے تو ہم تم کو بہت دولت دیں گے اور خوش
کریں گے انہوں نے کہا اے جہاں پناہ آپ خاطر جمع سے رہیئے۔ ہم ابھی اس کو دفعہ
کرتے ہیں۔ وادیانہ نے کہا تم کس طرح اس کو مارو گے مجھ کو بتاؤ۔ پس ان میں سے ایک سردار
جادوگر نے کہا اے جہاں پناہ آپ ہم کو ایک گائے منگا دیجئے ہم آپ کو دکھائے دیتے
ہیں۔ تب بادشاہ گمراہ نے ایک گائے ان کو منگا دی۔ انہوں نے گائے کے کان میں منتر
پڑھ کے پھونکا فوراً وہ گائے دو ٹکڑے ہو کر دو بیل بن گئے اور دونوں سے زمین پر ہل جوتنا

اور گیہوں ڈالی اور وہ گیہوں اُگ کر بڑی ہوئی پھر فوراً پختہ ہوئی تب اس کو کاٹ لیا اور آٹا پیس کر روٹی پکا کر کھائی پس وادیانہ لعین یہ دیکھ کر بہت خوش ہوا اور کہا کہ تم جرجیس کو مار سکو گے۔ تب ایک پیالہ پانی کا منگوا کر اس پہ جادو سے دم کیا۔ اور جرجیس کو پینے کو دیا۔ آپ بسم اللہ پڑھ کر ایک دم میں پی گئے تب جادوگر نے حضرت سے پوچھا کہ صاحب کیا معلوم ہوا حضرت نے کہا میں بہت پیاسا تھا تم نے ٹھنڈا پانی دیا۔ میں پی کر ٹھنڈا ہوا جی بھر گیا۔ خدا تمہارا بھلا کرے پس سردار جادوگر نے کہا جو پانی میں نے تم کو پینے دیا۔ یہ اگر اور کوئی پیتا تو اب تک اس کا پتہ بھی نہ ملتا۔ اب معلوم ہوا مجھ کو کہ تم بڑے ساحر ہو سحر سازی میں تم سے ہم پہنچ نہیں سکیں گے پس اس میں اور شہرت ہو گئی۔ کہ جرجیس بنی اسرائیلوں میں بڑے کامل ہیں ایک دن ایک عورت نے ان کے پاس آ کے کہا اے حضرت میں بڑھیا فقیرنی ہوں ایک گائے میری تھی اس کا دودھ بیچ کے میں زندگانی حاصل کرتی تھی۔ وہ مر گئی اب مجھ پر فاقے گذرے ہیں آپ خدا کے پاس میرے لئے دعا کریں۔ میری گائے جی اٹھے تو میں اُس سے زندگی حاصل کروں تب حضرت نے اس سے کہا۔ کہ اس گائے کی ہڈیاں ایک جا جمع کر کے یہ میرا عصا لے جا کر اس پر مار کر کہو۔ کہ اے گائے خدا کے حکم سے اُٹھ کھڑی ہو۔ اسی وقت خدا کے حکم سے اٹھ کھڑی ہو گی۔ تب بڑھیا نے حضرت کے فرمانے سے ویسا ہی کیا۔ اور خدا کے حکم سے وہ گائے جی اُٹھی ویسی ہی ہو گئی۔ پس یہ معجزہ اور کرامت لوگوں میں مشہور ہوئی۔ ایک دن ایک شخص کہ وہ بادشاہ کے مقربوں میں سے تھا قوم اپنی سے کہنے لگا۔ اے لوگو جو جو کرامت عجیبہ جرجیس سے تم نے دیکھی ہے اس سے تم کو کچھ معلوم ہوا وہ کیسا ہے۔ اور وہ کون ہے مجھ کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ نبی برحق ہے قوم نے اس سے کہا۔ اے صاحب ہم کو معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو تو جرجیس کے جادو نے لے لیا۔ اور راہ سے بھٹکا دیا۔ اب تم سے گئے گذرے اس نے کہا۔ کہ نہیں مجھ کو اللہ تعالےٰ نے راہ بتائی ہے۔ اور میں طرف اس کی ہوا یہ کہہ کر ایمان لایا۔ اور چار ہزار آدمی اس کے ساتھ مسلمان ہوئے۔ اور اس ملعون وادیانہ بادشاہ نے ان سب مسلمانوں کو مروا ڈالا۔ اور سب شہید ہوئے۔ اور پھر اس مردود کے لشکر میں سے ایک مردود نے کہا کہ اے جرجیس تیری نبوت کی کیا دلیل ہے۔ ہم کو دکھا۔ تب ہم تجھ پر ایمان لادیں گے۔ اور تیرے خدا کو مانیں گے۔ تب حضرت نے فرمایا کہ تم کیا معجزہ دیکھا چاہتے ہو وہ بولا کہ ہم جس کرسی پر بیٹھے ہیں۔ اگر تو سچا نبی ہے۔ تو اپنے خدا سے کہہ۔ کہ اس۔

کرسی کی چار لکڑیوں سے چار درخت مختلف الجنس پیدا ہوویں، اور ڈالی پتے اس میں لگیں اور میوے پھلیں ہم کھاویں تب ہم جانیں گے کہ تو سچا نبی ہے، حضرت نے کہا کہ یہ تو میرے خدا کی قدرتوں میں سے ادنیٰ بات ہے، تب جرجیسؑ نے حق تعالےٰ سے دعا مانگی اور ویسا ہی ہوا مگر پھر بھی ان کافروں نے انکار کیا اور نہ مانا، اور کہا کہ تو بڑا جادوگر ہے ہم تیری بات کو نہیں سنیں گے۔ بعد اس کے بادشاہ ملعون نے ایک صورت گائے عظیم البطن تانبے سے بنا کر اور اس کے اندر روغن نفط اور روغن عرعر اور گندھک بھر کے جرجیس کو اس کے اندر ڈال کر آگ لگا دی خدا کی مرضی ایسی ہوئی کہ اس دن جھڑی طوفان آندھی آئی اور بجلی کڑکنے لگی، کئی دن تک اندھیرا رہا لوگوں کو تمیز دن رات کی نہ رہی لوگ گھبرا گئے، اور میکائیل کو حکم ہوا۔ تو اس نے آکر اس گائے کو زمین پہ پٹک مارا اور جرجیس اس کے پیٹ کے اندر سے سلامت نکل آئے، پھر کافروں سے جا کے کہا اے کافرو خدا تعالےٰ سے ڈرو اور اس پر ایمان لاؤ اور کلمہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ جُرْجِیْسُ نَبِیُّ اللّٰهِ کہو کافروں نے کہا اے جرجیس ہماری قوم بہت مری ہے تم اگر اس کو جلا سکو گے، تب ایمان لاویں گے، جرجیس نے کہا یہ تو ہمارے خدا تعالیٰ کی ادنیٰ قدرتوں کی بات ہے، اس نے ایک کن کہنے سے سارے عالم کو پیدا کیا، ان مردوں کو زندہ کرنے میں کتنی دیر ہے، پس حضرت نے گورستان میں جا کے دعا کی اور ہڈیاں مُردوں کی مٹی ہو گئی تھیں، خدا کے حکم سے اور ان کی دعا سے اس دن بارہ ہزار مردے زندہ ہو کر قبروں میں سے اٹھے اور انہوں کے بیچ میں ایک شخص جو نام اس کا نوفل تھا حضرت نے اس سے پوچھا کہ اے شیخ تم کو مرے ہوئے آج کتنے برس ہوئے اور تمہارا ملت و دین کون سا تھا وہ بولا میں نے دین اپنا بت پرستی پر چھوڑا تھا اور میرے مرنے کو آج چار ہزار برس ہوئے ہیں اے حضرت ہر روز زندگی ہوتی ہے بہت عذاب میں ہوں پھر ایک بڑھیا عورت آئی ساتھ ایک لڑکا لے آئی اور بولی اے حضرت یہ میرا بیٹا اندھا اور گونگا اور لنگڑا اور بہرہ ہے آپ اس بے چارے کے حق میں دعا کریں کہ یہ اچھا ہو جاوے، تب حضرت نے آب دہن اپنا اس کی آنکھوں میں لگا دیا، وہ بینا ہو گیا، اور کان میں دعا پھونکی، تب شنوا ہوا، اور باقی دو علتیں رہیں، بڑھیا نے کہا اے حضرت اس کو بھی اچھا کر دیجئے، تب حضرت نے فرمایا زبان اور پاؤں دونوں باقی رہیں، خدا چاہے

تو مجھے اچھا کروں گا۔ پس وہ بڑھیا کافرہ تھی ایمان لے آئی اور مسلمان ہو گئی اور بادشاہ دادیانہ کو
خبر پہنچی اور اس خبر کے سنتے ہی جرجیس کو اس بڑھیا کے گھر میں قید رکھا اور کھانا پینا بند کیا۔ اس
وقت وہ بڑھیا گھر سے نکل کر کہیں باہر کو گئی تھی اور اس کے گھر میں ایک ستون لکڑی کا تھا۔ حضرت
کی دعا سے وہ ستون تازہ درخت ہوا۔ شاخیں نکلیں اور ہزار طرح کے میوے دنیا کے
اس میں پھلے اور بڑھیا نے گھر میں آ کے دیکھا۔ وہ ستون لکڑی کا تازہ ہوا دیکھا اور اس
میں طرح طرح کے میوے پھلے ہیں۔ یہ دیکھتے ہی متعجب ہوئی اور یقین کامل ہوا کہ جرجیس
نبی برحق ہے۔ دادیانہ مردود نے یہ سن کر اس بڑھیا کے گھر کو کھدوا ڈالا اور اس درخت کی طرف
جب نظر کی فوراً وہ درخت میوہ دار ستون خشک جیسا تھا ویسا ہی ہو گیا اور حضرت جرجیس کو زمین
پر لٹا کے میخیں آہنی چاروں ہاتھ پاؤں میں ماریں اور سر مبارک کو شکنجہ آہنی میں کھینچا اور حضرت
جان بحق تسلیم ہوئے اور لاش جلا کے خاک کر کے دریا کے درمیان ڈال دی۔ پیچھے
ایک آواز غیب سے آئی۔ چنانچہ اُن کافروں نے بھی سُنی۔ اے دریا خدا تعالے کے حکم سے اس
جسم مبارک کو تو اپنی حفاظت میں مسلم سوکھے پر ڈال دے اسی وقت دریا نے سلامت وجود اُن
کا سوکھے پر ڈال دیا۔ کافروں نے یہ دیکھ کر تعجب کیا اور کہا کہ دیکھو جرجیس کے خدا نے جرجیس کو
پھر زندہ کیا پھر جرجیس اُن کے ساتھ خدا کی مہر سے آئے اور کافروں نے ان سے کہا اے جرجیس
تو ہمارے بت کو سجدہ کر اور اس کے نام پر جانور چڑھا۔ حضرت نے کہا میں ہرگز یہ فعل نہ کروں گا اور ان
پلید کافروں نے یہ سن کر غلط اور الٹا جانا کہ جرجیس نے سجدہ بت قبول کیا۔ اور دادیانہ نے بھی
یہ بات سن کر حضرت جرجیسؑ کے سر چشم کو بوسہ دیا اور کہا کہ آج ہمارے یہاں رہو۔ کچھ کھاؤ پیو
اور آرام کرو۔ تم کو میں نے بہت رنج دیا۔ تم نے بہت تکلیف اٹھائی۔ پس جرجیس اس دن دادیانہ
کے مکان پر جا کر نماز عشاء کی پڑھ کے توریت با آواز خوش پڑھنے لگے اور مردود دادیانہ کی جورو
پر اللہ کی مہر ہوئی اور کلام ربانی سن کر رونے لگی۔ اور جرجیس علیہ السلام پر ایمان لا کر مسلمان ہوئی
اور یہ بات شہر میں غلط شہرت پکڑ گئی کہ جرجیس نے دولت کے طمع سے بت کو سجدہ کیا۔ نعوذ باللہ
من ذالک پس وہ عورت بڑھیا جو اوپر مذکور ہے اپنے بیٹے کو لے کر پھر حضرت کے پاس آئی اور
بولی اے حضرت یہ لڑکا میرا گونگا ہے اور لنگڑا ہے آپ اس کو اچھا کر دیجئے۔ تب حضرت

نے اس لڑکے کو بلایا اور کہا کہ اے لڑکے اس نے جواب دیا لبیک یا نبی اللہ زبان اس کی کھل گئی۔ پھر حضرت نے فرمایا اے لڑکے تم جاؤ بت خانہ میں میری طرف سے بتوں کو جاکر کہدو کہ جرجیس نبی تمہیں بلاتا ہے۔ تب وہ لڑکا اٹھا اور وہیں پاؤں اس کے درست ہوئے اور بت خانے میں گیا۔ اس میں ستر بت تھے۔ ان میں سے بڑے کا نام ناقلون تھا اس کو کہا کہ جرجیس نبی تم کو بلاتے ہیں۔ خدا کے حکم سے اٹھو۔ میرے ساتھ چلو بت یہ سن کر سرنگوں ہو کر بت خانے سے سب باہر نکل آئے اور حضرت کے سامنے سر اطاعت کا زمین پر رکھا۔ تب حضرت نے ان کے سروں پر ٹھوکریں ماریں۔ سب بتوں کو زمین کے نیچے دھنسا دیا۔ اور یہ سب حقیقت دیکھ کے دادیانہ پلید کی جورو اپنی قوم سے بولی اے لوگو جرجیس کے خدا سے تم گناہ اپنے بخشواؤ۔ اور پناہ مانگو ایمان لاؤ۔ اگر ایمان نہ لاؤ گے تو بتوں کی طرح خاک میں مل جاؤ گے۔ دادیانہ پلید نے اس سے کہا کہ اے بی بی آج ستر برس سے وہ جرجیس دلائل اور آیات اور معجزے ہم کو دکھلاتا ہے اس پر ہم ایمان نہیں لاتے ہیں۔ اور تم ایک دن کے معجزے سے ان پر ایمان لائی ہو۔ وہ بولی اے صاحب تم اپنی شقاوت ازلی سے ایمان نہ لائے شقی رہے اور مجھ کو سعادت ازلی لکھی ہیں اسلام سے مشرف ہوئی۔ پس یہ سُن کے دادیانہ نے اس کو اسی دار پر کھینچا جس دار پر کہ جرجیس کو کھینچا تھا پس وہ نیک بخت بہشتی ہوئی جان بحق تسلیم ہوئی۔ بعد اس کے جرجیس نے رونے مبارک اپنا بسوئے آسمان کر کے کہا۔ یارب تو دانا بینا ہے۔ آج سات برس سے میں تکلیف اٹھاتا ہوں تو نے کہا تھا کہ سات برس تک تم کافروں سے تم رنج و محنت اٹھاؤ گے اور صبر کرو گے پس وعدہ پورا ہوا اب صبر نہیں کرسکتا ہوں کافروں کے ہاتھ سے بہت عاجز ہوا مجھ میں طاقت نہیں مجھ کو شہادت نصیب کر شہیدوں میں داخل کر اور ان کافروں پہ عذاب نازل کر اور جو تجھ پر ایمان لائے ہیں ان پر رحمت نازل فرما پس حضرت جرجیس علیہ السلام نے جب دعا سے فراغت حاصل کی ایک آتش غضبناک آسمان سے نازل ہوئی۔ بجلی کڑکی اور ان کافروں پر گری۔ یہ دیکھ کہ حضرت پر انہوں نے تلوار ماری کہ ان کی دعا سے یہ عذاب نازل ہوا۔ پس حضرت جرجیس علیہ السلام نے اپنے حسب دلخواہ درجہ شہادت پایا۔ وہ دن سہ شنبہ کا تھا۔ کہ آسمان سے آتش نازل

ہو کر شہر کے سارے کفاروں کو جلا دیا۔ اور وہ سب جہنم میں جا بسے ان میں سے تیس ہزار آدمی جو ایمان لائے تھے وہ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے بچ گئے۔ واللہ اعلم بالصواب

## قصہ شمعون پیغمبر علیہ السلام کا!

مروی ہے۔ کہ شمعون نبی بڑے حق پرست اور شجاع تھے۔ اور کہتے ہیں کہ بال بدن میں بہت تھے مثال بال سر کے اللہ نے ان کو بہت قوت دی تھی۔ اور عموزیہ نام ایک شہر کا ہے لب دریائے روم اس شہر کے بادشاہ کا نام فوطہ تھا۔ بڑا کافر تھا۔ اس نے ایک مکان عالی شان دریا کے کنارے تیار کیا تھا۔ بڑے بڑے ستونوں سے اور اس میں وہ جشن کرتا تھا۔ شمعون برس میں چار مہینے اس شہر میں جا کے کافروں سے لڑتے اور اس بادشاہ کا چھ ہزار لشکر تھا۔ وہ سب ان سے لڑتے اور شمعون اکیلے ہزار جوانوں کو اس کے مار آتے باقی سب زخمی اور مجروح ہو جاتے بعد اس کے اپنے گھر میں بیٹھ کے چار مہینے حق سبحانہ تعالےٰ کی عبادت کرتے اور چار مہینے خلق کی ضیافت کرتے اور خدا تعالیٰ ان کافروں پر ان کو ہمیشہ غالب رکھتا تھا۔ آخر کافر سب ان سے عاجز رہتے۔ کہتے ہیں کہ شمعون کی بی بی نیک بخت پارسا تھی۔ کافروں نے صلاح کی کہ شمعون کی عورت کو کچھ فریب دیا چاہیئے۔ تب بادشاہ عموزیہ نے فریب کر کے کسی شخص کو مخفی شمعون کی عورت کے پاس بھیجا۔ اس نے آکے کہا اے بی بی ہم دیکھتے ہیں۔ کہ شمعون تمہاری طرف رغبت نہیں کرتے ہیں۔ غیر کی طرف ان کا خیال ہے تم اگر ایک کام کرو کہ ان کو کسی طرح مار ڈالو۔ تو ہمارا بادشاہ عموزیہ تم سے نکاح کرے گا۔ تم آرام سے رہو گی اور تخت سلطنت تم کو ملے گی بادشاہی کرو گی۔ پس عورت ناقص العقل نے دنیا کی طمع سے کہا کہ جو تمہارا بادشاہ حکم کرے گا میں بسر و چشم بجا لاؤں گی۔ تب اس نے ایک رسی اس کو دی کہ جب شمعون رات کو سو رہے گا تم اسی رسی سے باندھ رکھیو۔ اور ہمیں خبر دیجیو بادشاہ کے پاس لے جا کے مار ڈالیں گے پس اس مردود کے کہنے سے شمعون کی بی بی نے رسی چھپا کے رکھ دی جب رات ہو گئی تو شمعون سو گئے بی بی نے ان کو نیند میں باندھا جب نیند سے چونک اٹھے تو ہاتھ پاؤں لپٹے بستہ دیکھے رسی توڑ ڈالی جورو سے پوچھا کس نے مجھ کو باندھا تھا وہ بولی میں نے شمعون علیہ السلام نے کہا تم نے

مجھ کو کیوں باندھا تھا۔ میں تمہارا زور آزماتی تھی کہ تم کو زور ہے یا نہیں کوئی دشمن تم سے لڑ
سکتا ہے یا نہیں، شمعون علیہ السلام نے کہا کہ تم خاطر جمع رکھو۔ کوئی دشمن خدا کے فضل سے ہم
سے زور میں بڑھ نہیں سکے گا ہم کو چھوڑ دو۔ تب شمعونؑ کو چھوڑ دیا پھر چار مہینے کے بعد حضرت
شمعون علیہ السلام اس شہر میں جہاد کو گئے وہاں سے لڑائی فتح کر کے آئے پھر بادشاہ عموزیہ نے
حضرت شمعون علیہ السلام کی بی بی کے پاس لوگوں کو بھیجا وہ بولی میں نے حضرت کو باندھا تھا مگر وہ بڑا
زور آور ہے۔ اس نے رسی توڑ ڈالی، بادشاہ سے جا کے کہو انہوں نے جا کے کہا پھر بادشاہ نے
بہت سا روپیہ دے کر اور ایک لوہے کی زنجیر بی بی کے پاس بھیجدی کہ اس سے باندھ رکھیو
اور مجھ کو خبر دیجیو۔ پس دوسرے دن شمعون کو ان کی بی بی نے لوہے کی زنجیر سے باندھا، جب حضرت
نیند سے اٹھے ہاتھ پاؤں اٹھاتے ہی زنجیر ٹوٹ گئی۔ پھر اس کی خبر بادشاہ کو پہنچی بادشاہ عموزیہ
بولا۔ کہ لوہے کی زنجیر سے اور کوئی چیز مضبوط نہیں میں کیا بھیجوں۔ اب وہ جس طرح ہو سکے
اس کو میرے پاس باندھ کے بھیج دیوے۔ پھر انہوں نے آ کے اُن کی بی بی سے کہا وہ بولی
بہت اچھا میں کچھ تدبیر کر کے کہلا بھیجوں گی آپ سب خاطر جمع رکھیے۔ ایک دن حضرت شمعونؑ
لڑائی سے آ کر گھر میں اپنی بی بی سے ہر طرح کی باتیں کرنے لگے بی بی نے کہا اے صاحب تم
کو اللہ تعالیٰ نے بہت ہی زور دیا ہے ایسی کوئی چیز ہے کہ تم کو اس چیز سے بند کر کے ہم رکھ
سکیں۔ تم اس کو نہ توڑ سکو۔ حضرت نے فرمایا تم کو اس سے کیا مطلب ہے کیوں پوچھتی ہو۔
وہ بولی میں پوچھتی ہوں کہ تم سے اور کوئی زور آور ہے یا نہیں شمعون نے کہا مجھ کو ایک چیز سے
باندھ سکتی ہو۔ میرے سر کے بالوں سے یا بدن کے بالوں سے اس کو میں نہیں توڑ سکوں گا۔ تب
ان کی عورت نے یہ سن کر شب کو نیند میں ان کے سر اور بدن سے بال تراش کر رسی بٹ کے
دست و پا ان کے مضبوط باندھے انہوں نے نیند سے اٹھ کے بی بی سے پوچھا۔ کیوں جی
یہ کس نے مجھ کو باندھا۔ وہ بولی میں نے باندھا تمہاری قوت آزماتی ہوں کہ کوئی دشمن تم سے
زور میں بڑھ سکتا ہے یا نہیں۔ میں دیکھتی ہوں۔ تب حضرت نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے
فضل سے مجھ کو کوئی دشمن باندھ کر نہیں رکھ سکتا ہے۔ مگر خدا کی مرضی میں نہیں کہہ سکتا ہوں
آؤ بند میرے کھولو۔ وہ بولی کئی دفعہ میں نے آپ کو باندھا تھا۔ آپ نے اپنی قوت سے کھولا تھا

اس دفعہ کیوں بلاتے ہو۔ حضرت نے کہا میں اگر ہلوں زور کروں تو تمام بدن کی ہڈیاں درہم برہم
ہو جاویں گی۔ پس اُن کی عورت نے جب دریافت کیا کہ بال کے بند توڑنے کی ان کو طاقت
نہیں رہی۔ تب بادشاہ عموزیہ کو یہ خبر دی یہ خبر سنتے ہی اس ملعون نے ہزار مرد جنگی شتر
سوار بھیجے کہ شمعون کے ہاتھ پاؤں ناک کان کاٹ کے اور آنکھیں اور زبان نکال کے شتر
پر لاد کے میرے پاس لے آویں۔ پس کافروں نے جا کے ان کو اسی طرح لا کے حاضر کیا
اور کافر سب بولے اب ہم شمعون کے ہاتھ سے بچے جب ان کو بے دست و پا اور زبان کٹی
ہوئی پائی اور آنکھیں نکلی ہوئی تھیں صرف ایک دھڑ تھا۔ بادشاہ عموزیہ کے سامنے لے جا کر
رکھا۔ کوئی شخص کہنے لگا میرے باپ کو اس نے مار ڈالا ہے اور کسی نے کہا اس نے میرے
بھائی کو مارا ہے اور ہر شخص دعوے کرنے لگا۔ پس جب دیکھا کہ دھڑ میں ہنوز جان باقی ہے
کہنے لگے اس کو کسی عذاب سے مار ڈالو۔ کافروں نے دریا کے کنارے لیجا کے بالا خانے پر
سے ان کو دریا میں گرا دیا۔ خدا کے حکم سے جبرائیلؑ نے شمعون کو ہوا پر سے اٹھا لیا۔ اور تمام
ہاتھ پاؤں آنکھ۔ کان۔ ناک غرض جو جو اعضا ان کے دھڑ سے کافروں کے جدا کئے تھے خدا کی
قدرت سے سب ان کے جا بجا مقاموں میں لگ گئے جبرائیلؑ نے کہا اے شمعون خدا نے
تم کو بہت قوت دی ہوئی ہے اٹھ کھڑے ہو جاؤ۔ اور اس ملعون کے مکان کا ستون پکڑ کے
تمام حصار اور مکانوں کو کھود کے دریا میں ڈال دو۔ تب شمعونؑ نے اللہ کو یاد کر کے حصار کو مع مکان
اور تمام زمین شہر کی کھود کر مع لشکر اس کے اٹھا کر دریا میں ڈال دیا ایسا کہ ایک متنفس اور شہر کا
نام و نشان بھی باقی نہ رہا۔ اور شکر خدا بجا لائے اور اپنے گھر پہ جا کر اپنی بی بی کو مار ڈالنے کا قصد
کیا۔ خدا کے حکم سے جبرائیلؑ آئے اور کہا کہ خدا تعالیٰ تم کو فرماتا ہے کہ اپنی بی بی کو مت مار و اذیت
مت دو۔ کیونکہ اس نے نادانی سے بادشاہ عموزیہ کی صلاح سے تم کو باندھ کے اس کے
حوالے کر دیا تھا اور عورت ناقص العقل ہوتی ہے۔ اس کی تقصیر معاف کرو اس سے پیار کرو
خدا مالک ہے یہاں تک قصص الانبیاء میں قصہ حضرت شمعون نبی علیہ السلام کا ہے۔ اور بعض
کتابوں میں جیسی کہ تفسیر مراد یہ اور جامع التواریخ اور سوا اس کے حضرت شمعون کو نبی کر کے نہیں
لکھا ہے بلکہ یوں لکھا ہے کہ بلاد عرب میں قوم بنی اسرائیل میں شمعون نام ایک زاہد

عابد پارسا تھا، اولاً اس کو اللہ تعالیٰ نے بہت زور دیا ہوا تھا اور اس کی نیک کاری اور نیک نیتی کے سبب سے ثانیاً ہزار مہینے کی عمر اس کو اللہ تعالیٰ نے بخشی ہزار مہینے تک دن کو روزہ رکھتے اور شب کو عبادت کرتے تھے اور کافروں سے جہاد کرتے اور ایسے کام کرتے ثواب پاتے ایک دن ان کی بی بی نے کافروں کی صلاح سے کافروں کے ہاتھ سے ان کو مروا ڈالا اس کا ذکر تفسیر مرادیہ میں لکھا ہے، چنانچہ سب کو معلوم ہے، فقیر نے یہاں مختصر کیا طول نہیں دیا۔

# بیان تولد بی بی مریم کا

خبر میں آیا ہے کہ حضرت زکریاؑ کے وقت میں بنی اسرائیل کی قوم میں حنّہ نام ایک عورت بڑی زاہدہ تھی اور اس کے شوہر کا نام عمران بن لاثان تھا، حضرت سلیمانؑ کی اولاد میں سے تھی کہتے ہیں کہ اس حنّہ سے پہلے ایک بیٹی تولد ہوئی تھی نام اس کا اشیاع تھا۔ وہ حضرت زکریا سے بیاہی تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ حنّہ کی بہن سے زکریا کا بیاہ کیا گیا تھا۔ غرض کہ حنّہ جب آخری عمر میں حاملہ ہوئی تو بیت المقدس میں جا کے خدا کی بندگی میں مشغول ہوئی اور نذر کی کہ یارب میرے پیٹ سے جو لڑکا ہوگا میں نے تیری نذر کیا کہ اس بیت المقدس کی خدمت کرے اور تیری یاد میں رہے اور دنیا کا کام نہ کرے حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا الخ ترجمہ جب کہا عمران کی بی بی نے کہ نام اس کا حنّہ تھا اے پروردگار میرے تحقیق میں نے نذر کی واسطے تیرے جو کچھ پیٹ میں میرے ہے آزاد کیا ہوا خدمت سے پس قبول کر مجھ سے تحقیق تو ہی ہے سننے والا جاننے والا۔ کہتے ہیں کہ اس امت میں یوں دستور تھا کہ بعضے لڑکوں کو ماں باپ اپنے حق سے آزاد کرتے اور اللہ تعالیٰ کی نذر کرتے تھے پھر تمام عمر ان کو اپنے دنیا کے کام میں نہ لگاتے تھے اور وہ ہمیشہ مسجد میں عبادت کرتے پس عمران کی بی بی کو حمل تھا اس نے نذر کی کہ میں حمل میں جو لڑکا جنوں گی وہ خدا کی نذر ہے بعد نو ماہ کے لڑکی جنی نام اس کا مریم ہے حنّہ کا دل سست ہوا مطلب اس کا یہ تھا کہ بیٹا ہو، پس بیٹی ہونے سے ناخوش ہوئی کہ میری نذر پوری نہ ہوئی، کیونکہ لڑکی کے نذر کرنے کا دستور نہ تھا، پس منہ طرف آسمان کے کر کے کہا قولہ تعالیٰ فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ اِنِّیْ وَضَعْتُهَآ اُنْثٰی ط الخ ترجمہ پس جب

اس کو جنی بولی اے رب میں نے یہ لڑکی جنی ہے اور اللہ تعالیٰ کو بہتر معلوم ہے جو کچھ کہ جنی اور
نہیں ہے مرد مانند عورت کے اور تحقیق میں نے نام اس کا مریم رکھا ہے اور میں تیری پناہ میں دیتی ہوں
اس کو اور اس کی اولاد کو شیطان مردود سے پس ندا آئی اے حنہ میں نے قبول کیا مریم کو اگرچہ وہ مرد
نہیں اچھی طرح قبول کرنا اور بڑھایا اس کو اچھی طرح بڑھانا اور سپرد کیا اس کو زکریا کے جب بی بی
مریم سات برس کی ہوئیں۔ قابل خدمت کے ہوئیں۔ تب ان کی ماں نے ان کا ہاتھ پکڑ کے اور
لوٹا اور جاروب لے کر بیت المقدس میں زکریا کے پاس گئیں سلام کیا اور کہا اے نبی اللہ میں
نے نذر کی تھی۔ کہ اگر میرے پیٹ سے لڑکا ہوگا۔ تو میں اس مسجد اقصیٰ کی خدمت میں دوں گی
جب لڑکی جنی میں نے مریم نام رکھا اور اب میں آپ کے پاس لائی ہوں کہ اس مسجد میں رہے
اور اس کی خدمت کرے اور زکریا نے مسجد کے مصلّیوں سے پوچھا کہ اس لڑکی کی پرورش اور
خبرداری کون کرے گا۔ تب وہاں کا ہر شخص کہنے لگا کہ میں اس کی خبرداری کروں گا۔ آخر
سب میں نزاع ہوئی کسی نے کہا کہ میرے حوالے کرو اور کسی نے کہا کہ مجھ کو وہ تب بات اس پر
ٹھیری کہ ہر شخص اپنا اپنا قلم آہنی کہ جس سے توریت لکھی جاتی ہے ایک لگن پانی بھر کے اس میں
ڈال دو۔ جس کا قلم پانی کے اوپر رہے گا نہ ڈوبے گا وہ شخص کفیل مریم کا ہوگا۔ چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا
ہے۔ اِذْ یُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ اَیُّهُمْ یَكْفُلُ مَرْیَمَ۔ ترجمہ جب ڈالنے لگے قلم اپنے کہ کون پالے مریم کو
خلاصہ یہ ہے کہ مسجد کے بزرگوں نے حضرت مریم کی ماں کا خواب سنا تو کہنے لگے سب چاہیئے
کہ ہم پالیں مریم کو آخر فیصلہ اس پر ہوا کہ ہر ایک نے ایک طشت میں اپنا قلم پانی میں ڈالا
سب کا قلم ڈوبا حضرت زکریا کا قلم الٹا اوپر کو بہا تب انہی کی طرف پالنا ٹھیرایا۔ چنانچہ حق تعالیٰ
نے فرمایا ہے۔ وَكَفَّلَهَا زَكَرِیَّا۔ ترجمہ یعنی کفیل ہوا مریم کا زکریا اور قلم نے زکریا سے کہا اے
نبی اللہ اس لڑکی کو خدا نے آپ ہی کے ذمے پالنے کو کیا ہے ان کی ماں نے خواب میں دیکھا اگرچہ
یہ لڑکی ہے اللہ نے اس کو نذر میں قبول کیا ہے اسے مسجد میں لے جا کے رکھو۔ پس مسجد کے
بزرگوں نے پہلے کہا تھا کہ لڑکی کو مسجد میں رکھنا درست نہیں۔ جب ان کا خواب سنا۔ تب قبول
کیا اور کہتے ہیں کہ حضرت زکریا کی عورت بی بی مریم کی خالہ تھی وہی پالنے لگی ان کے واسطے مسجد
میں ایک حجرہ بنوا دیا دن کو مریم وہاں عبادت کرتی اور رات کو حضرت زکریا اپنے ساتھ لے جاتے ایک دن

حضرت زکریا حضرت مریمؑ کو مسجد میں ہی ایک حجرے کے اندر رکھ کے قفل بند کرکے گھر کو چلے گئے تین
دن تک حضرت مریمؑ اس میں بند رہیں چوتھے روز حضرت زکریا کو یاد ہوا۔ کہ مریم کو مسجد کے اندر
حجرے میں ہی میں بند کر آیا ہوں۔ آہ مارکے لئے افسوس کرنے لگے کہ میں نے کیا کام کیا ہے کہ
لڑکی کو بے گناہ بھوکی پیاسی کوٹھڑی کے اندر بند کرکے چلا آیا ہوں شاید مر گئی ہوگی جلدی سے
جاکے مسجد کے حجرے کا دروازہ کھول کر دیکھتے ہیں۔ کہ انواع اقسام طرح طرح کا کھانا اور میوے
ان کے سامنے دھرے ہیں اور مریم نماز پڑھ رہی ہیں۔ جب نماز سے فراغت کی۔ تو حضرت زکریا نے
پوچھا اے مریمؑ یہ کھانا اور میوے اس مقفل کوٹھڑی کے اندر کہاں سے آئے کون لایا وہ بولیں
اللہ کے یہاں سے فرشتے لائے ہیں **قولہ تعالیٰ** كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ الخ
جس وقت آیا زکریا مریمؑ کے حجرے میں پایا اس کے پاس کچھ کھانا۔ بولا اے مریم کہاں
سے آیا تجھ کو یہ کھانا بولی اللہ تعالیٰ کے پاس سے آیا۔ رزق دیتا ہے جس کو چاہئے بے حساب
مریم نے اس واسطے رزق بے حساب کہا کہ کھانا بہشت سے آیا تھا۔ اور نعمت بہشت کی
بے حساب ہے پس اللہ تعالیٰ نے مریم کو تین رات دن بہشت کے کھانے سے پرورش کیا
بعد اس کے فرشتوں نے کہا **قولہ تعالیٰ** إِذْ قَالَتِ الْمَلَائِكَةُ يَا مَرْيَمُ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَاكِ
وَطَهَّرَكِ الخ اور جس وقت کہا فرشتوں نے اے مریم تحقیق اللہ نے برگزیدہ کیا تجھ کو اور پاک کیا
تجھ کو اور برگزیدہ کیا تجھ کو سارے جہان کی عورتوں سے اے مریم بندگی کر اپنے رب کی اور
سجدہ کیا کر ساتھ رکوع کیا کر ساتھ رکوع کرنے والوں کے۔ یہی خطاب خاص مریم پر ہوا تھا یہاں
تک تھا قصہ حضرت مریم علیہا السلام کا۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ :۔

# بیان تولد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا

مروی ہے کہ حضرت مریم کی عمر جب چودہ برس کی ہوئی اور غسل حیض کے واسطے گھر اپنے سے
نکل کر اس چشمہ پر کہ جس کو عین السلوی کہتے ہیں گئیں ان کی بہن خالہ اشیاع زکریا کی بی بی تھیں ان
کے گھر میں غسل حیض کے واسطے گئیں یہ پہلا حیض تھا۔ جب غسل حیض سے فراغت کی ایک جوان
خوبصورت اجلبنی پیچھے کھڑا ہوا دیکھا وہ جبرائیل تھے چنانچہ حق تعالیٰ فرماتا ہے فَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهَا رُوْحَنَا

فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا۔ **ترجمہ** پھر بھیجا ہم نے طرف مریمؑ کے روح اپنی کو پس صورت پکڑ لی واسطے اس کے تندرست آدمی کی جوان خوبصورت مریم دیکھ کر ڈریں اور کہا۔ **قولہ تعالیٰ** قَالَتْ إِنِّي أَعُوذُ بِالرَّحْمَٰنِ مِنكَ إِن كُنتَ تَقِيًّا۔ **ترجمہ** کہنے لگی مریم تحقیق میں پناہ پکڑتی ہوں ساتھ رحمٰن کے تجھ سے اگر تو پرہیزگار ہے بعضوں نے روایت کی ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک شخص فاسق و فاجر مشہور و معروف نام اس کا یوسف تھا وہ سنار کا کام کرتا تھا۔ مریمؑ نے دریافت کیا کہ شاید یہ وہی ہے اس لیے ڈریں حالانکہ وہ جبرائیلؑ تھے اس نے کہا **قولہ تعالیٰ** قَالَ إِنَّمَا أَنَا رَسُولُ رَبِّكِ لِأَهَبَ لَكِ غُلَامًا زَكِيًّا قَالَتْ أَنَّىٰ يَكُونُ لِي غُلَامٌ الخ **ترجمہ** کہا جبرائیلؑ نے میں تو بھیجا ہوا ہوں تیرے رب کا دے جاؤں گا تجھ کو ایک لڑکا ستھرا مریم بولی کہاں سے ہو گا مجھ کو لڑکا کہ چھوا تک نہیں مجھ کو آدمی نے اور کبھی نہ تھی میں بدکار پھر جبرائیلؑ نے کہا **قولہ تعالیٰ** قَالَ كَذَٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ الخ کہا جبرائیلؑ نے اسی طرح فرمایا تیرے رب نے کہ وہ مجھ پر آسان ہے۔ اور ہم اس کو کیا چاہیں گے لوگوں کے لئے نشانی کہ بن باپ کے لڑکا پیدا ہو گا۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت سے مہر اللہ کی طرف سے اور یہ کام ٹھہر چکا ہے کہتے ہیں کہ حضرت آدمؑ کی چھینک جبرائیلؑ نے خدا تعالیٰ کے حکم سے مریمؑ کے گریبان میں ڈال دی اور ایک روایت میں یوں آیا ہے کہ مریم کے پیٹ میں جبرائیلؑ نے ہوا پھونکی تھی کہتے ہیں کہ جب ہوا یا چھینک مریمؑ کے پیٹ میں پھونکی ابھی رحم تک وہ نہ پہنچی تھی کہ آواز آئی کہ خدا تعالیٰ وحدہٗ ہے اور میں اس کا بندہ ہوں بعد اس کے مریمؑ مسجد اقصیٰ میں جا کے عبادت میں مشغول ہوئیں اور یہ حقیقت اپنی کسی سے ظاہر نہ کی عبادت کرتیں اور رات دن روتی تھیں اور کہتی تھیں یا رب جو حادثہ مجھ پر پڑا ہے ایسا کسی پر نہ ہو میں بے گناہ لوگوں میں رسوا ہوئی ہوں۔ اور میرے ماں باپ بھی میرے لیئے خلق میں رسوا ہوئے پس بعض چند روز کے بعد بیدراز بنی اسرائیل میں ظاہر ہوا کہ مریم کنواری باکرہ حمل سے ہیں تب یہودی بی بی مریم کو تہمت دینے لگے اور نصیحت و ملامت کرنے لگے کہ اے مریم یہ حمل تو کہاں سے لائی۔ تو نے یہ بہت برا کام کیا ہے مریمؑ اس کا کچھ جواب نہ دیتی تھیں خاموش ہو رہتی تھیں۔ جب حمل نو مہینے کا ہوا۔ کہ قریب جننے کے ہوئیں بحسب الہام الٰہی بیت المقدس سے چپکے نکل کر ایک میدان کی طرف راہ لی جب میدان میں پہنچیں تو وہاں ایک درخت خشک خرمے کا تھا۔ اس کے نیچے جا بیٹھیں چنانچہ حق تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے

فَاَجَآءَھَا الْمَخَاضُ اِلٰی جِذْعِ النَّخْلَۃِ الخ ترجمہ پس لے اس کو جننے کا درد ایک کھجور کی جڑ میں اور مریم بولی کہ کیا اچھا ہوتا کہ میں مرچکتی اس سے پہلے اور ہو جاتی بھولی بسرائی خلق کے دل سے اور یہ حال مجھ پر نہ گذرتا۔ کہتے ہیں کہ پہلے جو شخص بی بی مریم کے حمل سے واقف ہوا وہ یوسف سنار تھا اور بی بی کا خلیرا بھائی تھا۔ اس نے مریمؑ سے کہا کہ اے مریم تیری پارسائی اور زہد میں مجھ کو شبہ ہے۔ یہ حمل تو کہاں سے لائی ہے تب حضرت مریمؑ صادقہ نے اس سے ساری حقیقت اپنے حمل کی بیان کی اور جب وقت ولادت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا قریب ہوا حسب الہام الٰہی مریمؑ نے یوسف کو لیکر بیت المقدس سے نکل کر وہاں سے چھ کوس کے فاصلے پر ایک قریہ بیت اللحم کے نام سے مشہور ہے وہاں جاتے ہی درد زہ سے بیقرار ہوئیں۔ تب ایک درخت کھجور کی جڑ میں پشت لگا کے بیٹھ گئیں۔ وہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے اور وہ درخت خرما فوراً خدا تعالےٰ کی مہر سے تازہ ہو کر اس میں کھجوریں لگیں اور اس کھجور کے نیچے ایک چشمہ جاری ہوا اتنے میں فرشتوں اور حوروں نے بہشت سے آ کے رفع حاجت ان کی کی آب حوض کوثر سے لا کر حضرت عیسےٰ علیہ السلام کو غسل دیا گیا اور پیراہن بہشت کا پہنا کے ان کی گود میں دیا۔ یہ جامع التواریخ سے لکھا ہے اور حق تعالےٰ فرماتا ہے فَنَادٰىھَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِىْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا الخ ترجمہ پس آواز دی اس کو اس کے نیچے سے فرشتے نے کہ نہ غم کھا اے مریم تحقیق کر دیا ہے۔ تیرے رب نے ایک چشمہ تیرے نیچے کی زمین میں۔ جب نگاہ کی مریمؑ نے ایک چشمہ دیکھا اور ان بیٹے عیسیٰؑ آہ مار کر روئے کہا اے ماں میری کوئی نہیں ایسا شخص کہ تم کو مبارک بادی دے اے ماں میری چشم میں تمہاری ٹھنڈک ہو جیو میرے آنے سے پس بی بی مریمؑ یہ مبارکبادی اپنے بیٹے سے سن کے بہت خوش ہوئیں۔ اور جب کھانے کی ان کو ضرورت ہوئی تب غیب سے آواز آئی قولہ تعالیٰ وَھُزِّیْٓ اِلَیْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَۃِ الخ ترجمہ اور ہلا اے مریم اپنی طرف کھجور کی شاخ کو اس سے گریں گی تجھ پر پکی کھجوریں اب کھا اور پی اور آنکھ ٹھنڈی رکھ اپنے بیٹے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دیکھنے سے پس مریم نے جب درخت خرمے کی طرف نظر کی تازہ خرما دیکھا۔ جناب باری میں عرض کی اے رب جس وقت زکریا نے

بھولے سے تین دن تک بیت المقدس کے حجرے کے اندر مجھ کو بند کر کے رکھا تھا اس وقت تو نے بے رنج و محنت مجھ کو روزی پہنچائی۔ اور اس وقت حکم ہوا ہے مجھ کو کہ اس درخت سے کھجوریں کھاؤ اے رب اس وقت بھی اپنی عنایت سے بے رنج و محنت روزی عطا فرما تب خدا تعالیٰ سے یہ خطاب آیا کہ اے مریم اس وقت تو سوائے میرے کسی کو نہیں دوست رکھتی تھی اب تیرا دل اپنے فرزند کی طرف مائل ہوا اب تجھ کو لازم ہے کہ تو اپنی محنت اور کسب سے کھا اور پی اور اپنے فرزند سے ٹھنڈی رکھ اور جا طرف بیت المقدس کے اپنی جگہ پر اور کسی سے مت بول جب تجھ سے کوئی آدمی پوچھے تو کہو قولہ تعالیٰ فَاِمَّا تَرَیِنَّ مِنَ الْبَشَرِ اَحَدًا فَقُوْلِیْٓ اِنِّیْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا الخ ترجمہ اے مریم جب کبھی تو دیکھے کوئی آدمی تو کہیو میں نے مانا ہے رحمٰن کا روزہ سو بات نہ کروں گی آج کسی آدمی سے پس خدا تعالیٰ کے فرمانے سے مریم حضرت عیسیٰ کو گود میں لے کر آئیں شہر بیت المقدس میں چنانچہ۔ قولہ تعالیٰ فَاَتَتْ بِہٖ قَوْمَہَا تَحْمِلُہٗ الخ پس گود میں لے کر آئی عیسٰے کو مریم اپنے لوگوں کے پاس یہودیوں نے کہا تحقیق تو لائی ہے ایک عجیب چیز اے بہن ہارون کی نہ تھا تیرا باپ برا آدمی اور نہ تھی تیری ماں بدکار اگرچہ بی بی مریم ہارون کی بہن نہ تھی۔ لیکن اس واسطے کہا کہ مریم حضرت ہارون کی اولاد میں سے تھیں پس مریم نے لوگوں کو حضرت عیسیٰ کی طرف اشارہ کیا کہ اس سے پوچھو میں روزہ دار ہوں آج کسی سے نہ بولوں گی۔ قولہ تعالیٰ فَاَشَارَتْ اِلَیْہِ الخ ترجمہ پس اشارے سے بتایا مریم نے اس لڑکے کو وہ بولے ہم کیوں کر بات کریں گے اس شخص سے کہ ابھی گود میں ہے لڑکا تب یہودیوں نے لڑکے کے جھولے کے پاس جا کر پوچھا اے لڑکے تیرا باپ کون ہے اسی وقت حق تعالیٰ نے زبان تکلم حضرت عیسیٰ کو دی حضرت عیسیٰ ان کو جھولے سے یوں متکلم ہوئے قَالَ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰہِ قف اٰتٰنِیَ الْکِتٰبَ وَجَعَلَنِیْ نَبِیًّا لا الخ کہا میں بندہ ہوں اللہ تعالیٰ کا اس نے مجھ کو کتاب دی ہے اور مجھ کو نبی کیا اور مجھ کو برکت والا جس جگہ میں ہوں۔ اور تاکید کی مجھ کو نماز کی اور زکوٰۃ کی جب تک میں رہوں جیتا اور سلوک والا اپنی ماں سے اور نہیں بنایا مجھ کو زبردست بدبخت اور خدا کا سلام ہے مجھ پر جس دن میں پیدا ہوا اور جس دن میں مروں اور جس روز اٹھ کھڑا ہوں میں جی کر قبر سے۔ جب یہودیوں نے یہ کلام معجز التیام

حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے سنا تعجب کیا یہ نبی ہوگا اور لوگوں نے جو تہمت دی تھی وہ سراسر کذب اور بہتان ہے پس مریم حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پرورش اور تعہد میں رہیں جب تک وہ نابالغ تھے اور ہر روز عیسیٰ علیہ السلام کے گہوارے کے پاس بنی اسرائیل آکے بیٹھتے تھے اور حضرت عیسےٰ علیہ السلام ان کو انجیل پڑھ کے سناتے تھے۔ جب بالغ ہوئے خدا کی طرف سے ان پر وحی نازل ہوئی اے عیسیٰ تو بنی اسرائیل کو اپنے خدا کی طرف دعوت کر پس حضرت نے سب کو بلایا۔ اور راہ ہدایت کی دکھائی انہوں نے نہ مانا اور کہنے لگے ہم اپنا دین موسیٰ کا چھوڑ کے ایسے بے پدر کی بات کیوں سنیں۔ پس حضرت عیسیٰ علیہ السلام بیزار ہو کر شہر سے نکل کر گاؤں کی طرف گئے وہاں دھوبیوں کو کپڑے دھوتے دیکھا کہا تم کپڑے کیوں دھوتے ہو دل اپنا دھو کر پاک وصاف کرو کفر سے انہوں نے کہا ہم کس چیز سے اپنا دل پاک وصاف کریں حضرت عیسےٰ علیہ السلام نے فرمایا اس کلمہ سے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عِیْسٰی رُوْحُ اللّٰہِ پس دھوبیوں نے عیسیٰ علیہ السلام کا کلمہ پڑھ کے دل کو صاف اور کفر سے پاک کیا اور جس کا کپڑا دھونے کو لائے تھے اس کو پھیر دیا اور عیسیٰ کی امت میں داخل ہوئے اور نصاریٰ بنے پھر وہاں سے دریا کے کنارے مچھیروں کے پاس گئے وہ دریا کے کنارے مچھلیاں پکڑ رہے تھے انہوں سے اپنی نبوت ظاہر کی وہ کہنے لگے اے عیسیٰ جو جو پیغمبر آپ سے پہلے آتے رہے سبھوں نے اپنے معجزے دکھائے اور تمہاری نبوت کی دلیل ہے ہم کو دکھاؤ تب حضرت عیسیٰ نے فرمایا قولہ تعالیٰ اِنِّیْٓ اَخْلُقُ لَکُمْ مِّنَ الطِّیْنِ الخ ترجمہ عیسےٰ نے کہا ان سے یہ کہ بنا دیتا ہوں میں تم کو مٹی سے جانور کی صورت اس میں پھونک مارتا ہوں تو وہ ہو جاتا ہے اڑتا جانور اللہ تعالیٰ کے حکم سے اور میں اچھا کرتا ہوں جو اندھا پیدا ہوا اور کوڑھی کو اور جلاتا ہوں مردے کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اور بتا دیتا ہوں میں تم کو جو کھا کر آؤ اپنے گھر سے اور جو رکھ آؤ نشانی پوری ہے تم کو اگر یقین رکھتے ہو اور سچ بتاتا ہوں توریت کو جو مجھ سے پہلے اتری ہے اور آیا ہوں اس واسطے کہ حلال کروں تم پر بعضی چیز جو حرام تھی تم پر اور آیا ہوں میں تم پاس نشانی لے کر تمہارے رب کی سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہنا مانو بے شک اللہ ہے رب میرا اور رب تمہارا سو اس کی بندگی کرو یہی سیدھی راہ ہے پس ماہی گیروں نے کہا۔ اِذْ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ یٰعِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ الخ ترجمہ

جب کہا حواریوں نے اے عیسیٰ مریم کے بیٹے تیرے رب سے ہو سکے کہ اتارے ہم پر خوان بھرا آسمان سے کہا عیسیٰ نے ڈرو اللہ تعالے سے اگر تم کو یقین ہے کہا حواریوں نے ہم چاہتے ہیں کہ کھاویں ہم اس خوان سے طعام اور چین پاویں ہمارے دل اور ہم جانیں کہ تو نے ہم کو سچ بتایا اور ہیں ہم تیری رسالت پر گواہ عیسیٰ نے میدان کی طرف جا کے سر ننگے ہاتھ اٹھا کے خدا سے دعا مانگی اے رب میرے تو دانا بینا ہے۔ جو حواریوں نے مجھ سے چاہا ان کی قسمت سے اگر روز ازل سے تو نے مقدر کیا ہے تو ان کے واسطے ایک خوان نعمت کا اپنے فضل سے بھیج **قولہ تعالیٰ** قَالَ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ اللّٰھُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوْنُ لَنَا الخ ترجمہ کہا عیسیٰ مریم کے بیٹے نے اے اللہ رب ہمارے اتار ہم پر ایک خوان بھرا ہوا آسمان سے کہ وہ دن عید رہے ہمارے اور پچھلوں کو اور نشانی تیری طرف سے اور روزی دے ہم کو اور تو ہی ہے بہتر روزی دینے والا اس وقت جبرائیل نے نازل ہو کے کہا **قولہ تعالیٰ** قَالَ اللّٰہُ اِنِّیْ مُنَزِّلُھَا عَلَیْکُمْ فَمَنْ یَّکْفُرْ بَعْدُ مِنْکُمْ الخ ترجمہ کہا اللہ تعالے نے میں اتاروں گا تم پر وہ خوان پھر جو کوئی تم میں سے ناشکری کرے اس سے پیچھے تو میں اس کو عذاب کروں گا۔ وہ عذاب کہ نہ کروں گا کسی ایک کو جہانوں میں سے بعد اس کے ایک خوان نعمت گوناگون کا ان کے پاس اترا جب سرپوش اٹھا کے دیکھتے ہیں تو اس میں پانچ روٹیاں اور ایک مچھلی تلی ہوئی۔ جس میں کانٹے نہ تھے اور استخوان بھی نہ تھی اور تھوڑی سی ترکاری اور ایک نمکدان میں نمک اور پانچ انار اور تھوڑے سے خرمے اور زیتون اور بہت چیزیں تمام بنی اسرائیل نے دیکھا اس سے انہوں نے کچھ بھی نہ کھایا اور کہنے لگے اے عیسیٰ ہم دیکھیں کہ اس تلی مچھلی کو تم اپنے معجزے سے زندہ کرو تب ہم تم پر ایمان لاویں گے پس حضرت عیسےٰ علیہ السلام نے اس تلی ہوئی مچھلی پر پڑھ کے پھونکا خدا کے حکم سے وہ مچھلی جی اٹھی اور سہمناک ہو کر کودی ان سب کے بیچ میں ستر آدمی اس کے صدمے سے مرے پھر جب دعا کی ویسی ہی تلی ہوئی ہو گئی یہ معجزہ سب بنی اسرائیل نے دیکھا۔ پس حضرت عیسیٰ اس خوان نعمت پر کھانے کو بیٹھے اور بعضے غریب بیمار بعض وہ بھی حضرت کے ساتھ بیٹھ گئے اور جو معزور تھے انہوں نے نہ کھایا اور جس غریب نے کھایا وہ غنی ہوا اور جس اندھے نے کھایا بینا ہوا اور جس کوڑھی نے کھایا آرام پایا رات تک وہ خوان نعمت سے بھرا ہوا دھرا رہا بعد اس کے آسمان پر چلا گیا۔ لوگوں نے دیکھا کہ جن لوگوں نے کھایا

نہ تھا وہ پشیمان ہوئے کہ بہشت کی نعمتوں سے ہم محروم رہے بعدہٗ خدا کے حکم سے دوسرے دن وہ خوان بہشت سے آیا پس تونگر اور درویش ستر ہزار آدمی نے وہ مچھلی تلی ہوئی اور ترکاری اور وہ پانچ روٹیاں اور انار غرض سب کچھ کھایا ذرا اس سے کم نہ ہوا خوان بھرا رہا جس کو ذوق شیرینی سے تھا اس کو وہی ملا اور جسے ترشی سے ذوق تھا اس کو ترشی حاصل ہوئی اور جس کو نمکین کا شوق تھا اس کو نمکین ملا اسی طرح تین دن تک وہ خوان نعمت آسمان سے آتا جاتا رہا لوگ اس شہر کے جتنے تھے سب آسودہ ہو کر کھاتے تھے اور بعضی روایت میں یوں آیا ہے کہ چالیس دن تک خوان نعمت آسمان سے آتا جاتا رہا اور سب لوگ شہر کے کھاتے رہے مگر خدا تعالیٰ کے فضل سے کچھ کم نہ ہوا۔ بنی اسرائیل یہ معجزہ دیکھ کے بعضے ایمان لائے اور بعضے نہ لائے اور جو ایمان نہ لایا شکل اس کی سور اور ریچھ کی ہو گئی تھی۔ اور جو ایمان لائے تھے ان پر رحمت الٰہی نازل ہوئی۔ خبر میں آیا ہے کہ سات سو آدمی اس میں سے مسخ ہو گئے سور اور ریچھ کی صورت بن گئے تھے۔ اور سب مومنوں نے نور اسلام سے سعادت دارین حاصل کی مروی ہے کہ ایک روز حضرت عیسیٰ مومنوں کو ہمراہ اپنے لے کر ایک میدان کی طرف سیر کو گئے ایک لومڑی کو دیکھا تو حضرت نے پوچھا تو کہاں سے آئی ہے اس نے کہا میں اپنے گھر سے آئی ہوں دوسرے مکان کو جاؤں گی یہ سن کے حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کہا۔ لَیْسَ مَکَانٌ لِابْنِ مَرْیَمَ یعنی نہیں ہے مکان مریم کے بیٹے کے واسطے پس مومنوں نے کہا یا رسول اللہ اگر آپ فرماویں تو آپ کے واسطے ہم ایک مکان تیار کر دیں حضرت نے فرمایا میرے پاس دولت نہیں انہوں نے کہا دولت ہم دیں گے حضرت نے فرمایا اے یارو گھر بنانے کو ہیں جہاں کہوں وہاں بناؤ تب دوسرے دن مومنین عیسیٰ کے لیے بہت روپے لے کر آئے تو آپ نے فرمایا آؤ میرے ساتھ میں تم کو بتلا دوں تب دریا کے کنارے جا کر موج کی جگہ بتا دی کہ یہاں پر میرے واسطے مکان بناؤ انہوں نے کہا اے حضرت یہ جائے مخوف ہے یہاں موج لہر کیوں کر مکان بنے گا اور کیسے ٹھہرے گا تب حضرت نے کہا کہ اے لوگو جان لو دنیا بھی جائے خوف موج مارتی ہے اس گرداب موج میں گھر بنا کے کوئی رہا نہیں اور نہ رہے گا۔ اس جگہ مترجم نے اس شعر کو مناسب دیکھ کر مندرج کر دیا۔ بیت

دریں ورطہ کشتی فرو شد ہزار — کہ پیدا نہ شد تختہ بر کنار

دنیا میں عمارت بنانا کچھ فائدہ نہیں بلکہ آخرت کی عمارت بنانا چاہیئے جس کو بقا ہے منقول ہے کہ حضرت عیسیٰ کے وقت میں ایک عورت نیک بخت تھی ایک دن روٹی گرم کرنے کے لیئے چولھے میں آگ سلگا کے چاہتی تھی کہ روٹی گرم کرے اتنے میں نماز کا وقت ہوا نماز پڑھنے لگی جب نماز سے فراغت کی دیکھتی ہے کہ اپنا لڑکا چولھے کے اندر آگ میں کھیل رہا ہے جلدی سے اٹھالیا اور اپنے شوہر سے یہ ماجرا کہا اس نے جاکے حضرت عیسیٰؑ سے بیان کیا حضرت نے کہا کہ تم اپنی عورت کو یہاں بلاؤ اس سے حال پوچھ کر میں تم سے کہوں گا تب وہ عورت آئی حضرت نے پوچھا تونے خدا کا کیا کام کیا جو یہ مرتبہ تجھ کو ملا کہ تیرا لڑکا آگ سے بچا وہ بولی خدا عالم الغیب ہے میں کچھ نہیں جانتی ہوں مگر چار بات اول اس کی نعمت پر شاکر ہوں۔ دوسری اس کی بلا پر صابر ہوں تیسری اس کی رضا پر راضی ہوں چوتھی آخرت کا دنیا کے کام پر مقدم جانتی ہوں اگرچہ کار دنیا فوت ہو جاوے یہ سن کے حضرت عیسیٰ نے کہا یہی باعث ہے محفوظیت کا یہ عورت اگر مرد ہوتی تو اس پر وحی نازل ہوتی مروی ہے کہ ایک دن حضرت عیسےٰؑ نے گورستان کی طرف جاکے دیکھا کہ ایک شخص کی قبر سے نور چمکتا ہے حضرت نے دعا کی اسی وقت قبر پھٹ گئی اور ایک شخص اس سے نکل آیا نور کی چادر اوڑھ کر عیسیٰؑ نے اس سے کہا کہ تجھ کو یہ بزرگی کس عمل سے ملی اس نے کہا ایک لڑکا میرا دنیا میں صالح تھا اس نے میرے حق میں دعا کی حق تعالیٰ نے اس کی دعا قبول کی اور جو گناہ میں نے دنیا میں کئے تھے سو خدا تعالیٰ نے معاف کئے اور مجھ پر رحمت فرمائی تب عیسیٰؑ نے کہا سچ ہے دعا بیٹا بیٹی کی اپنے ماں باپ کے حق میں قبول ہوتی ہے خبر میں ہے کہ مردے سب اپنے فرزند صالح کا فخر اور ناز کرتے ہیں کہ ہماری اولاد ہمارے حق میں دعا کرے گی اور ہم نجات پائیں گے۔ وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ؀

## بیان ملاقات حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا جمجاہ بادشاہ کے سر بوسیدہ سے اور گفتگو کرنا اس سے

کعب الاحبار نے کہا ہے کہ ایک دن حضرت عیسیٰ علیہ السلام بیابان شام سے جاتے تھے کہ راستہ میں ایک سر بوسیدہ کی ہڈی ملی جناب باری میں عرض کی کہ یا الٰہی یہ

کس کا سر راہ میں پڑا ہے۔ تو اس کو زندہ کر۔ مجھ سے یہ سر بات کرے یہ شخص کون تھا دنیا میں کیا
کام کرتا تھا۔ کس گناہ سے کھوپری اس کی راہ میں پڑی ہے۔ جو بات میں اس سے پوچھوں سو جواب
دے ندا آئی اے عیسیٰ تو جو اس سے پوچھے گا۔ تجھ کو یہ کھوپری جواب دے گی۔ تب عیسیٰ نے سر بوسیدہ سے
پوچھا اے کھوپری خدا کے حکم سے تو ہم سے بات کر تب کھوپری نے خدا کے حکم سے پہلے پہل یہ کلمہ
کہا پھر کھوپری نے کہا یا حضرت آپ کیا پوچھتے ہیں مجھ سے پوچھئے۔ تب حضرت نے اس سے پوچھا
تو مرد تھا یا عورت سعید تھا یا شقی۔ مقبول تھا یا مردود۔ تو انگر تھا یا غریب۔ نیک تھا یا بد دراز قد تھا یا کوتاہ
قد۔ سخی تھا یا بخیل۔ اور تیرا نام کیا ہے۔ تب کھوپری نے کہا اے حضرت میں ایک بادشاہ تھا اور نام
میرا جمجاہ ہے مرد سخی تھا۔ اور سعید اور مقبول اور نیک اور دراز قد تھا اور کئی بادشاہ میرے زیر فرمان
تھے۔ دولت اور دنیا سب مجھ کو حاصل تھی کسی بات کا غم نہ تھا ہمیشہ عیش و نشاط میں رہتا تھا پانچ
ہزار غلام میرے عصا بردار جوان و خوبصورت سرخ قباپوش با شمشیر ہندی دائیں بائیں کھڑے رہتے
تھے۔ اور پانچ سو غلام رود ہائے ترانہ ساز اور پانچ سو غلام با چنگ و چغانہ مدام میری خدمت
میں حاضر رہتے تھے۔ اور ہزار لونڈیاں ترکی خوش آواز گاتی تھیں۔ اور ہزار لونڈیاں ہم جنس
ہم قد ہم رنگ رقص کرتی تھیں۔ ایسا کہ مرغان ہوا اور درندے اور چرندے دیکھ کر کھڑے
رہتے تھے اور آدمی سکتے کے عالم میں رہ جاتے تھے اے پیغمبر خدا اگر میں تمام اوصاف
حشمت اپنی کے بیان کروں تو آپ تعجب کریں گے۔ اور جب میں شکار گاہ میں برائے شکار جاتا
تھا تو ہزار گھوڑے بازیں زریں مزین میرے ساتھ رہتے تھے اور چار ہزار میر شکار سفید قباپوش و
تاج مکلل بزمرد باز و بہری و شاہین لیکے میرے ساتھ چلتے تھے اور چار ہزار غلام با کمر زریں کلاہ
گوشہ سرخ قباپوش میرے آگے اور چار ہزار پیچھے اور چار ہزار غلام با سلاح داہنی طرف اور چار ہزار
بائیں طرف چلتے تھے اور دس ہزار چیتے ساتھ رہتے تھے اے پیغمبر خدا اگر تم سے صفت شکار
گاہ کی میں بیان کروں تو آپ تعجب کریں گے مشرق سے مغرب تک میری بادشاہت تھی۔ اور
لشکر بے شمار تھا اس کے شمار کرنے لکھنے سے وزیر و دبیر عاجز رہتے تھے اور ہزار بادشاہ اور
ملک میرے زیر فرمان تھے جو زور و شمشیر لئے تھے اور اگر میں اس زور اور لڑائی کی صفت بیان کروں
تو آپ سن کر متعجب رہیں گے کسی کو یہ طاقت نہ تھی کہ مجھ سے مقابلہ کرے۔ چار ہمسو اس

تک میں نے بادشاہی کی تھی ایک دن بھی مجھ کو کوئی رنج و غم نہ ہوا کسی بات کا اور میں جوان مرد وعالی جمال و کمال و خوبی میں بے نظیر تھا۔ کوئی میرے برابر نہ تھا۔ جو شخص میری طرف نظر کرتا متحیر رہتا۔ اور ہر روز میں فقیر محتاجوں کو ہزار دینار دیتا۔ اور بھوکوں کو کھلاتا۔ اور ہزار ننگوں کو کپڑے دیتا۔ مگر میں خدائے عزوجل کو نہیں جانتا تھا۔ بت پرستی کرتا تھا۔ پس یہ حقیقت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اس سر پوسیدہ سے سن کے پوچھا کہ تیرے مرنے کو آج کتنے دن ہوئے۔ اور کس حال میں تو مرا۔ اور ملک الموت کی شکل و صورت و ہیبت کیسی تو نے دیکھی۔ سو بیان کر تب اس نے بیان کیا۔ کہ اے پیغمبر خدا آج سو برس ہوئے میرے مرنے کو۔ یہ بات ہوئی کہ ایک دن میں موسم گرما میں بیٹھا تھا۔ گرمی نے سر پر بشدت صعود کیا۔ میں وہاں سے اٹھ کر گھر پر گیا اور تمام اعضا میں میرے اس قدر سستی آگئی کہ طبیعت بدمزہ ہوگئی سو رہا حال متغیر ہوا۔ اور بستر شاہی پر وزیروں کو بلایا کہ میرا علاج کرو۔ ہزار طبیب میرے نوکر تھے سب کو بلا کے میں نے کہا کہ میرا علاج کرو۔ تب سب طبیبوں نے میری دارو درمل کی مگر علاج سے مجھ کو فائدہ نہ ہوا کوئی دوا مفید نہ پڑی اور پانچویں روز میرا حال بتر ہوا زبان بند اور سیاہ ہوگئی بدن کانپنے لگا آنکھوں میں سیاہی چھاگئی اور روشنی جاتی رہی کچھ سوجھتا نہ تھا بے ہوشی آگئی۔ اور اس حالت سکرات میں مجھے ایک آواز آئی جو میں نے سنی کہ روح جمجاہ کی قبض کر کے دوزخ میں لے جاؤ۔ پھر ایک لحظہ کے بعد ملک الموت بھیئت و شکل سہمناک ایسی کہ سر اس کا آسمان پر اور پاؤں تحت الثریٰ میں میرے سامنے آکے کھڑے ہوئے اور کئی منہ ان کے تھے میں نے دیکھا مارے ڈر کے ان سے میں نے بہت آہ وزاری کی اس نے میری ایک بھی نہ سنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کہا اے جمجاہ تو نے ملک الموت سے پوچھا تھا کہ تیرے اتنے منہ کیوں ہیں۔ کیا سبب ہے۔ تب جمجاہ نے کہا اے حضرت میں نے ملک الموت سے پوچھا تھا کہ اتنے منہ تیرے کیوں ہیں تو ملک الموت نے مجھے یہ جواب دیا۔ کہ سامنے کے منہ سے جان مومنوں کی قبض کرتا ہوں۔ اور داہنی طرف کے منہ سے باشندگان عالم سموات کی ارواح قبض کرتا ہوں۔ اور جو کہ منہ بائیں طرف اور پیچھے کی طرف ہیں۔ ان سے کافروں اور مشرکوں کی جانیں قبض کرتا ہوں۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جمجاہ سے پوچھا کہ سکرات

الموت تم پر کیسی گذری تھی۔ اور کس طرح جان تیری نکلی وہ بیان کر اس نے کہا میں نے عزرائیل کو دیکھا۔ کئی فرشتے ان کے ساتھ ہیں کسی کے ہاتھ میں آگ کی گرز اور کسی کے ہاتھ میں چھری اور تلوار۔ اور کسی کے ہاتھ شعلۂ آتش لے کر آئے۔ اور میرے بدن پر ڈال دیا مجھ کو ایسا معلوم ہوا کہ اس سے زیادہ آتش تیز و تر دوسری کوئی نہ ہوگی۔ اگر ایک ذرہ اس سے زمین پر گرے تو ساری زمین کو جلا کے خاک کر دے۔ پس میرے تمام بدن کا رگ و ریشہ پکڑ کے جان تن سے کھینچنے لگے میں نے ان سے کہا۔ اے فرشتو مجھ کو چھوڑ دو۔ میری دولت جتنی ہو۔ تم میری جان کے بدلے لے لو۔ پس یہ بات سنتے ہی انہوں نے میرے منہ پر ایک ایسا طمانچہ مارا کہ تمام بدن کے جوڑ الگ ہو گئے۔ اور کہا اے بدبخت بے شرم و بے حیا۔ تو جانتا ہے کہ حق تعالےٰ بعض گناہ کے عوض کافروں سے مال لیتا ہے۔ پھر میں نے کہا۔ کہ مجھ کو چھوڑ دو۔ میں اپنی آل و فرزند خدا کی راہ میں قربان کروں گا۔ انہوں نے کہا کہ خدا تعالےٰ رشوت نہیں لیتا ہے۔ اے پیغمبر خدا جان لینے میں مجھ پر ایسی تکلیف گذری ہے۔ کہ ہزار شمشیر مجھ پر ماری اور جان قبض کر کے لے گئے۔ بعد اس کے لوگ مجھے کفن پہنا کے قبرستان میں لے جا کر مردوں کے ساتھ گور میں سلا کے مٹی سے ڈھانک کر چلے آئے۔ پھر گور میں میری جان آئی اور منکر نکیر اور رومان فرشتے جو دنیا میں ساتھ میرے تھے۔ وہ آئے مجھ کو کہنے لگے جو تم نے دنیا میں بھلا اور برا نیکی بدی کی تھی سو اب لکھو۔ سزا اس کا چکھو۔ پس ناچار میں نے کفن کا کاغذ بنا کے اعمال اپنے بدست خود لکھے کہ فلاں روز فلانی گھڑی فلانے وقت یہ کام میں نے کیا تھا۔ اور جو جو کام اپنا بھولا تھا۔ سو اس وقت سب یاد آگیا اور میں واحسرتا و اندامتا و مصیبتا واویلا پکارتا رہا۔ منکر نکیر بصورت زشت میرے پاس آئے ان کے دیکھتے ہی میرے عقل و ہوش جاتے رہے کیونکہ ایسا کبھی کسی کو میں نے نہیں دیکھا تھا اور ان کے آنے میں زمین پھٹ جاتی تھی اور ہیئت و ہیبت سے آکے مجھ بدبخت کو قبر کے اندر بٹھا کے پوچھنے لگے مَنْ رَّبُّكَ یعنی تیرا خدا کون ہے۔ میں نے کہا تم ہو۔ یہ سنتے ہی گرز آہنی سے مجھ کو مارنے لگے۔ اس کی ہیبت اور دھمک سے زمین جو میرے تلے تھی تحت الثریٰ تک ہل گئی پھر مجھ کو یہ پوچھا مَا دِیْنُكَ یعنی کون سا دین ہے تیرا یہ سن کے

عقل و ہوش میرے باختہ ہوئے زبان بند ہو گئی۔ پھر مجھ سے کہنے لگے اے دروغ گو بتیر اخدا کون ہے میں نے کہا تم ہو پھر انہوں نے ایک گرزہ آتشی مجھ پر ماری میں نے اُف و آہ کر کے دریغا و احسرتا اگر میں پیدا نہ ہوتا تو اچھا تھا اب کہاں جاؤں کس سے فریاد کروں کوئی سنتا نہ تھا۔ مگر خدا رحمن و رحیم ہے میں کچھ نہ جانتا تھا اور ہزار برس کی بادشاہی اور دنیا کی خوشی عذاب گور اور سوال و جواب سے مجھ پر تلخ تھی۔ بعد اس کے انہوں نے یہ کہا۔ کہ اللہ تعالیٰ کا غضب اس پر ہو کہ نعمت خدا کی کھاوے اور غیر کو پوجے پھر بعد ایک لحظہ کے مشرق اور مغرب کی زمین آ کے مجھ کو قبر میں دبانے لگی۔ ایسا کہ تمام بدن کی ہڈیاں میری درہم برہم ہو کر ٹوٹنے لگیں۔ پھر زمین نے کہا اے دشمن خدا تو اتنے روز میری پشت پر رہا۔ کفر کرتا تھا اب مقصود میرا حاصل ہوا۔ تو میرے پیٹ کے اندر آیا۔ قسم ہے اللہ کی کہ میں اب تجھ سے حق اللہ کا سمجھ لوں گی۔ پھر اس کے بعد دو فرشتے آئے سیاہ پوش خشمناک ایسا کسی کو میں نے نہیں دیکھا تھا۔ مجھ کو یہاں سے پکڑ کے عرش کے نزدیک لے گئے میرے تئیں بھروسہ ہوا کہ میں خدا کی رحمت کی جگہ آیا ہوں۔ اتنے میں کنارے عرش سے ایک آواز آئی کہ اس شقی کو دوزخ میں لے جاؤ۔ اور عرش کے پاس چار کرسی جواہر کی میں لے بنی ہوئی دیکھیں ایک پر حضرت ابراہیم خلیل اللہ دوسری پر حضرت موسیٰ کلیم اللہ اور تیسری پر محمد حبیب اللہ بیٹھے تھے۔ اور چوتھی کرسی پر ایک پیر مرد خشمناک بیٹھا ہے اور زبانہ آتش اس کے پاس ایستادہ اور سلاسل اور اغلال یعنی زنجیر و طوق سعیر آتشیں اس کے پاس موجود ہیں نام اس کا مالک تھا مجھ کو اس کے پاس لے گئے اور اس کے دیکھتے ہی مجھ کو ایک جھڑکی دی ایسی کہ تمام بدن میں میرے لرزہ آگیا۔ کانپنے لگا تو وہ بولا اس بدبخت کو لوہے کی زنجیر سے باندھ کر رکھو۔ پس مجھ کو قید شدید میں رکھا۔ ستر گز غبار کے نیچے بیٹھا۔ پھر میرے بدن سے کھال نکال کر سانپ اور بچھوؤں کے بیچ میں اور ستر گز لمبی لوہے کی زنجیر سے باندھ کر مجھ کو دوزخ میں ڈال رکھا اے حضرت اگر اس زنجیر کا ایک حلقہ زمین پر پڑ جاوے تو تمام خلائق روئے زمین کی ہلاک ہو جاوے اور میری زبان پر مہر کر دی گئی اس واسطے بات نہیں کر سکتا تھا۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اے جمجاہ آتش دوزخ کی کیسی تھی۔ بیان کر۔

تب جمجاہ نے کہا اے پیغمبر خدا دوزخ کے درجات سات ہیں۔ ہاویہ۔ سعیر۔ سقر۔ جہنم۔ لظیٰ۔ جحیم اور حطمہ یہ سب کے نیچے ہے اے پیغمبر خدا اگر آپ اہل دوزخ کو دیکھتے تو کہتے کہ ان پر خدا کا غضب ہے ان کے نیچے اوپر دائیں بائیں آگے پیچھے دہکتی آگ ہے اس کے اندر بھوکے پیاسے لوگ جل رہے ہیں وہاں کھانا پینا اور سایہ نہیں ہے ہمیشہ سوا غم کے خوشی اور راحت نہیں اور منہ اُن کا سیاہ کوئلے کی مانند ہے اور ہمیشہ گریہ زاری میں ہیں۔ اور توبہ وہاں قبول نہیں ہے ہر وقت آواز آتی ہے اے اہل دوزخ تمہار اطعام ہمیشہ آتش دوزخ ہے تم لکڑی دوزخ کی ہو ہمیشہ جلتے رہو۔ پھر مجھ کو وہاں سے ایک درخت آتشی کے پاس لے گئے وہ درمیان دوزخ کے تھا اُس درخت کا نام اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں شجرہ زقوم فرمایا ہے۔ اور ہندی میں اسے تھوہر کہتے ہیں میں نے وہاں کچھ کھانے کو مانگا۔ وہ تھوہر لا کے مجھ کو دیا گیا۔ جب میں نے اُس سے کچھ کھایا تو حلق بند ہو گیا۔ وہ نہ نیچے اترتا ہے۔ اور نہ وہ اوپر آتا ہے۔ مارے درد اور سوزش کے چلاتا رہا۔ کہ مجھ کو پانی دو۔ کہ لقمہ تھوہر حلق سے نیچے اترے۔ تب قدح بھر کے پانی گرم جہنم سے لادیا جب میں نے اس کو پیا گوشت پوست ہڈی تک جل کے خاک ہو گئی پھر پیچھے ایک جھڑکی کی آواز آئی مجھ پر ایسی جملہ ہڈی گوشت رگیں جیسی میری تھیں ویسی ہی پھر دوبارہ ہو گئیں جسم بن گیا اور پاؤں کے تلے سے سر تک میرے آگ لگ گئی۔ جلتا رہا اور میں فریاد کرتا رہا اے قوم مجھ کو کوئی چیز پہننے کو دو کہ آتش دوزخ سے امان پاؤں۔ تلوے میرے آگ سے جل رہے تھے۔ پھر مجھ کو نعلین آتشیں لا کے پہنائی گئی اور کہا اے بدبخت جزا اپنے بدعمل کی چکھ اب سوا عذاب کے اور کچھ نہیں ملے گا۔ کیونکہ تو دنیا میں بدعمل کئے تھے۔ اور خدا کو نہیں مانا اور اس کے عذاب سے نہیں ڈرا تھا اپنے خالق سے تجھے شرم نہ آئی تھی اور اس کی عبادت نہیں کی تھی۔ اور اس کی نعمت کا شکر بجا نہیں لایا تھا۔ اور اپنے بھائی مومن مسلمان کا مال زبردستی سے چھین لیتا تھا حرام خوری سے نہیں ڈرتا تھا اور مسلمانوں کو ایذا دیتا تھا۔ بدی سے پرہیز نہیں کرتا تھا اے پیغمبر خدا ایسی ایسی باتیں مجھ سے کہی گئیں اور نعلین آتشی مجھ کو پہننے کو دی گئی پس اس کی طپش سے مغز میرا سر سے اور کان سے اور ناک سے نکل پڑا میں پژمردہ ہو گیا۔ اور روح اللہ میرے کھانے کی چیز سوا آگ اور تھوہر کے کچھ نہ تھا۔ پھر وہاں سے مجھ کو ایک پہاڑ میں لے گئے اُس پہاڑ کا نام سکرات ہے

روزے ایک مہینے رمضان کے اور تیس ہزار کلمات دینی اور دنیاوی ان کو دیجیو اور تیس ہزار کلمات جو بھید کے ہیں یہ کسی سے نہ کہنا۔ اور باقی تیس ہزار کلمات جو ہیں ان کو چاہو کہو اور چاہو نہ کہو، تب آں حضرتؐ نے قبول کیا اور سجدے میں سر رکھ کے عرض کی کہ یا الٰہی جو کچھ میں نے دیکھا اور سنا ہے یہ میں کس کو کہوں کون میری اس بات کا اعتبار کرے گا، حکم ہوا کہ پہلے ابوبکرؓ تمہاری بات کو سچ جانے گا، پیچھے اس کے ہر ایک مانے گا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سجدہ شکر کا بجا لا کر بارگاہ الٰہی سے رخصت ہوتے اور رفرف پر سوار ہو کر سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچے اور وہاں جبرائیلؑ منتظر تھے۔ براق کے آگے آئے۔ پھر آں حضرتؐ سوار ہو کر مسجد اقصےٰ میں پہنچے اور نبی و مرسل وہاں انتظار کر رہے تھے، ان سبھوں نے دیکھ کر آنحضرت کو مبارکبادی دی اور معانقہ اور مصافحہ کیا پھر جبرائیلؑ نے اذان دی۔ اور آں حضرتؐ نے امامت کی اور جملہ انبیاؤں اور ارواحوں نے مقتدی ہو کر نماز پڑھی بعد اس کے وہاں سے رخصت ہوئے اور آسمانوں پر سے پار ہو کر بی بی امہانی کے گھر میں تشریف لائے اور جبرائیلؑ آں حضرتؐ کو مکان پر پہنچا کے براق لے کر اپنی جگہ پر گئے۔ آں حضرتؐ جب اپنے بسترے پر تشریف لائے تو بستر گرم پایا، اور جس جگہ پر وضو کیا تھا، وہاں سے پانی کو بہتے اور حجرے کی زنجیر کو ہلتے دیکھا:۔

## بیان کرنا آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا حقیقت معراج کی اور مسلمان ہونا یہودی وغیرہ کا

مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بعد نماز فجر کے حکایات معراج شریف کی ابوبکر صدیق اور صحابہ رضی اللہ عنہم سے بیان فرماتے تھے ابوبکر صدیقؓ نے یہ بات صداقت آیات سنتے ہی کہا صدقت یارسول اللہ اسی سبب سے ان کا لقب صدیق ہوا اور ابوجہل وغیرہ یہ سن کر کہا کذبت اس واسطے خطاب اُن کافروں کو کتاب اور زندیق وملعون کا دیا گیا۔ اور جو کوئی حضرت ابوبکرؓ کے موافق رسول خدا کی معراج پر تصدیق کرے گا وہ بے شک مثل ابوبکر صدیق کے صدیقوں کے مرتبے میں ہے اور جو منکر معراج کا ہوگا، یقیناً مطابق ابوجہل کے لعین ہے اور اس محفل میں ایک

یہودی گنوار نے معراج کا حال سُن کر آں حضرتؐ کو جھوٹا کہا اور حضرتؐ کے پاس سے اُٹھ کر بازار میں آ کے بڑی مچھلی مول لے کر اپنی بی بی کو دی اور کہا کہ جلدی اس مچھلی کے کباب بنا میں بھوک سے بیتاب و بے قرار ہوں، اتنا دن آیا اب تک میں نہار منہ رہا۔ جب میں دریا سے نہا کے آؤں گا تو کھانا کھاؤں گا۔ وہ یہودی یہ کہہ کر لب دریا گیا اور کپڑے کنارے پر رکھ کر پانی میں غسل کرنے کو اُترا اور غوطہ لگایا جب سر اٹھایا اپنے تئیں ایک عورت جوان کی صورت پایا، اور جو کپڑے کنارے پر رکھے تھے وہ بھی نہ ملے۔ یہ ماجرا عجیب و غریب دیکھ کر بہت گھبرایا اور گرداب بحر میں غوطہ کھایا کنارے کے پاس آ کے آبرو کے سبب آنکھوں سے اپنی ابرو پر رو رو کے آنسو بہایا بار بار ہاتھ پر ہاتھ اور منہ سے ہیہات ہیہات پکارتا ہوا ننگا بدن اپنا دیکھ کر ننگ و شرم آئی تو درخت کے پتوں سے اپنی شرم گاہ چھپائی اور اتنے میں ایک گنوار گھوڑے پر سوار تھا اس طرف سے گذرا دیکھا کہ ایک عورت حسین خوب صورت ننگی بیٹھی ہے اس نے والا و شیدا ہو کے اس کا ہاتھ پکڑا اور گھوڑے پر چڑھا کر گھر میں اپنے لے گیا اور اپنے نکاح میں لایا۔ غرض سات برس اس کو اس جوان کی خانہ داری میں گذرے اور تین فرزند اس سے تولد ہوئے ایک دن وہ عورت ہمسایہ کی عورتوں کے ساتھ دریا میں نہانے کو گئی اور جس جا پہلی بار کپڑے رکھے تھے اسی جا نے اب کے بار بھی کپڑے اتار کے رکھے اور وہ واردات بھول کر نہانے میں مشغول ہوئی، جب غوطہ مار کے سر اٹھایا تو اپنے تئیں صورت اصلی پر دیکھا اور کنارے پر جو مردانے کپڑے پہلے رکھے تھے، اس جگہ پر سلامت پائے، جب کپڑے پہن کر گھر میں آیا تو دیکھا کہ وہ جو مچھلی بازار سے لا کر اپنی جورو کو دی تھی، سو اب تک جیتی تڑپ رہی ہے اور اس کی عورت کے ہاتھ میں جو کام تھا وہی کام کر رہی ہے، اور بعضی روایت میں یوں آیا ہے کہ اس کی عورت سوت کات رہی تھی، ابھی وہ پونی اس کے ہاتھ سے تمام نہ ہوئی تھی، تب اس نے جا کے اپنی عورت سے کہا، کہ اب تک تو نے مچھلی بھی نہ پکائی ہے اتنی دیر تو نے کیوں کی۔ اس کی عورت بولی میاں خیر تو ہے، کچھ پی کے آئے ہو ابھی مچھلی لائے ہو، ایک لحظے میں مچھلی کیسے پک سکتی ہے پھر اس نے اپنی سب واردات بیتی ہوئی بیان کی، وہ بولی اجی ابھی بہت دور ہو نشے میں چور ہو، اس نے یہ بات سن کے اپنے جی میں جانا کہ میں نے حال معراج کا سچ نہ جانا تھا، اور رسول خدا کو جھوٹا بنایا تھا۔

اسی سبب سے یہ حال مجھ پر گذرا۔ اس میں کچھ شک نہیں پس میں نے یقین کیا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سچے ہیں اور دین اسلام برحق ہے حاصل کلام اس یہودی کو دین اسلام کی خواہش ہوئی اور اسی وقت جناب رسالت مآب کی طرف آیا۔ دیکھا کہ آپ معراج شریف کا حال بیان فرماتے ہیں تب اس نے عرض کی یارسول اللہ معراج کو میں جھوٹا جانتا تھا سو میں نے اس کی تعزیر پائی صحابہؓ نے پوچھا تم نے کیا تعزیر پائی ہے۔ تب یہودی نے سب حقیقت مچھلی اور غسل اور صورت بدلنے اور نکاح اور اولاد اور سات برس گذرنے اور پھر اصلی صورت پر آنے کی کیفیت بیان کی یہ بات سن کر تمام صحابہ سجدہ شکر جناب رب العالمین کا بجالاتے۔ اور کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یہ معجزہ خاص آپ کے واسطے ہے کسی کو ایسا عنایت نہیں ہوا۔ آخر وہ یہودی ایمان لایا۔ اور ابوجہل کو اثر نہ ہوا اور کہا یہ سب فریب بازی اور افسانہ سازی ہے۔ تب آں حضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا من یھدی اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ؕ ترجمہ یعنی اللہ تعالےٰ جس کو راہ دے پھر نہیں ہے کوئی اس کو بہکانے والا۔ اور جس کو اللہ تعالیٰ نے بہکاوے پھر اس کو نہیں کوئی راہ دینے والا۔ اور جب خبر معراج شریف کی مکہ معظمہ میں مشہور ہوئی تب اکثر اہل مکہ متفق ہو کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کے پاس آئے اور کہا کہ اگر آپ تمام احوال بیت المقدس کا ہم سے بیان کریں تو ہم آپ کے معراج کے حال پر ایمان لاویں اور صدق دل سے مسلمان ہوویں کیونکہ ہم سب علامات بیت المقدس کے خوب جانتے ہیں۔ اگر آپ آسمان پر گئے ہوں گے تو وہاں کا حال بھی آپ کو معلوم ہوگا۔ اگر تم سچے ہو تو نشان بیت المقدس کا بیان کرو۔ تب آں حضرت ﷺ کو بیت المقدس کے نشان جاننے میں تھوڑا تامل ہوا اس واسطے کہ احوال بیت المقدس کا بیان کرنا اس وقت کچھ ضرور نہ تھا۔ جبرائیل علیہ السلام خدا تعالیٰ کے حکم سے بیت المقدس کو اپنے پروں پر اٹھا لائے اور آں حضرت ﷺ کے سامنے لا رکھا۔ اس وقت جو کچھ حال پوچھتے تھے پیغمبر خدا اس کو بیان کرتے تھے۔ جو آدمی نیک بخت اصلی اور سعید ازلی تھے ایمان لے آئے اور صدقت یا رسول اللہ ﷺ کہا۔ اور جو لوگ بدبخت ذاتی تھے انہوں نے جسم خاکی کا آسمان پر جانا خلاف قیاس جانا۔ اور حق تعالےٰ کی قدرت کاملہ سے غافل ہو گئے اس کا انکار کیا۔ پس ایک ذکی طالع مہربانو ہیئت اس قیقہ کی بدرجہ احسن جابو

کہ عالمان ہیئت و نجوم نے رصد اور ہندسہ کی دلیل سے ثابت کیا ہے کہ ماہتاب اگرچہ ستاروں میں چھوٹا ہے مگر جرم اس کا زمین سے بہت بڑا ہے اور بسبب گردش فلک کے ہزاروں برس کی راہ ایک لحظہ میں طے کرتا ہے اور اپنی حرکت سے مشرق سے مغرب تک سینکڑوں برس کی راہ ایک گھڑی میں جاتا ہے، جب یہ سیر بسرعت مہتاب کی عند العقل محال نہیں ہے تو آفتاب نبوت کا جس کے نور سے سب کچھ پیدا ہوا ہے اگر تھوڑی سی رات میں عرش کے اوپر جا کر واپس آجاوے تو کیا عجب ہے۔ اور شیطان بد ترین خلق اللہ سے ہے۔ وہ ایک لحظے میں مشرق سے مغرب تک اور جنوب سے شمال تک جاتا ہے اور جو شخص کہ بہترین مخلوقات کا ہو، اگر تھوڑی رات میں آسمان پر جاوے اور آوے تو کیا محال ہے اے نیک بخت ذرا غور کرو کہ فرشتے جبرائیل وغیرہ ہزاروں بار زمین پر آتے ہیں اور جاتے ہیں اگر ایک بار آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ سب فرشتوں سے بہتر اور افضل ہیں زمین سے آسمان پر تشریف فرما ہوویں تو کیا بعید ہے۔ اے ہوشیار دیندار و سمجھو کہ نور البصر کا مجرد آنکھ کھولنے کے نویں آسمان کے ستاروں تک پہنچتا ہے اور جس کا جسم شریف کروڑوں درجہ نور البصر سے پاکیزہ ہو۔ اگر وہ ایک رات میں قدرت الٰہی سے آسمانوں پر پہنچے تو کیا عجب ہے۔ اسی طرح ہزاروں دلیلیں آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے معراج کی موجود ہیں، لیکن اس جگہ اس کلام کو طوالت نہیں دیا۔ اہل ایمان کے نزدیک اس قدر بس ہے۔ فقط

# بیان معجزات اور بزرگی اور خصائل حمیدہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا

معجزہ ۱ — ابوبکر صدیقؓ بن قحافہ سے روایت ہے کہ ایک دن آں سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ظلم اور ستم سے قریشیوں کے گھر چھوڑ کر میدان میں جا کے ایک درخت کے نیچے سو رہے، اور تلوار اپنی اس شاخ پر لٹکا دی۔ اس میں ایک یہودی اعرابی نے وہ تلوار لے کر آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مارنے کے واسطے اٹھائی، فوراً درخت نے اپنی شاخ سے اس یہودی کو لیا

مارا کہ مغز اس کا منہ سے نکل آیا اور عذاب ابدی میں گرفتار ہوا۔ اور عبداللہ بن عباس رضہ فرماتے ہیں کہ ایک اعرابی رکانہ بن عثمن اسفندیار وار مثل تہمتن بکریاں چراتا تھا۔ ایک دن آں حضرتؐ کو دیکھ کے بولا اے محمدؐ تو ہمارے معبودوں کو باطل کہتا ہے۔ آں حضرتؐ نے فرمایا۔ ہاں تب اس نے کہا کہ ہم تم دونوں امتحان کریں تو اپنے خدا کو پکارہ۔ اور میں اپنے معبودوں کو پکارتا ہوں اگر تو مجھ سے جیتا رہا تو میں تجھ پر اور تیرے خدا پر ایمان لاؤں گا۔ اور اگر میں جیتا رہا تو سب میرے معبود بزرگ ہیں۔ یہ بات کہکر رسول خدا کو پکڑ کے ایسا زور کیا۔ کہ اگر پہاڑ ہوتا تو جگہ سے اکھاڑ کر پھینک دیتا۔ مگر آں حضرت کے موئے مبارک کو جنبش نہ دے سکا۔ پھر آں حضرتؐ نے زور نبوت سے اس کو اٹھا کے ایسا پٹکا۔ جیسے کہ دھوبی کپڑا پاٹ پر مارتا ہے۔ تب اس نے جانا کہ محمدؐ صادق ہیں۔ اور ان پر جو نازل ہوا ہے سو سچ ہے۔ اور ہمارے معبود جھوٹے ہیں۔ آخر ایمان لایا اور مسلمان ہوا۔ اور جابرؓ فرماتے ہیں کہ ایک مٹکا گھی کا آں حضرتؐ نے مالک بن انسؓ کی ماں کو عنایت کیا تھا۔ کہتے ہیں کہ پینتالیس برس گھی مٹکے کا خرچ کیا خالی نہ ہوا۔ مگر ایک دھکا پہنچنے سے ٹوٹا اس کے بعد ختم ہوگیا۔ اور حضرت ابوہریرہ رضہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو چند خرمے بخشے تھے اور میں نے ان کو ایک ہانڈی میں قریب بیس برس کے رکھا تھا میں بھی اس سے کھاتا اور لوگوں کو بھی خدا کے راہ میں دیتا تھا وہ کم نہ ہوتے تھے۔ مگر عثمان ذوالنورین کی شہادت کے دن وہ برکت جاتی رہی۔ اور جس دن مکہ معظمہ فتح ہوا۔ اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد الحرام میں داخل ہوئے تو آپ کے دست مبارک میں ایک چابک تھا۔ اس چابک سے بتوں کی طرف جو کعبے کے اندر تھے اشارہ کیا اور یہ آیت پڑھی قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط ترجمہ۔ یعنی کہہ حق آیا اور جھوٹ نکل بھاگا۔ اسی وقت سب بُت سرنگوں ہو کے زمین پر گر پڑے اور ایک شخص بائیں ہاتھ سے کھانا کھاتا تھا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ داہنے ہاتھ سے کھانا کھایا کرو اس نے مکر و بہانہ سے عذر پیش کیا کہ اے حضرتؐ میں داہنے ہاتھ سے کھانا کھا نہیں سکتا ہوں۔ تب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تو نہ کھا سکے گا۔ پھر ہرگز وہ شخص داہنے ہاتھ سے نہ کھا سکا اور جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وقت بعض پتھر بھی کہتے تھے۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْكَ وَسَلَّمَ اور جب کسی سنگریزے کو آپ ہاتھ میں اٹھا

معجزہ ۲
معجزہ ۳
معجزہ ۴
معجزہ ۵
معجزہ ۶
معجزہ ۷

لیتے تو وہ تسبیح پڑھ لیتا، اور روایت ہے کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ستون پر ٹیک لگا کے خطبہ پڑھتے تھے، بعد چند روز کے ممبر تیار ہوا، اس پر کھڑے ہو کر خطبہ پڑھا اس وقت ستون سے ایک آواز فریاد وزاری کی نکلی، اس واسطے کہ حضرت کی پشت مبارک کی برکت سے وہ محروم ہوا، یہاں تک کہ آں حضرتؐ نے اس سے معانقہ کیا، تب اس کو قرار آیا (معجزہ ۸)
اور ایک دن ایک ہزار چار سو آدمی کا لشکر آں حضرت کے ساتھ تھا، لیکن پانی نہ تھا، تمام کار ضروریات کے واسطے سب کے سب عاجز تھے، آں حضرتؐ نے انگلی شہادت کی زمین پر ٹیک دی، اسی وقت اس سے پانی جاری ہوا، تمام لشکر وضو اور غسل اور کار ضرورت سے آسودہ ہوا، اور (معجزہ ۹)
ایک دفعہ خندق کی لڑائی کے دن چار سیر جو کی روٹی سے ہزار آدمی کو آں حضرتؐ نے سیر شکم کیا، اور وہ روٹی پھر اسی قدر موجود رہی، اور ایک دن جنگ تبوک میں تیس ہزار آدمیوں کے لشکر میں ایک آدمی کے پاس تھوڑا سا پانی تھا جو کہ اس کو بھی کافی نہ تھا، آں حضرتؐ نے ایک تیر اسی میں کھڑا کیا فوراً اس جوش وخروش سے پانی نکلا کہ سارا لشکر آسودہ ہوا، اور ایک مرتبہ کئی شخص انصار میں سے آئے اور کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمارے اونٹ شوخی کرتے ہیں، اور بوجھ پیٹھ پر سے ڈال دیتے ہیں، تب آں حضرتؐ اُن اونٹوں کے پاس تشریف لے گئے، تو اونٹوں نے پھر کبھی سرکشی نہ کی، اور صحابہؓ نے عرض کی یا رسول اللہؐ حیوان سب آپ کو سجدہ کرتے ہیں، ہم بھی آپ کو سجدہ کریں، آں حضرتؐ نے فرمایا، نہیں اگر سجدہ کرنا آدمیوں کا روا ہوتا تو میں حکم کرتا کہ عورتیں اپنے شوہروں کو سجدہ کریں، اور ایک اونٹ نے حضرتؐ کے پاس آ کے اپنے مالک کا شکوہ کیا، کہ مجھ سے بہت محنت لیتا ہے، اور پیٹ بھر کر کھانے کو نہیں دیتا ہے، اور آپ رحمۃ العالمین ہیں، مجھ کو آپ اس سے خرید لیجئے، یا میرے مالک سے میری سفارش کیجئے، تب آں حضرتؐ نے اونٹ کے مالک سے جا کر کہا کہ تو اونٹ کو بقیمت واجبی مجھے دے دو، نہیں تو اس اونٹ کے کھانے کی خبر لے (معجزہ ۱۰، معجزہ ۱۱، معجزہ ۱۲، معجزہ ۱۳)
ایک دن اونٹ نے حضرتؐ کے حضور میں آ کے عرض کی کہ میں جن لوگوں میں ہوں وہ لوگ نماز عشا کی نہیں پڑھتے ہیں، قبل ادا کرنے نماز عشار کے سو جاتے ہیں، تب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن لوگوں کو طلب فرمایا اور نماز عشار کی تاکید کی، اور ایک دن ایک اعرابی کو آنحضرتؐ نے (معجزہ ۱۴، معجزہ ۱۵)

اسلام کی دعوت کی۔اس نے کہا کہ آپ کی پیغمبری کی کیا دلیل ہے۔حضرتؐ نے فرمایا یہ درخت جو میرے سامنے ہے یہ گواہ ہے۔تب آں حضرتؐ نے اس درخت کو بلایا وہ درخت خدا کے حکم سے آں حضرتؐ کے سامنے آکھڑا ہوا۔اور تین مرتبہ کہا اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔تب وہ اعرابی یہ حال دیکھ کر ایمان لایا۔اور ایک دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عباسؓ اور ان کے لڑکوں کے حق میں دعا فرماتے تھے۔تب اس مکان کے در و دیوار اور پتھروں نے زبان فصیح سے کہا آمین آمین۔اور اس دن ایک لڑکا تولد ہوا تھا۔اس لڑکے کو آں حضرت کے سامنے لائے۔آں حضرتؐ نے اس سے پوچھا اے لڑکے میں کون ہوں۔اُس نے کہا۔آپ حضرت محمدؐ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔حضرت نے فرمایا تو سچا ہے اور برکت دے تجھ کو اللہ تعالیٰ۔اور ایک شخص گونگا مادر زاد تھا۔حضرتؐ نے اس سے پوچھا میں کون ہوں اس نے بے تامل کہا کہ آپ حضرت محمدؐ رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔اور ایک عورت اپنے لڑکے کو حضرتؐ کے پاس لائی۔اور کہا یا رسول اللہؐ اس لڑکے کو جنون ہے۔حضرت نے اپنا دست مبارک اس کے سینے پر پھیرا فی الفور جنون اس کا جاتا رہا۔اور ایک شخص اپنے لڑکے کو حضرتؐ کے پاس لایا اور کہا یا حضرت یہ لڑکا مثل گونگے کے چپ رہتا ہے بات نہیں کہتا۔آں حضرتؐ نے تھوڑا سا پانی وہیں پلایا فی الحال باتیں کرنے لگا اور ایسا بڑا عالم اور عقلمند ہوا کہ اکثر لوگ اس سے تعلیم پاتے تھے۔اور ایک شخص کو استسقاء کی بیماری تھی۔بلکہ وہ قریب الہلاک تھا۔آں حضرتؐ سے آکر دعا شفا چاہی آں حضرتؐ نے آب دہن اپنا تھوڑا سا خاک میں ملا کے اس کو دیا تو اُس نے وہ خاک زبان پر رکھی فی الفور وہ اچھا ہو گیا۔اور غزوہ خیبر میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی آنکھوں کو شدت سے درد ہوتا تھا آں حضرتؐ نے دعا کی اور تھوڑا سا آب دہن مبارک کا حضرت علیؓ کی آنکھوں میں لگایا۔فوراً آنکھوں نے راحت پائی۔اور ایک شخص کی آنکھیں سفید ہو گئیں تھیں اُس کو کچھ نظر نہ آتا تھا۔آں حضرتؐ نے اس کی آنکھوں میں پڑھ کے پھونکا۔بعینہٖ اصلی حال پر آئیں اور دیکھنے لگا۔اور ایک شخص کا پاؤں ٹوٹ گیا تھا۔تو آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ مبارک اپنا اس کے ٹوٹے ہوئے پاؤں پر پھیرا فوراً جڑ مل گیا۔اور اس نے شفا پائی۔اور ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے بیٹے کو آپ اگر زندہ

معجزہ ۱۶
معجزہ ۱۷
معجزہ ۱۸
معجزہ ۱۹
معجزہ ۲۰
معجزہ ۲۱
معجزہ ۲۲
معجزہ ۲۳
معجزہ ۲۴
معجزہ ۲۵

کہ دیں تو میں آپ پر ایمان لاؤں گا۔ تب آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس قبر پر تشریف لے گئے اور آواز دی اے لڑکے تیری خواہش ہے دنیا میں آنے کی کہا نہیں، اور کہا یا رسول اللہؐ دنیا دنیا سے میں نے آخرت کو بہتر پایا، آں حضرت نے فرمایا تیرے ماں باپ ایمان لاتے ہیں اگر تیری دنیا میں آنے کی خواہش ہو تو اپنے ماں باپ کے ساتھ آ کے رہ۔ اس نے کہا ماں باپ سے میں نے زیادہ خدا تعالیٰ کو مہربان پایا ہے۔

معجزہ ۲۶

اور ایک دن حضرت جابرؓ نے جناب رسول خداؐ کی دعوت کی اور ایک بکری ذبح کی۔ تب حضرت جابرؓ کے بیٹے نے کھیل سمجھ کر اپنے ایک چھوٹے بھائی کو ذبح کر ڈالا اس کی ماں یہ حال دیکھ کر دوڑی۔ اور لڑکا مارے ڈر کے بھاگ کر چھت پر چڑھ گیا، اور جب وہ لڑکا ماں کو اپنی طرف آتے دیکھ کر ڈرا۔ تب چھت سے گر کر وہ بھی مر گیا۔ اس عرصہ میں آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جابر کے گھر تشریف لے گئے۔ اور پوچھا تمہارے لڑکے کہاں ہیں حضرت جابرؓ نے یہ خیال کیا۔ کہ اگر مرنا دونوں لڑکوں کا میں بیان کروں گا تو حضرت کھانا نہیں کھائیں گے اور ناخوش ہوں گے۔ آں حضرتؐ نے ان کو فرمایا کہ ان دونوں لڑکوں کو تلاش کر کے لاؤ۔ وہ اور ہم مل کر کھانا کھاویں گے۔ تب ناچار ہو کر لڑکوں کی ماں نے احوال مرنے کا ان دونوں لڑکوں کا آں حضرتؐ کے آگے بیان کیا۔ تب آں حضرتؐ یہ بات سن کر بے قرار ہوئے اور دونوں لڑکوں کی لاش پر جا کھڑے ہوئے اور دعا کی فی الفور دونوں لڑکوں نے زندہ ہو کر حضرتؐ کے ساتھ کھانا کھایا۔ اور فرمایا آں حضرتؐ نے کہ گوشت اس بکری کا کھاؤ۔ لیکن ہڈی اس کی نہ توڑو۔ بعد اس کے ہڈیوں کو جمع کیا اور ہاتھ مبارک اپنا اس پر رکھ کر کچھ کلام اس پر دم کیا فوراً وہ بکری زندہ ہوئی۔

معجزہ ۲۷

روایت ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جس کے حق میں دعا فرماتے تھے اس کی تین پشت تک اثر دعا کا باقی رہتا تھا۔

معجزہ ۲۸

اور ایک دن حضرت انس بن مالکؓ نے عرض کی یا رسول اللہ صلے اللہ علیک وسلم آپ میرے واسطے کچھ دعائے دنیا کی کیجئے۔ تب آں حضرتؐ نے دعا کی یا الٰہی مال اور اولاد میں انسؓ کی برکت دے۔ انسؓ کہتے ہیں کہ آں حضرتؐ کی دعا سے میں اس قدر دولت مند ہوا کہ دولت میری کبھی کم نہ ہوتی تھی۔ اور جو عیش اور خوشی میں نے کی ہے سو کسی نے نہیں کی، اور اولاد میری سو آدمی سے زیادہ ہوئی۔

معجزہ ۲۹

اور ایک بار آں حضرتؐ نے عبدالرحمٰن بن عوف کے واسطے دعا برکت کی اولاد کے واسطے دروازہ روزی کا ایسا کشادہ ہوا،

کہ اگر ہم وہ پتھر اٹھاتے تو نیچے اس کے سونا چاندی پاتے۔ پہلے وہ فقیر تھے۔ آں حضرتؐ کی دعا سے ایسے امیر ہوئے کہ بعد ان کی موت کے پچاس ہزار دینار سونے کے بموجب وصیّت کے محتاجوں کو دیئے گئے اور چار لاکھ دینار چاروں بیبیوں کے حصوں میں پہنچے حال آنکہ زندگی اپنی میں بہت خیرات کر چکے تھے۔ اسی سبب سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو بہشت کی بشارت دی اور ایک دن آں حضرتؐ نے عمر رضی اللہ عنہ کے سر مبارک پر ہاتھ اپنا رکھ کر دعا کی تو حضرت عمر کی اسی برس کی عمر تھی۔ تب بھی جوان معلوم ہوتے تھے۔ اور ایک دن ایک شخص کے چہرہ پر دست مبارک آپ نے پھیرا۔ ایسی صفائی اور لطافت اس کے چہرہ پر نمودار ہوئی کہ دوسرے کا منہ اس کے منہ میں مثال آئینے کے نظر آتا تھا۔ اور ایک دن تھوڑا سا پانی حضرت زینبؓ کے منہ پر آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ڈال دیا تب وہ بی بی ایک حسینہ اور خوبصورت ہوئیں کہ حسن وجمال میں مثل اس کے کسی کو نہ پایا۔ اور ایک مرتبہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عتبہ کے بدن پر واسطے دفع مرض کے ہاتھ مبارک پھیرا اس کے بدن سے ایسی خوشبو آتی تھی کہ بوئے مشک وعنبر پر غالب تھی۔ ہر چند کہ عورتیں اس کے اقسام طرح کی خوشبو ملتی تھیں۔ لیکن وہ خوشبو سب پر غالب تھی۔ اور حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ ایک دن آں حضرتؐ فاطمہؓ کے گھر تشریف لے گئے۔ حضرت فاطمہؓ نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے تین دن سے کچھ کھانا نہیں کھایا ہے۔ تب آں حضرتؐ نے تسلی کے واسطے اپنے شکم مبارک کو کھول کر دکھلایا کہ چار پتھر آپ نے اپنے شکم پر باندھے ہوئے ہیں یعنی چار دن سے آپ نے بھی طعام تناول نہیں کیا تھا۔ بعد اس کے صاحبزادی کی بھوک سے غمگین ہوکے صحرا کی طرف تشریف لے گئے وہاں ایک اعرابی اونٹوں کو پانی پلواتا تھا حضرتؐ نے کہا اے اعرابی کوئی مزدوری بتا اس نے کہا کنوئیں سے پانی نکالو ایک ڈول پیچھے تین خرمے مزدوری کے دوں گا۔ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبول کیا۔ جب پہلے ڈول کی اجرت تین خرمے لئے خود تناول فرماکر آب نکالنے میں مشغول ہوئے جب آٹھ ڈول اور کھینچے قضائے الٰہی سے رسی ٹوٹ کر ڈول کنوئیں میں گر پڑا اعرابی نے غصہ ہوکر آپ کے چہرہ مبارک پر ایک طمانچہ مار دیا۔ غرض حضرتؐ نے ڈول اس کا کنوئیں سے نکال دیا۔ اور چوبیس خرمے اجرت کے لے کر حضرت فاطمہؓ کے

معجزہ ۳۰

معجزہ ۳۱

معجزہ ۳۲

معجزہ ۳۳

گھر میں تشریف لائے اعرابی نے جب حضرت کا صبر و تحمل دیکھا تو اپنی حرکت نامعقول سے نادم و
پشیمان ہو کر اپنا ہاتھ کاٹ ڈالا اور درد سے اس کے بے ہوش ہو گیا جب تھوڑا سا ہوش آیا تب حضرت
فاطمہؓ کے گھر کے دروازے پر آ کے شور و غوغا کرنے لگا، آں حضرتؐ اعرابی کی خبر سن کر باہر تشریف
لائے اعرابی نے بہت سا عذر کیا، آں حضرتؐ نے اس سے پوچھا ہاتھ اپنے کو تو نے کیا کیا اس نے
عرض کی یا رسول اللہؐ تقصیر میری معاف کیجئے میں نے نادانستہ گستاخی کی اس کے خوف سے
میں نے ہاتھ اپنا کاٹ ڈالا ہے، عفو تقصیر کا خواہاں ہوں، آپ رحمۃ اللعالمین ہیں میرے حال پر
رحم کیجئے، اور میرے کٹے ہاتھ کو درست کیجئے۔ تب آں حضرتؐ نے اس کے کٹے ہاتھ کو ملا کے
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر پھونک دیا، ہاتھ اس کا بدستور ہو گیا۔ اور اعرابی اس معجزے کو
دیکھ کر فی الفور ایمان لے آیا۔ اور روایت ہے کہ ایک دن رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
جناب ابو بکرؓ عنہ سے فرمایا کہ لکڑیاں واسطے تعمیر مسجد مدینہ منورہ کے درکار ہیں کہاں سے ملیں گی حضرت
ابو بکر صدیقؓ نے فرمایا۔ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مکے میں میرا مکان ہے اس مکان میں لکڑیاں
بہت عمدہ ہیں، اگر وہ کسی طرح سے آسکیں تو مسجد تعمیر ہو جاوے، تب آں حضرتؐ نے جناب مسبب
الاسباب میں عرض کی کہ وہ لکڑیاں اُڑ کر مدینہ منورہ میں آئیں اور مسجد نبوی میں خرچ ہوئیں، اور حضرت
عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وقت شہرت پانے نبوت آں حضرتؐ کے
اور ظلم و ستم قریشیوں کے ایک یہودی بڑا عقلمند مدینہ منورہ میں رہتا تھا اور ہمیشہ توریت کی تلاوت
کرتا تھا، ایک دن توریت میں صفت اور نام مبارک آں حضرتؐ کا لکھا ہوا دیکھا مارے غصہ کے
اپنی جورو سے قینچی منگوا کر صفت و نام مبارک آں حضرت کا کاٹ دیا، پھر دوسرے دن اپنے معمول
پر توریت پڑھنا شروع کیا۔ دیکھا کہ پھر اُسی مقام پر نام مبارک موجود ہے، پھر کاٹنے پر مستعد
ہوا، کہ آواز غیب سے آئی، اے ملعون اگر ہزار بار صفت اور نام مبارک آں حضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کا مٹاوے گا، تو ہرگز اور ہر آئینہ کبھی نہ مٹا سکے گا، تب یہودی ڈرا اور جان گیا
کہ محمدؐ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے سچے رسول ہیں، اسی وقت مدینہ منورہ سے جا کر رسول خداؐ کے
پاس ایمان لایا۔ اور حضرت ابو بکر صدیقؓ روایت کرتے ہیں کہ ایک دن حضرتؐ اپنے یاروں کے
ساتھ بیٹھے تھے کہ ایک یہودی بکری کے کباب بنا کر گوشت میں زہر ہلاہل ملا کے جناب رسالت مآبؐ

معجزہ ۳۵

معجزہ ۳۶

معجزہ ۳۷

کے حضور میں لایا۔ اور کہا اے محمدؐ میں یہ کباب آپ کے واسطے لایا ہوں آپ اس کو تناول کیجئے
جب رسول خداؐ نے کھانے کا ارادہ کیا تب وہ گوشت بولا یا رسول اللہؐ آپ مجھے نہ کھاویں کیونکہ اس
میں زہر قاتل ملا ہوا ہے۔ تب آں حضرتؐ نے کہا اے یہودی اس گوشت میں زہر ملا ہے۔ یہودی نے
کہا سچ ہے لیکن آپ کو کس نے خبر دی ہے۔ فرمایا اس گوشت نے۔ تب یہودی نے کہا۔ اگر آپ نبی برحق
ہیں تو اس گوشت کو کھایئے اور زہر آپ کو اثر نہ کرے تو ہم جانیں کہ آپ نبی سچے ہیں۔ حضرتؐ نے
بسم اللہ پڑھ کے ایک ٹکڑا اس میں سے کھایا اور باقی یاروں کو اپنے تقسیم کر دیا۔ سب بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمِ پڑھ کر کھا گئے کسی کو زہر نے اثر نہ کیا۔ پس اکثر یہودیوں نے اس معجزے سے دین اسلام
قبول کیا۔ اور ایک روایت ہے کہ ایک مرتبہ بارہ ہزار آدمی اہل یمن کے واسطے حج کرنے کو مکہ
معظمہ میں آئے تھے اور ان کے ہمراہ ایک بت نام اس کا ہبل تھا جواہر سے جڑاؤ تھا۔ اور پارچہ
حریری میں پیچیدہ تھا اور لوگ اس کی پوجا کرتے تھے۔ رسول خداؐ نے ان کو اسلام کی دعوت کی تب
اُن لوگوں نے کہا تمہاری پیغمبری کی کیا دلیل ہے۔ حضرتؐ نے فرمایا کہ ہبل میری پیغمبری کی گواہی
دیوے۔ تو تم سب مجھ پر ایمان لاؤ گے۔ کہا اگر ایسا ہووے تو ضرور ہم سب ایمان لاویں گے۔ تب
آں حضرتؐ نے اس ہبل کو بلایا اس نے کہا لَبَّیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اور چلا آیا اور رسول خداؐ کے
سامنے ادب سے آکھڑا ہوا۔ پس حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک لکڑی
اس کو ماری اور فرمایا تو کہو میں کون ہوں۔ وہ بولا اَنْتَ رَسُوْلُ اللّٰہِ وَاَنَا اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ
اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ترجمہ یعنی آپ رسولؐ خدا کے ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں
کوئی معبود لائق بندگی کے مگر اللہ تعٰ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمدؐ بندے اللہ تعٰ کے اور بھیجے ہوئے
اللہ تعٰ کے ہیں۔ پھر آں حضرتؐ نے فرمایا کہ تو کون ہے کہا میں پتھر ہوں ان لوگوں نے ہی مجھے
معبودی میں پکڑا ہے۔ یہ محض غلط ہے۔ جب ان لوگوں نے یہ حال دیکھا تو یک بارگی بارہ
ہزار آدمی سجدے میں آگئے اور توبہ استغفار کر کے مسلمان ہوئے۔ اور روایت ہے کہ آں
حضرتؐ جب مدینہ منورہ میں داخل ہو کے گھر میں ابو ایوب انصاری کے اترے تو ان کی ایک ٹکڑا زمین
تھی۔ اس میں غلہ وغیرہ پیدا نہیں ہوتا تھا۔ تب آں حضرتؐ نے ایک مٹھی گیہوں اس میں چھینٹ دیئے
اسی وقت اُگ گئے اور پک کر تیار ہوئے کھیت کو کاٹا اور پکا کے کھایا کاٹنے کے بعد اس کی جڑ سے بہ تکین

۳۸ معجزہ

۳۹ معجزہ

کا درخت پیدا ہوا۔ مروی ہے کہ حضرت فاطمہؓ کے نکاح کے روز حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ کھانا پکارہی تھیں۔ آں حضرتؐ نے ہاتھ مبارک اپنا اس چولھے میں کہ تیز آگ جلتی تھی داخل کیا اور دیر تک اس کے اندر رہا لیکن کچھ ضرر دست مبارک کو نہ ہوا۔ اور روایت ہے کہ ایک دن ایک شخص انصار میں سے حضرتؐ کے پاس آیا۔ اور کہا یا رسول اللہ میری چار بیویاں رہیں اور فرزند ایک بھی نہیں ہوا۔ یہاں تک کہ سب بڈھیا ہوگئیں۔ حضرتؐ نے اس کی جوروؤں کے حق میں دعا کی۔ اس کی بیویوں کو حمل رہا۔ اور روایت ہے کہ آں حضرتؐ تبوک کے راہ میں یاروں کے ساتھ ایک مقام میں اترے وہاں یاروں نے شکایت کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھانے پکانے کے واسطے لکڑیاں نہیں ہیں آں حضرتؐ نے بجائے لکڑیوں کے پتھر رکھ دیئے وہ پتھر مانند لکڑیوں کے جلتے رہے۔ اور روایت ہے جب آں حضرتؐ ابوبکرؓ کو ساتھ لے کر غار ثور میں تشریف فرما ہوئے۔ آپ کے ساتھ اس وقت درندے اور چرندے چلے آتے تھے اور باتیں کرتے تھے اور مروی ہے کہ ایک بار اہل طائف نے رسول خداؐ سے یہ معجزہ طلب کیا کہ اگر اس پتھر سے ایک درخت میوہ دار پیدا ہووے تو ہم سب ایمان لاویں آں حضرتؐ نے قدم مبارک اپنا پتھر پر رکھ دیا قدرت الٰہی سے ایک درخت میوہ دار اس پتھر سے پیدا ہوا۔ تب اکثر اہل طائف اس معجزے پر ایمان لائے اور خبر ہے کہ حدیبیہ کی لڑائی کے روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امام حسینؑ کو پکارا آں حضرتؐ کئی دن کی راہ میں تھے انہوں نے جواب دیا لَبَّیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہِ اور آپ کی آواز کو سن کر حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کی کہ اے باباجان میں بھی ہوں اور روایت ہے کہ خندق کی لڑائی کے روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہتھیلی مبارک سے مانند آفتاب کے ایک روشنی ظاہر ہوئی۔ اور اس روشنی کے شعاع سے بہت لوگ غش میں آگئے۔ اور روایت ہے کہ ایک انصاری قوم خزرج میں مقتول ہوا تھا کہ ان کو قاتل کا دریافت کرنا مشکل تھا۔ تب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جناب میں عرض کی گئی۔ آپؐ نے اس مقتول پر کسی درخت کی شاخ رکھی۔ تب اس مقتول نے حکم الٰہی سے زندہ ہو کر قاتل کا نام بتلا دیا۔ اور روایت ہے کہ جب آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مقام تبوک میں آئے ایک قوم کو دیکھا کہ ان کے ساتھ ایک بت سونے کا ہے۔ آں حضرت نے پوچھا

معجزہ ۴۰
معجزہ ۴۱
معجزہ ۴۲
معجزہ ۴۳
معجزہ ۴۴
معجزہ ۴۵
معجزہ ۴۶
معجزہ ۴۷
معجزہ ۴۸

کیا یہ بُت لکڑی کا ہے اور اپنا دست مبارک اس لکڑی پر رکھ دیا وہ بُت باتیں کرنے لگا، اور اس معجزے سے اکثر بُت پرست ایمان لائے اور بت پرستی چھوڑ دی ۔ اور مروی ہے کہ جب سعد بن معاذ کے حکم سے بنی قریظہ قتل ہوئے ۔ خون سے ان کے زمین بھر گئی اور اس کی بدبو سے لوگ حیران رہے ۔ آں حضرتؐ نے دعا کی تب مدینہ بہ سارا زمین پاک و صاف ہو گئی ، اور وہ بدبو جاتی رہی اور روایت ہے کہ ایک دن شہر جدّہ سے رسول خداؐ طائف کی طرف تشریف فرما ہوئے ۔ وہ کئی دن کی راہ تھی ، اللہ تعالیٰ نے مابین طائف اور جدے کے زمین تہ بتہ قدم مبارک آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جمادی مانند تھان کپڑے کے ۔ تب آں حضرت ایک ساعت میں وہاں پہنچ گئے ، اور رسول خداؐ نے ابن یزید النخفی کو اسلام کی دعوت کی وہ بولا کہ پتھر کے معبودوں کو اگر سونا بنا دو تو ہم سب مسلمان ہوں گے ۔ تب آں حضرتؐ نے جناب باری میں دعا کی وہ سب سونا ہو گئے اور دیکھنے والے سب مسلمان ہو گئے ۔ اور مروی ہے کہ ایک دن حضرت فاطمہؓ نے شکایت کی یا رسول اللہ حسینؑ بھوکے ہیں اور کچھ کھانے کی قسم سے موجود نہیں ، تب آں حضرتؐ نے دعا کی حق تعالیٰ نے ایک خوان میں مچھلی تلی ہوئی اور طرح طرح کی نعمتیں اس میں تھیں حضرت فاطمہؓ کے گھر میں بھیجا ، سب نے آسودہ ہو کر کھایا اور کھانا پھر بھی اسی قدر موجود رہا ۔ اور ایک بار لوگوں نے آں حضرت سے معجزہ یہ طلب کیا کہ روٹی اور سالن ہوا پر پکا دو تو ہم تم پر ایمان لائیں گے تب رسول اکرمؐ نے خدا کے حکم سے ویسا ہی کیا اور لوگوں نے کھایا ، اور مروی ہے کہ آں حضرت کی دعا سے نو انصاری کو کہ بیماری برص اور جذام کی تھی آرام ملا ، اور روایت ہے کہ ایک روز آں حضرتؐ نے قوم عیسوی کو دعوت اسلام کی کی ان لوگوں نے کہا کہ ہمارے پیغمبر علیہ السلام مٹی کی چڑیاں بنا کر پھونک مارتے تو خدا کے حکم سے زندہ ہو کر اڑ جاتی تھیں اگر آپ بھی ایسا معجزہ ہم کو دکھا سکیں تو ہم آپ پر ایمان لاویں گے ۔ تب آں حضرتؐ نے تھوڑی خاک لے کر چڑیا کی صورت بنا کر بسم اللہ پڑھ کر پھونک دی خدا تعالیٰ کے حکم سے وہ زندہ ہو کر اڑ گئی ، اور روایت ہے کہ ایک روز آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے یاروں کے ساتھ بیٹھے تھے کہ ایک مرد قریشی نے آکر کہا یا رسول اللہ ابوجہل پر دس ہزار دینار میرا قرض ہے سو وہ دیتا نہیں ہر روز ٹال مٹول کرتا رہتا ہے اور مجھے حیران کرتا ہے ، کیونکہ وہ زبردست ہے اور میں کمزور ہوں اگر آپ اس کے پاس جا کر دلا دیں تو مجھ پر بہت احسان ہوگا

۴۹ معجزہ
۵۰ معجزہ
۵۱ معجزہ
۵۲ معجزہ
۵۳ معجزہ
۵۴ معجزہ
۵۵ معجزہ
۵۶ معجزہ

یہ سن کر حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کو ہمراہ لے کر ابوجہل کے پاس تشریف فرما ہوئے اور وہ اس وقت چند قریشیوں کے ساتھ بیٹھا تھا بہت تعظیم و تکریم آں حضرتؐ کی بجا لایا اور پوچھا کہ آپ کس ارادے سے تشریف لاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اے ابوجہل دس ہزار دینار اس غریب کے کیوں نہیں دیتا فوراً ابوجہل نے ہزار دینار اس کو دے دیئے۔ تب وہ مرد قریشی خوش ہو کر ایمان لایا اور آں حضرتؐ جب وہاں سے تشریف لائے۔ تب ابوجہل کی جورو ابوجہل سے لڑنے لگی کہ کیوں تو نے دشمن کی خاطر مال ہاتھ سے کھویا کہا جب محمدؐ آئے تو ان کے دونوں پاؤں پر دو اژدہے تھے میں نے دیکھا کہ منہ پھیلا کر میرے نگل جانے کا قصد کرتے ہیں اور اس ڈر سے جلد میں نے مال اس کا دے کر رخصت کیا اور روایت ہے کہ ابوجہل بارہا قریشیوں کی مجلس میں کہا کرتا تھا کہ بجرد دیکھنے محمدؐ کے ڈر اور لرزا میرے بدن پر ہوتا ہے سو اس کا سبب یہ ہے کہ بہت نیزے بردار اور شیر اور سانپ گرد اگرد محمدؐ کے مجھ کو نظر آتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ اگر محمدؐ کے ساتھ کوئی شخص بے ادبی اور نامعقول گفتگو کرے گا تو ہم اس کو سب مار ڈالیں گے اسی طرح کا جادو محمدؐ کے ہمراہ ہمیشہ رہتا ہے۔ سچ ہے کہ خدا جس کو گمراہ کرے اس کو راہ پر کون لاوے وہ لعین یہ سب معجزے دیکھ کر جادو شمار کرتا تھا۔ اور روایت ہے کہ جب خبر نبوت پیغمبرؐ کی اطراف عرب میں مشہور ہوئی۔ اکثر لوگ ہر چہار طرف کے آنے لگے۔ ایک مرتبہ بہت لوگ اعرابی بقصد ایمان کے مکے کی راہ سے آتے تھے۔ قریش اور ابوجہل نے کہا کہ تم محمدؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس جاتے تو ہو مگر بے معجزے کے ان پر ایمان نہ لائیو ان سب نے کہا۔ کیا معجزہ ان سے طلب کریں تو ان سب نے کہا کہ چلو ہم سب تمہارے ساتھ مل کر معجزہ طلب کریں۔ تب وہ سب مل کر آئے اور کہا اے محمدؐ اہل قریش اور اعرابی سب جمع ہوئے ہیں۔ اگر ایک معجزہ دکھلاؤ۔ تو ہم سب تم پر ایمان لاویں گے۔ آں حضرتؐ نے فرمایا کہ کیا معجزہ چاہتے ہو تم۔ سبھوں نے عرض کیا کہ ایک پتھر سفید اس میدان میں پڑا ہوا ہے اس پتھر کا رنگ مثل گل سرخ ہو جاوے اور اس سے ایک سونے کا درخت چھ شاخ کا پیدا ہووے اور ہر شاخ میں سو پتے ہوں اور وہ شاخیں پھولوں سے بھری ہوں۔ اور ہر پتے پر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھا ہوا ہو۔ اور اس کی ہر شاخ میں چھ قسم کے میوے ہوں۔ اور ہر میوے میں چھ قسم کا مزہ ہو مانند کھجور اور امرود اور سیب اور انار اور بیر کے ہو۔ اور ہر شاخ میں ایک چڑیا سفید پیدا ہووے کہ منقار اس کی سونے کی اور پاؤں اس کے مانند

معجزہ ۵۷

معجزہ ۵۸

لعل کے ہوں اور زبان فصیح سے تمہاری پیغمبری پر گواہی دیوے، تب ہم سب آپؐ پر ایمان لاویں گے۔ یہ سب باتیں رسول خداؐ نے اُن سبھوں سے سُن کر فرمایا اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِیْ ھٰذِہِ الْمُعْجِزَۃَ: ترجمہ یعنی خدایا مجھ کو یہ معجزہ بخش دے اتنے میں جبرائیل امین رب العالمین کے حضور سے آئے اور کہا یا رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جو آپ نے درخواست کی ہے جناب باری میں مقبول ہوگئی ہے جو آپ کو طلب ہو اس پتھر سے طلب کیجئے خداتعالیٰ کے فضل سے وہ سب ظہور میں آوے گا۔ تب آں حضرتؐ نے اس پتھر کی طرف اشارہ کیا بمجرد اشارہ کرنے کے درخت اور چڑیا وغیرہ جیسا کہ انہوں نے کہا تھا ویسا ہی موجود ہوا۔ یہ معبود کی قدرت دیکھ کے سب اعرابی ایمان لے آئے اور اہل قریش ایمان نہ لائے اور کہا یہ سب جادو ہے۔ تب حضرتؐ نے فرمایا اے لوگو یہ جادو نہیں ہے۔ یہ قدرت الٰہی ہے۔ اور روایت ہے کہ ایک دن ابوجہل لعین نے کہا کہ میرے گھر میں ایک پتھر ہے اس پتھر میں سے ایک عجیب طاؤس نکالو۔ تو میں آپ پر ایمان لاؤں گا۔ تب حضرت نے دعا کی پتھر پھٹ کر اس میں سے مور نکلا، سینا اس کا سونے کا اور سر اس کا زمرد کا بازو اس کے موتی کے اس لعین نے یہ امر عجیب دیکھا تو بھی اپنے عہد سے منہ موڑا۔

۵۹ معجزہ

اور ایک دن ابوجہل نے ایک یہودی کو اپنے ہمراہ لے کر بوقت شب رسول خداؐ کے پاس آیا اور کہا اے محمدؐ اس وقت کوئی معجزہ ہم کو دکھاؤ۔ نہیں تو تیغ بے دریغ مار کر تمہارا سر جدا کروں گا آپ نے فرمایا تو کیا معجزہ دیکھنا چاہتا ہے۔ وہ یہودی ابوجہل سے بولا کہ محمد جادوگر ہے اور جادو آسمان پر نہیں چلتا۔ اس کو کہو کہ چاند کو آسمان پر دو ٹکڑے کر دے تب معلوم ہو جاوے گا جادو ہے یا معجزہ۔ بس ابوجہل کے کہنے سے حضرتؐ نے شہادت کی انگلی اٹھا کے چاند کی طرف اشارہ کیا کہ شق ہو جا۔ اے چاند خداتعالیٰ کے حکم سے اسی دم چاند دو ٹکڑے ہو کر آدھا اپنی جگہ پر رہا اور آدھا دوسری جگہ پر گیا یہ دیکھ کر ابوجہل نے کہا کہ کہو پھر دونوں ٹکڑے مل جاویں۔ تب حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا تو پھر دونوں ٹکڑے آپس میں مل گئے۔ وہ یہودی ایمان لے آیا۔ اور ابوجہل نے کہا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہماری آنکھیں جادو سے باندھ کر دو ٹکڑے دکھلائے اب مسافروں سے پوچھنا چاہیئے کہ فلاں تاریخ کو چاند دو ٹکڑے ہوتے تم نے دیکھا یا نہیں غرض مسافروں سے پوچھا۔ تو انہوں نے کہا ہاں فلانی رات کو ہم نے چاند کو دو ٹکڑے ہوتے دیکھا تھا

۶۰ معجزہ

معجزہ ۶۱

جب لوگوں نے یہ گواہی دی ۔ تب بھی ابوجہل ایمان نہ لایا ۔ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ نویں سال ہجری کے ایک دن رسول خدا صلے اللہ علیہ والہ وسلم نے مدینے کی مسجد میں فرمایا کہ اے یارو نجاشی بادشاہ حبش نے وفات پائی ہے اور اس کی نماز جنازہ اسی وقت ہوتی ہے نماز پڑھا چاہیئے تب صحابہؓ کھڑے ہو گئے اور نماز ادا کی نماز کے بعد صحابہؓ نے پوچھا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم میّت غائب پہ نماز فرض ہے ۔ فرمایا نہیں مگر مجھ کو جبرائیل ؑ نے اس کی وفات کی خبر دی ہے اور اس کی لاش میں نے دیکھی ہے اس واسطے نماز جنازہ کی ادا کی اور تمہاری نماز بھی میری اقتداء سے درست ہوئی ۔ الغرض جیسے معجزات نبی آخر الزمان صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ظاہر ہوتے ہیں ایسے اور کسی نبی مرسل یا غیر مرسل سے نہیں ہوئے اور جو کرامتیں اس امت کے اولیاؤں سے ظاہر ہوئی ہیں درحقیقت وہ بھی معجزات سے آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہیں اور یہ قیامت تک ظاہر ہوں گی

# بیان ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا

روایت کی گئی ہے کہ جب خبر معراج آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملک عرب میں ہر طرف ہوئی تب اکثر اہل عرب وغیرہ ایمان لائے اور بعضے مشرک ایذا دینے اور تکلیف دینے پہ رسول خدا ؐ کے مستعد ہوئے ۔ اس لئے جناب باری سے جبرائیل علیہ السلام آئے اور فرمایا اے رسول مقبولؐ بعد سلام اور درود کے حق تعالے نے فرمایا ہے کہ تم اپنے یاروں کو مدینہ منورہ میں سوا ابوبکرؓ کے بھیجو ۔ تب آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یاروں کو بلایا مصعبؓ اور ابن مکتومؓ اور ابن مسعودؓ اور عمارؓ اور بلالؓ اور سعد وغیرہ چھبیس صحابہؓ کا قافلہ حضرت امیر حمزہؓ اور حضرت عمرؓ کے ہمراہ مدینہ منورہ کو روانہ ہوگیا ۔ اور آپ منتظر وحی کے رہے اور ابوجہل لعین حضرتؐ کے مار ڈالنے کی کافروں سے مشورہ کر رہا تھا اس میں ابلیس خبیث علیہ اللعنۃ ایک پیر مرد کی صورت بن کر ان کافروں کے پاس آیا ۔ اور کہا اے صاحبو میں نجد کا رہنے والا نجد کا تمہاری مدد کو آیا ہوں مال اور آدمی بہت رکھتا ہوں ۔ تب انہوں نے ابلیس علیہ اللعنۃ کو جگہ دی اور اپنے مشورے میں شریک کیا ابوجہل نے کہا اے بڈھے کہو کہ محمدؐ کے حق میں ہم کیا تدبیر کریں اور اس لعین نے کہا اے ابوحکم

محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے باپ دادا کے دین کو چھوڑا گیا اور اپنے جھوٹے دین کو جادو سے جاری کرنا چاہتے ہیں، تم حاکم مکہ ہو، اور قوم تمہاری بے شمار ہے اور لشکر بسیار اور محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس وقت تنہا ہیں، کیونکہ ان کے سب یار مدینہ کی طرف گئے ہیں جس وقت کہ محمدؐ اپنے بستر پر سوتے ہوں ایک شخص جا کے سر ان کا کاٹ لاوے تاکہ کسی کو خبر نہ ہووے، سبھوں نے یہ صلاح پسند کی آپس میں یہ بات مقرر ہوئی، تب ابوجہل لعین نے کہا اے یارو آج کی رات محمدؐ کا سر کاٹنا ضرور ہے غرض اس کام کے لئے بیس آدمی جرار کار آزمودہ کو قوم قریش میں سے مقرر کیا۔ اور جبرائیلؑ نے آکے حضرتؐ کو خبر دی کہ آج قریش کی محفل میں یہ بات مقرر ہوئی ہے کہ آج کی رات آپ کا سر تن سے جدا کر دیں۔ اور حکم جناب باری کا یوں ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو اپنے بستر استراحت پر سلا کر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو ہمراہ لے کر مکے سے ہجرت کر کے مدینہ کی طرف چلے جاؤ کہ تمام کام اسلام کا وہیں سے پاوے گا۔ تب آنحضرتؐ نے حقیقت وحی کی حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بیان کی جب رات ہوئی مرتضیٰ علیؓ کو اپنے بستر پر سلا کر ابوبکر صدیقؓ کو اپنے ہمراہ لے کر مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ میں غرہ ماہ ربیع الاول شب دوشنبہ کو نبوت کے تیرہویں سال اور شب معراج کے آٹھ مہینے کے بعد کہ اس وقت عمر شریف آپ کی ترپن برس کی تھی ہجرت کر گئے اور اسی شب ان بیس آدمیوں نے جو ابوجہل لعین نے معین کئے تھے رسول خداؐ کے گھر پر جا کر محاصرہ کیا مگر اللہ تعالیٰ نے وہاں ان پر ایک خواب ایسا مسلط کیا کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اس محاصرے سے نکل گئے ان کو اصلاً معلوم نہ ہوا۔ پیچھے ایک ساعت کے اس نیند سے اٹھ کر کہا اے یارو محمدؐ بھاگا چاہتا ہے۔ تب بیس آدمی تلواریں لے کر آں حضرتؐ کے بستر پر آئے۔ دیکھا کہ علیؓ رسول خداؐ کے بستر پر سو رہے ہیں، پوچھا کہ محمدؐ کہاں ہیں۔ علی مرتضیٰؓ نے فرمایا کہ مجھے معلوم نہیں پھر سبھوں نے بہت سی تلاش کی نہ پایا۔ آخر ابوجہل کو خبر کی تب شیطان نے کہا اے ابوجہل میں جانتا ہوں کہ محمدؐ ابوبکر کو ہمراہ لے کر مدینہ کی طرف بھاگے ہیں، جلدی پیچھا کرو تو لیں گے غار اطحل جو جبل طور میں ہے چھپ رہیں گے۔ وہاں ان کو پاؤ گے۔ پس تمام قریش نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کی خانہ تلاشی کی نہ پایا۔ تب مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوئے اور وہاں جبرائیل نے رسول خداؐ کو خبر دی کہ تمام قریش آپ کے پیچھے آرہے ہیں آپ کے ایذا دینے کو۔ آپ اس غار اطحل میں چھپ رہیئے

آں حضرتؐ ابوبکرؓ کے اس غار میں چھپ گئے اور خدا کے حکم سے مکڑی نے اس غار کے منہ پر جالا بنا اور دو کبوتروں نے اس میں بیضے دیئے اور جبرائیلؑ نے آکے خاک کوڑا اس پر جھاڑ دیا۔ تاکہ پرانا معلوم ہو۔ اور کفار نہ پہچان سکیں۔ جب وہ بدخواہ غار الحل پہ پہنچ گئے اور ہر طرف تلاش کرنے لگے۔ ابلیس کو معلوم تھا اس نے چاہا کہ آدمی کی صورت بن کر پیغمبر خدا کو دکھلاوے۔ اس وقت جبرائیلؑ نے اپنا پر مار کر شیطان کو دریائے محیط میں گرا دیا۔ اور بدخواہ غار کے دروازے پر آکے تلاش کرنے لگے کوئی کہتا تھا کہ اس غار کے اندر گھسے ہیں کسی نے کہا نہیں اس کے اندر کیونکر جا سکتے ہیں منہ اس کا بہت تنگ ہے اور کسی نے کہا کہ پھر یہاں سے محمدؐ کہاں گئے ہیں اسی طرح کفار آپس میں باتیں کر رہے تھے کہ دو کبوتر اس غار کے منہ سے اڑ گئے جب کبوتر کے انڈے اور مکڑی کا جالا اور خاک اور کوڑا اس پہ پڑا ہوا دیکھا۔ تب وہاں سے پھر آئے اور آنحضرتؐ تین دن اس غار کے اندر جاکر سجدے میں رہے۔ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ نے جو دیکھا کہ اس غار کے اندر چاروں طرف بچھو اور سانپ کے سوراخ بہت ہیں تو اپنے بدن کے کپڑے اور دستار پھاڑ پھاڑ کے سوراخوں کو بند کیا صرف زیر جامہ باقی رہا اور کپڑے نہ ہونے کے سبب ایک سوراخ باقی رہا۔ وہ بند نہ ہو سکا۔ حکم الٰہی سے ایک سانپ زہر دار نے چاہا کہ اس سوراخ سے نکل کر رسول خداؐ کا قدمبوس ہو اس میں حضرت ابوبکرؓ کی نظر اس پر پڑی اس وقت اپنے پاؤں کو اس سوراخ کے منہ پر رکھ دیا۔ اور اس کے آنے کی راہ بند کی۔ تب اس سوراخ کے اندر سے سانپ نے ابوبکر صدیقؓ کے پاؤں میں کاٹا اور زہر نے غلبہ کیا تمام بدن میں لرزہ پڑا مگر پاؤں اپنا سوراخ کے منہ سے نہ ہٹایا۔ مثل ستون کے قائم رکھا۔ آں حضرتؐ جب نماز سے فارغ ہوئے تو یہ حال دیکھ کے فرمایا اے ابوبکر کیا حال ہے تمہارا۔ انہوں نے عرض کی یا رسول اللہؐ میں نے دیکھا ایک بڑا سانپ اس غار سے نکلتا تھا۔ اس واسطے میں نے اپنے پاؤں سے بند کیا۔ اور اس سانپ نے میرے پاؤں میں کاٹا۔ اور زہر نے اس کے مجھ پہ غلبہ کیا۔ آں حضرتؐ نے فرمایا کہ پاؤں اپنا کھینچ لو تب ابوبکرؓ نے پاؤں اپنا کھینچ لیا دیکھا ایک سانپ سوراخ سے نکل آیا۔ اور عرض کی یا رسول اللہؐ جب میں نے دیکھا کہ ابوبکر صدیق آپ کے قدم چومنے سے مجھ کو محروم کرتے ہیں۔ اس واسطے میں نے ان کو کاٹا۔ یہ کہکر ایمان لایا۔ اور قدمبوس ہو کر اپنے گڑھے کے اندر گھس گیا۔ اور آں حضرتؐ نے اس زخم کو

تین بار چوس چوس کر تھوکا۔ حق تعالےٰ نے شفائے کامل بخشی اور چوتھے روز آں حضرتؐ اور ابوبکرؓ اس غار سے مدینہ کی طرف روانہ ہوئے اور اس میں ابو جہل نے سراقہ بن جعشم کو یہ خط لکھا کہ محمدؐ بن عبداللہ یہاں سے بھاگ کر مدینہ میں جاتا ہے۔ مناسب یہ ہے کہ تم محمدؐ کو جہاں سے ملے پکڑ کر میرے پاس بھیجدو۔ تب سراقہ بن جعشم نے آں حضرت کو راہ میں آگھیرا اور نیزا اپنے داہنے ہاتھ میں رکھا۔ اور گھوڑا کدا کے ارادہ کیا کہ رسول خداؐ کے سامنے آوے اور پکڑے خدا تعالےٰ کے حکم سے اسی وقت زمین اس کے گھوڑے کو پیٹ تک نگل گئی۔ سراقہ نے اُس دم جانا کہ محمدؐ صادق ہیں اور عذر خواہی کرنے لگا اور اقرار کیا کہ مجھ کو چھڑا دیجئے کہ میں چلا جاؤں اور جو بدخواہ آپ کے پیچھے آتے ہوں گے ان کو واپس پھیر دوں گا اور کہوں گا کہ میں نے اس طرف بہت تلاش کی ہے مگر محمدؐ کو نہ پایا جب آنحضرتؐ نے زمین کو فرمایا یَا اَرْضُ خَلِّیْہٖ توجمہ اے زمین چھوڑ دے اس کو۔ تب زمین نے گھوڑے کے پاؤں کو چھوڑا اور سراقہ خلاص ہو کر پھر گیا اور بدخواہوں سے ملاقات ہوئی۔ سراقہ نے وہی باتیں کیں۔ جو حضرت سے وعدہ کیا تھا۔ جب آں حضرتؐ وہاں سے کراع الغنم میں پہنچے وہاں سردار قوم بریدہ اسلمیؓ نام رسول خدا کی خبر سن کر سات سو آدمی ہمراہ لے کر پیغمبر خداؐ کے استقبال کو آیا۔ اور سب کے سب مسلمان ہو گئے پھر آں حضرتؐ نے وہاں سے روانہ ہو کر ربیع الاول کی سولہویں تاریخ دوشنبہ کے روز قبا میں پہنچے اور قبا ایک گاؤں کا نام ہے مدینے کے پاس اور وہاں کے لوگوں کو اسلام کی دعوت کی۔ بہت لوگ ایمان لائے اور وہاں چار روز پیغمبر خداؐ رہے جب اہل مدینہ نے آں حضرتؐ کی خبر پائی تو تمام سردار وہاں کے معہ صحابہؓ حضرت عمرؓ اور حمزہؓ وغیرہ آں حضرتؐ کے استقبال کو آئے غرض ربیع الاول کی بیسویں تاریخ جمعہ کے دن آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ میں داخل ہوئے اور ابو ایوب انصاریؓ کے گھر میں اترے۔ ہجرت کا بیان تمام ہوا۔

## بیان آغاز لڑائی بدر الکبریٰ کا

روایت میں آیا ہے کہ بعد ہجرت کے ایک برس تک جہاد کا اتفاق نہ ہوا دوسرے برس جنگ بدر الکبریٰ کی واقع ہوئی اور پانچویں سال میں بدر الصغریٰ کی اور اسی طرح دس برس کے اندر کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ میں رہے پچیس لڑائیاں کفاروں سے کیں۔ اور بعضی روایت میں ہے کہ ستائیس۔ بعد نزول اس آیت کے فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ

ترجمہ یعنی قتل کرو تم مشرکوں کو جہاں پاؤ۔ لیکن ان میں سے سات لڑائی میں یعنی جنگ بدر، جنگ احد
اور غزوہ خندق اور بنی قریظہ اور مصطلق اور خیبر اور طائف میں آپ تشریف لے گئے تھے۔ اور
ایک روایت میں آیا ہے کہ وادی القریٰ اور غابہ اور بنی نضیر میں بھی گئے تھے ایسے ہی اور پچاس
لڑائیاں ہوئیں ان میں صرف لشکر کو بھیجا خود تشریف فرما نہ ہوئے اور اس مدت کے اندر آنحضرتؐ
کو سوائے دعوت اسلام اور تعلیم احکام دین اور کافروں سے جہاد کرنے اور بنانے مسجد کے اور
کچھ کام نہ تھا۔ یہاں تک کہ دین پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ اور لڑائی بدر الکبریٰ کے ہونے کا یہ سبب تھا کہ
ایک دن آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے یاروں کے ساتھ بیٹھے تھے کہ جبرائیلؑ نازل ہوئے
اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کے مشرک سوداگر ابوسفیان اور عمرو بن العاص کی طرف سے
آتے ہیں اپنے یاروں کو بھیجدو تاکہ ان سب کو ماریں اور غنیمت لیں اور ان سے خوف نہ کریں خدا کے
فضل سے تم کو فتح و نصرت ہوگی۔ حضرتؐ نے اپنے یاروں کو فرمایا۔ سو مرد مسلمان جمع ہوئے
ان میں تیرہ آدمی گھوڑے کے سوار اور اسی آدمی شتر سوار اور باقی پاپیادہ تھے۔ کسی کے پاس
ہتھیار لڑائی کا نہ تھا۔ مگر ہر ایک کے ہاتھ لاٹھی تھی کافروں سے لڑنے کے لئے۔ جب چاہ بدر کے
نزدیک پہنچے تو ان سوداگروں کو یہ احوال کسی طرح معلوم ہوگیا۔ آخر مکہ میں یہ خبر پہنچائی کہ محمد صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے جماعت کثیر کے ساتھ راہ ہماری بند کی ہے اور ارادہ تخت و تاج کا رکھتے ہیں۔
پس ابوجہل نے یہ بات سن کے منادی کی کہ تمام اہل مکہ ایک ہزار ایک سو سوار ہمراہ رکھتے تھے
پس ابوجہل ان سواروں کو لے کر مع خود لڑنے کے لئے آیا۔ اور جبرائیلؑ یہ خبر رسول خداؐ کے پاس لائے
کہ ابوجہل اتنا لشکر لے کر لڑنے کو آتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے تمہاری نصرت ان پر ہوگی مومن یہ
بات سن کر بہت خوش ہوئے اور دوسرے دن لشکر دونوں طرف کے جمع ہوئے اور ابوجہل
کی آنکھ میں لشکر نصرت تھوڑا معلوم ہوا اور اپنا لشکر بہت اس واسطے خوش ہو کر کہنے لگا۔ کہ
میرے ساتھ اتنا لشکر ہے کہ محمدؐ کے خدا سے البتہ لڑ سکیں گے۔ بلکہ اس کے واسطے ہمارا تھوڑا
لشکر کافی ہے۔ جب یہ بات رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کان میں پہنچی سجدے میں آکر کہا
خداوندا تو نے مجھ سے وعدہ کیا ہے سو پورا کر ہم کو فتح دے پس اول لشکر سے ابوجہل کے عتبہ اور شیبہ اور
ولید بن مغیرہ جنگ گاہ میں آکھڑے ہوئے اور لشکر نصرت اثر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عبداللہ بن

ارواحہؓ اور عوف بن حارثؓ اور مسعودؓ بن حارث لڑائی میں آئے، تب لشکر ابوجہل کے لوگ حقارت سے کہنے لگے کہ اول اپنا نام بتاؤ پیچھے ہم سے لڑو، ان تینوں مومنوں نے اپنے نام بتائے پھر مشرکوں نے کہا کہ تم ہماری لڑائی کے قابل نہیں تم جاؤ بعد اس کے ایک نعرہ مارا کہ اے محمدؐ ہمارے مقابل میں ہمارا ہمسر بھیج پس خواجہ عالمؐ نے حمزہؓ اور علی مرتضیٰؓ اور عبیدہ بن حارث کو بھیجا، تب دونوں طرف کے لشکروں میں لڑائی ہوئی، حمزہؓ نے ابوجہل کے لشکر سے شیبہ کا سر کاٹا اور علی مرتضیٰؓ نے ولید بن مغیرہ کو مارا اور عتبہ نے حضرت عبیدہؓ کا پاؤں توڑا تھا تو بھی حضرت عبیدہؓ نے عتبہ مردود کو قتل کیا، بعد اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آئے اور آپ نے ان کو بہشت کی بشارت دی اور پیچھے سے مشرکوں نے تیر بار کے چار پانچ مومنوں کو شہید کیا، تب پیغمبرؐ نے سجدے میں آکر دعائے نصرت کی، تب خدا عزوجل نے ہزار فرشتے بھیجے انہوں نے آکر مشرکوں کو واصل جہنم کیا، اور عبداللہ بن مسعودؓ نے جنگ گاہ میں ابوجہل کا سر کاٹا اور سجدہ شکر بجا لائے اس دن بہت کافر مارے گئے اور بعضے اسیر ہوکے آئے اور کتنے ہزیمت پاکر بھاگ گئے اور اصحابہؓ سے، روایت ہے کہ جس دن کافروں نے حضرت کے لشکر کے مارنے کا قصد کیا، خدا کے حکم سے اس دن خود بخود ان کافروں کے سر کٹ کے زمین پر گرے ان کافروں کی لاشوں کو خندق میں ڈال دیا، پیغمبر خداؐ نے اس کے کنارے کھڑے ہوکے فرمایا اے بدبختو اقارب ہمارے تم ہی تھے صحابہؓ نے متعجب ہوکر پوچھا یا رسول اللہؐ آپ مقتولوں سے گفتگو کرتے ہیں فرمایا کہ مردے بات سنتے ہیں لیکن بول نہیں سکتے ہیں، پھر پیغمبر خداؐ کے اپنے یاران فتح شعار کو لے کر مدینہ منورہ میں تشریف لائے، لیکن تیرہ آدمی مسلمان شہید ہوئے تھے اور آں حضرتؐ نے اسیروں کو اپنے پاس بلایا عتبہ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور اس کی تکلیفیں دی ہوئی یاد آگئیں، پھر حضرت علی مرتضیٰؓ سے فرمایا کہ عتبہ کو قتل کرو، اسی وقت علی مرتضیٰؓ نے گردن ماری اور وہ داخل جہنم ہوا، اور پیغمبر خداؐ کی ایک زوجہ نے کہ نام ان کا سودہؓ تھا قیدیوں کے قتل کے وقت کہا کہ تم اگر لڑائی میں مارے گئے ہوتے تو اس وقت اس خرابی سے کیوں مارے جاتے، یہ بات سن کر پیغمبر خداؐ سودہؓ پر غصے ہوئے اور ان کو طلاق دی سودہؓ نے غمگین ہوکر حضرت عائشہؓ کو بہت منت سماجت کر کے عفو تقصیر پر راضی کیا چنانچہ سید عالمؐ نے سفارش منظور کی اور سودہؓ کو پھر نکاح میں لائے۔ اور بعد اس کے پیغمبر خداؐ نے حضرت عباسؓ سے جو کہ اسیر ہوکے آئے تھے کہا کہ اگر تم مسلمان ہو تو تم کو آزاد کر دوں گا، اسی وقت عباسؓ مسلمان ہوگئے

اور دولت ایمان ہاتھ لگی اور بہشت نصیب ہوئی۔ یہاں تک تھا قصہ بدرالکبریٰ کا۔ واللہ اعلم۔

# احوال جنگ اُحد کا :۔

خبر میں آیا ہے کہ مشرکوں نے بعد ہزیمت جنگ بدر کے سامان لڑائی کا پھر تیار کیا اس وقت سردار قریش کے ابوسفیان تھے وہ کافر جم غفیر و لشکر کثیر مدینے کی طرف بارادہ تاخت آئے اور جبرائیل امین نے یہ خبر رسول خدا کو پہنچائی حضرت نے اپنے یاروں سے مشورہ کیا فوج کفار کی مدینہ کے متصل آئی لشکر اسلام مسلح ہوکر ہمرکاب بسالت مآبؐ کے جبل اُحد پر کہ مدینہ سے دو کوس ہے آیا آں حضرتؐ نے عبداللہ بن زبیر کو ساتھ ستر تن تیر انداز کے اسی کوہ پر لشکر وغیرہ کی حفاظت کیلئے متعین کیا اتنے میں لشکر دونوں طرف سے صف کشیدہ ہوئے اول تیروں کا مینہ برسا پھر شمشیر و خنجر بجلی کی طرح چمکے اور دریا خون کا بہا القصہ فوج اسلام نے پروردگار کے فضل سے لشکر کفار پر فتح پائی اور مشرکوں نے ہزیمت اور شکست کھائی وہ ستر نگہبان کوہ احد کے باوجود ممانعت عبداللہ بن زبیرؓ کے یہ ہزیمت دیکھ کر غنیمت لوٹنے کو دوڑے فوج کفار کی فرصت پاکر اس پہاڑ پر پہنچی اور لشکر اسلام مغلوب ہوا ستر آدمی مسلمانوں سے کچھ زخمی ہوئے اور کچھ شہید اور آنحضرت کے دندان شریف نے اسی جا ایک پتھر کی ضرب سے شہادت پائی دہن مبارک سے جو دُر بے بہا تھا خون بہا، وہ مرجان لعل کا بنا ایک صحابی اپنی پگڑی سے لبول مبارک سے پونچھتے تھے۔ ابلیس لعین نے یہ حال دیکھ کر پہاڑ پر چڑھ کے پکارا اے لوگو محمدؐ مقتول ہوئے یہ آواز سُن کر کافروں نے خوش ہوکر لشکر اسلام پر حملہ کیا اس وقت بہت مسلمان مجروح ہوئے۔ اور کتنے شہید۔ اور چند لوگ غازی بنے اور بعضے لوگ بھاگ گئے۔ اصحاب کبار وغیرہ آنحضرتؐ کی خبر گیری کو آئے دیکھا کہ دندِ مبارک آپ کا شہید ہوا ہے اس عرصہ میں حضرت حمزہ اور دو صحابی نے شہادت پائی اور کافروں نے ظلم و ستم سے ان کو مثلہ کیا یعنی ناک کان ہاتھ پاؤں کاٹے تب اصحاب کبار وغیرہ کی آتش خشم نے جوش مارا اور پھر فوج اعدا میں کہ دل بادل تھی برق کی طرح در آئے رعدوار نعرے مار مار کے کفاروں کو قتل کرنا شروع کیا، حضرت شیر خدا علی مرتضیٰؓ نے حمزہؓ کی لاش دیکھ کر کہا اے چچا خدا تعالیٰ کے حکم سے ستر آدمیوں کو تمہارے عوض مثلہ کروں گا۔ یہ کہہ کر دُلدُل کو چمکایا اور ذوالفقار ہاتھ میں لے کر نعرہ حیدری مارا سے ماہی تک پہنچایا، اور آں حضرتؐ کے گھوڑے کی باگ عباس پکڑے کھڑے

تھے کہ جبرائیل نازل ہوئے اور کہا یا رسول اللہؐ فرشتے آپ کی مدد کو آئے اور سر کافروں کا تن سے جدا کرتے ہیں غرض لشکر اسلام نے فتح پائی جناب رسالت مآب نے سجدہ شکر بجا لا کے مرتضیٰ علیؑ کو مدینہ منورہ میں خوشخبری دینے کے لئے بھیجا تمام اہل مدینہ اور اہل بیت آوازہ بد سے گھبراتے تھے خبر ظفر کی سن کر شاد ہوئے پھر آنحضرتؐ نے ست لاشیں مسلمانوں کی بعد نماز جنازے کے دفنائیں اور باقی لاشوں کو مدینہ میں لوگ لے آئے کہتے ہیں کہ ایک بڑھیا اپنے بیٹے اور بھائی کو دیکھ کر بولی کہ ہزار بیٹے اور بھائی اگر ہوتے تو حضرتؐ پر سے تصدق کرتی اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اپنے یاروں کے ساتھ مدینہ منورہ کی طرف تشریف فرما ہوئے دیکھا کہ ہر ایک آدمی اپنے مردوں کی تعزیت کرتا ہے حضرت نے یہ سن کر فرمایا کہ اگر آج حمزہ کا کوئی ہوتا تو ان کی بھی تعزیت کرتا یہ سن کر سب زن و مرد نے اپنے مردوں کو چھوڑ کر حمزہ کی تعزیت کی بلکہ اب تک عرب میں یہ رسم ہے کہ جب کوئی کسی مرے کی تعزیت کو آوے، اول حمزہ رضی اللہ عنہ کی تعزیت کرے گا:۔

## بیان احوال جنگ بدر الصغریٰ وغیرہ کا

کہتے ہیں کہ احد کی لڑائی سے اگلے سال مکہ معظمہ میں بڑا قحط پڑا سب لوگ وہاں کے خراب و تباہ ہوئے تھے پھر کافروں نے آں حضرت کے قصد حرب سے ڈر کر آپس میں تدبیر و مصلحت کر کے ایک قاصد مسعود نام کو مدینہ میں بھیجا اس نے جا کے مکر و فریب سے حضرتؐ کو ڈرایا کہ یا رسول اللہؐ گذشتہ سال باوجود کم جمعیتی کفار کے آپ کی فوج بہت ماری گئی اور امسال ان کو زور جمعیت خوب ہے ہرگز آپ اس طرف کا قصد نہ فرماویں آپ نے اس بات پر عمل نہ کیا اور لشکر اسلام کو ہمراہ لے کر مکے کو جا کر محاصرہ میں لائے مگر کفاروں سے کوئی شخص لڑنے کو نہیں آیا بلکہ کتنے آدمی خفیہ آکر مسلمان ہوئے پھر فخر دو عالمؐ نے مدینہ منورہ کو مراجعت کی سال آئندہ میں آنحضرتؐ یاروں کے ساتھ بقصد حج شتر و دنبے قربانی کیلئے ہمراہ لے کر روانہ ہوئے اہل مکہ نے جمع ہو کر جنگ کا قصد کیا سب مسلمان کہ احرام میں تھے، گھبرائے قضاء الٰہی سے کفاروں کو لشکر اسلام دیکھ کر ایسا رعب غالب ہوا کہ خود بھاگ گئے پھر ان کافروں نے دو قاصد ایک ابو مسعود ثقفی دوسرے اسمٰعیل بن عمرو کو بھیج کر حال دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بارادہ حج تشریف لائے ہیں، قصد حرب کا نہیں تب خوش ہو کر حرف صلح درمیان لائے اور آکر عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سال ہم قحط کے مارے ہوئے ہیں آپ کی خدمت نہ ہو سکے گی اس واسطے یہ آرزو ہے کہ ابھی آپ مدینے کو

اور ہم کو ایک تمنا صلح کی ہے۔ رسول کریم کو اُن پر رحم آگیا۔ التماس ان کی قبول کی عہد و پیمان صلح کا
لکھا گیا۔ پھر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیت الحرام کو ہدیہ اور تحفہ بھجوایا مساکینوں کو خیرات دی
اور یاروں کو ہمراہ لے کر مدینے کی طرف تشریف فرما ہوتے :-

# بیان احوال جنگ خیبر کا

مروی ہے کہ پیغمبر خداؐ نے ساتویں سنہ ہجری میں حج سے فارغ ہو کر جعفر طیارؓ سے مژدہ مسلمان ہونے
نجاشی کا سُنا پھر خبر صلح پارس کی پہنچی بعد اس کے آپ نے خیبر کی طرف بارادۂ جہاد کوچ فرمایا مع لشکر وہاں
پہنچے اور خیبر کے یہود بھی فوج کثیر لے کر مقابلہ کو آئے جب لشکر دونوں طرف کا صف کشیدہ ہوا تب ایک مرد مسلمان
نے سات تن یہودی جہنم رسید کر کے شہادت پائی پھر سرور عالمؐ نے علی کرم اللہ وجہہ کو بلوا کر حکم جنگ کا دیا
ان کی آنکھوں میں درد شدید تھا۔ آنحضرتؐ نے دعا کی فوراً دُلدُل پر سوار ہو کر ذوالفقار ہاتھ میں لے کر میدان جنگ
میں آ کے نعرہ مارا یہودیوں نے آپ پر حملہ کیا۔ شیر خدا نے ایک ہی حملہ میں بہت کافروں کو فی النار والسقر کیا اس عرصے
میں ایک یہودی پہلوان رستم زمان لاف مارتا ہوا آیا اور شیر خدا پر حملہ کیا حضرت علی مرتضیٰؓ نے اس کو ایک ہاتھ ایسا مارا
کہ گھوڑے سمیت دو ٹکڑے ہوا کافروں نے یہ حال دیکھ کر ہزیمت کھائی اور قلعہ میں پناہ لی بس امیر المومنین نے در خیبر کو
پکڑ کر زور کرامت کیا۔ تمام قلعہ میں لرزہ زلزلے کا سا پڑ گیا اور خدا کے حکم سے دروازہ اُکھڑ کر حصار کے پیچھے گرا تو پھر
لشکر اسلام قلعہ میں آیا اور مال و دولت لوٹ کر آسودہ ہوا بہت کافر قتل ہوئے اور کتنے زن و مرد اسیر ہو کر آئے اس میں
سے ایک عالی خاندان بی بی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نکاح میں آئی اس بی بی نے ایک خط مہری حضرت
سے موقوفی خراج میں لکھوا کر اپنی قوم کو دیا۔ چنانچہ وہ خط اُن کے پاس اب تک موجود ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

# بیان وفات حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا

مروی ہے کہ آٹھویں تاریخ ذی الحجہ کو خاتم النبیین نے اپنے یاروں کے ساتھ عرفات میں دو رکعت نماز ادا کی اتنے
میں جبرائیلؑ یہ آخری آیت لائے۔ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا ۔ ترجمہ
یعنی آج کے دن کامل کیا میں نے تمہارا دین اور تمام کی تم پر نعمت اپنی اور راضی ہوا میں بھیج کر واسطے تمہارے
سلام کو سید المرسلینؐ نے جان لیا کہ سفر آخرت کا قریب آگیا ہے۔ بعد ادائے حج کے مکانات

